وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمَانَ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمَانُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ ط

## دفع سحر و جادو

علوی سفلی وغیرہ کے واسطے اس عزیمت کو لکھ کر مریض کے گلے میں باندھے اور اکیس مرتبہ پانی نہر یا کنویں کا لے کر اس پر دم کرے اور سات یا اکیس یا چالیس روز تک پلائے۔ اور سات مرتبہ سرسوں کے تیل پر دم کر کے مالش کرنے کو دیوے انشاء اللہ مریض کو صحت و آرام آوے۔ مجرب و آزمودہ ہے۔ نقش یہ ہے۔

موسیٰ و ہارون کی لاٹھی ٹوٹکا کرنے والے کی
ٹوٹے پاٹی۔ ساحر پڑے موت کی گھاٹی
کعبہ کی نظر بیکار ہوا جادو کا اثر۔ بسم اللہ اللہ اکبر
لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

## دفع سحر جادو ٹونہ وغیرہ

اس اوپر والے نقش کو پانی میں پکا کر مریض کو نہلائے انشاء اللہ تعالیٰ چند روز نہانے پر سکون ہوگا۔ اگر کسی مکان میں سحر و آسیب کا اندیشہ ہو تو مکان و دکان میں چھڑکیں۔



## سحر زدہ کے لیے

اس نقش کو مسحور زدہ کو پلائے۔ یہ نقش آسیب زدہ و دیگر امراض بدنی و آسیبی و سحری میں پلائے۔ انشاء اللہ صحت کلی حاصل ہووے۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

۷۸٦

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ٦ |
| | ۲۵۴ | |

## دفع سحر و آسیب

برائے دفع سحر و آسیب کے لیے اس نقش کو لکھ کر سحر زدہ و آسیب زدہ کے بدن پر مل کر آگ میں جلائے۔ انشاء اللہ شفائے عاجلہ و کاملہ پائے اور سات عدد لکھ کر روز پلائے۔

۷۸٦

| | | |
|---|---|---|
| ۲٦۳ | ۲۵۸ | ۲٦۵ |
| ۲٦۴ | ۲٦۲ | ۲٦۰ |
| ۲۵۹ | ۲٦٦ | ۲٦۱ |

## برائے کشادنی مرد

اگر کسی مرد کو مسحور کرکے باندھ دیا ہو تو ایک گھریلو چڑیا پکڑے اور ذبح کرے، اور اس عزیمت کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور تل کے تیل میں بھونے اور بھون کر تیل الگ کرے اور اعضائے مخصوصہ پر مالش کرے اور گوشت کھائے اور اسی عزیمت کو لکھ کر داہنے بازو پر باندھے۔ ان شاء اللہ مرد کشادہ ہوگا۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

إِنَّ اللّٰهَ كَانَ لَيْلَةِ لَيْلَة

## حفاظت کلی آسیب و سحر

اس عزیمت کو لکھ کر مریض کے گلے میں باندھے۔ ان شاء اللہ جملہ بلایات ارضی و سماوی اور آفات ناگہانی اور جمیع آسیب و سحر سفلی و علوی و عطائی و ٹونہ و ٹوٹکا جات سے محفوظ رہے گا۔

وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

بجری بجری بجری باندھوں۔ دسوں دوار بجری باندھوں، بجری آسمائے بجری ہر جگہ سمائے۔ جادو ٹونہ سب کا سب رد ہو جائے، جو جو کرے سو سو مرے بحق لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا



## عقیمہ یعنی بانجھ پن

عقیمہ یعنی بانجھ کے لیے باوضو ہو کر ایک پھلدار درخت کے سائے میں بیٹھ کر اس آیت کو آٹھ کاغذ پر الگ الگ لکھے۔ اور ایک تعویذ مرد کی کمر میں باندھے۔ باقی چھ تعویذ روز صبح کو عورت کو پلائے۔ ایک عورت کی کمر میں باندھے۔ اور یہ عمل بعد فراغتِ حیض کے کرے۔ ان شاء اللہ سات روز میں حمل قرار پائے گا۔

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے اخیر سورہ تک لکھے۔ یہ آیت سورہ بقر کی آخری آیت ہے۔

## بانجھ پن کے لیے

جس روز عورت حیض سے پاک ہو اس روز گیارہ چھوہارے لے کر ان پر ہر ایک پر سورۂ مزمل شریف ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ایک چھوہارہ روز نہار منہ عورت کو کھلائے اور مرد ہم بستر ہوتا رہے ان شاء اللہ حمل قرار پائے گا۔

## برائے بانجھ عورت

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ۚ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ

عَلَیْکُمْ رَقِیْبًا ۝

جو عورت و مرد اولاد سے محروم ہوں۔ یہ آیت حلوے پر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اور حلوے پر لکھے۔ دونوں مرد عورت کو کھلائے۔ حیض سے پاک ہونے کے بعد تین جمعرات کو یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ حمل قرار پائے گا۔

## حفاظت حمل از اسقاط و مسان

اس نقش کو لکھ کر جو عورت مسان خام یا پختہ میں مبتلا ہو، یا عارضہ ام الصبیان و جوگیان و ثمر بان کفاران و بیابان و عفریت و مسان خام و پختہ ہو تو اس نقش کو لکھ کر حاملہ ایک یا دو ماہ کے اندر گلے میں باندھے انشاء اللہ حمل سلامت رہے گا۔ مجرب ہے۔

| طلبوس | مرسوس | سلموس | النساء |
|---|---|---|---|
| مشوس | فردوس | مطبوس | فرمایا درما |
| قُلْ هُوَ اللّٰهُ | اَحَدٌ | اَللّٰهُ الصَّمَدُ | لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ |
| وَلَمْ يَكُنْ | لَّهٗ كُفُوًا | اَحَدٌ | اَحد اللہ |

## برائے اولاد نرینہ

اگر کوئی چاہے کہ اولاد نرینہ پیدا ہو تو یہ عزیمت بارہ عدد کاغذ پر لکھ کر ایک حاملہ کے گلے میں باندھے اور گیارہ عدد پلائے انشاء اللہ تعالیٰ فرزند پیدا ہو۔ مگر یہ عمل حمل کے دوسرے یا تیسرے ماہ میں ہونا چاہیے



وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

هُوَ صَيِّرُهُ اللّٰهُ تَعَالٰى ذِكْرَةً وَّاِنْ كَانَ اُنْثٰى

## برائے حفاظت حمل

جب کسی عورت کو دو یا تین ماہ کا حمل ہو تو لال دھاگا لے کر سات تار کا گنڈہ بنا دے۔ اور سات گرہ کا گنڈہ بنائے اور ہر گرہ پر سات مرتبہ اَلصَّبُوْرُ اَلْمُصَوِّرُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ پڑھے اور ایک نقش تیار کرے۔ نقش کو موم جامہ کر کے گنڈے کے بیچ میں سلا دے اور گنڈہ کمر میں ناف سے نیچے باندھے۔ نقش پیچھے کمر پر رہے انشاء اللہ ہر قسم کے ضرر و شر سے حمل محفوظ رہے گا۔

یا قابض ۷۸۶ یا قابض

| عہ | عہ | عہ | عہ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ | ۱۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |

یا قابض یا قابض

## برائے حفاظت حمل

اگر کسی عورت کو دوسرے یا تیسرے یا پانچویں ماہ کے اسقاط کی شکایت

ہو تو اس عزیمت کو لکھ کر اور سات سوئیاں لے کر ہر ایک سوئی پر قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ۔ قُلْ يٰأَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ۔ پڑھ کر تعویذ میں لگائے اور پھر موم جامہ کر کے کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ حمل ہر خطرات سے محفوظ و سلامت رہے گا۔

وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

أَعُوْذُ بِالْوَاحِدِ الصَّادِقِ وَشَرِّ كُلِّ طَارِقٍ، بِسْمِ اللّٰهِ كَافِيْ، بِسْمِ اللّٰهِ مَافِيْ، بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ، بِسْمِ اللّٰهِ الرَّبِّيْكَ وَالِهٖ يَشْفِيْكَ وَفِيْكَ مِنْ بَلَا يُؤْذِيْكَ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ، وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔

## برائے حفاظت حمل

یہ نقش پندرہ دن مستقل صبح و شام پلاوے اور صبح و شام تمام جسم پر مل کر آگ میں جلا دے اور اس نقش کو پلانا بھی بے حد مفید ہے۔ نقش یہ ہے۔

ص ۱۱ ط۹ اعہ ۱۱۱ط ۱۱۱د ۱۱ ۱۱۱ ط۱

اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ



## برائے استحاضہ

اگر کسی حاملہ عورت کو خون چھوٹ جائے یا خون آتا رہے تو اس حاملہ کو یہ تعویذ لکھ کر پلائے انشاء اللہ خون بند ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حیدر

## برائے ولادت

اس نقش کو لکھ کر لال رنگ کے کپڑے میں سی کر حاملہ کی بائیں ران پر باندھے۔ انشاء اللہ جلد ہی بچہ بآسانی پیدا ہوگا۔

| دحافل | هلنكى | ملو |
|---|---|---|
| دلوى ملو | دليمل | دمصلا |
| هلاء | دحاهلاء | هلق |

## برائے ولادت

پیانا گرلے کر اس پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ بچہ پیدا ہوگا۔ آیت یہ ہے:

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ، وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۙ

وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۙ وَاَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَتَخَلَّتْ ۙ

## برائے حمل نہ ہونے کے

اس نقش کو لکھ کر بائیں بازو میں عورت کے باندھے۔ انشاءاللہ جب تک تعویذ بندھا رہے گا حمل قرار نہ پائے گا۔ اگر مرغی کے گلے میں باندھ دیا جائے گا تو مرغی انڈے نہ دے گی اور بار آور درخت میں لٹکا دیا جائے تو اس درخت میں پھل نہ لگے گا۔




## دفع شر و ضرر بچہ و زچہ

اس نقش کو لکھ کر بچہ و زچہ کے گلے میں باندھے۔ انشاءاللہ زچہ و بچہ ہر قسم کے شرور و ضرور سے اور بچہ نظر بد و چلوانس اور رونے سے باز رہے گا۔ یہ نقش ایسی ہی حالت میں بہتر استعمال ہوتا ہے۔ یعنی ناپاکی کے وقت میں کام دیتا ہے۔ اس کا فلیتہ بنا کر بچہ کو صبح و شام سنگھائے۔ مجرب ہے



| ۸ | ۱۱ | ۳۲۷۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۳۲۷۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۳۲۷۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۳۲۷۵ |

## برائے حفاظت اطفال

اگر بچہ روتا ہو، کمزور ہو، دبلا ہو، الٹی کرتا ہو، دودھ نہ پیتا ہو، ہرے پیلے دست کرتا ہو۔ اس کے گلے میں اور ایک ماں کے گلے میں باندھے انشاءاللہ آرام ہو گا۔

| ۴۴۶ | ۴۵۰ | ۴۵۳ | ۴۳۹ |
|---|---|---|---|
| ۴۵۲ | ۴۴۰ | ۴۴۵ | ۴۵۱ |
| ۴۴۱ | ۴۵۵ | ۴۴۸ | ۴۴۴ |
| ۴۴۹ | ۴۴۳ | ۴۴۲ | ۴۵۴ |

## برائے دفع گریۂ اطفال

بہت سے بچوں کو چلوانس یعنی ضدی پن سے رونا چلانا، اور کسی صورت سے رونا بند نہ ہوتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھے۔ انشاءاللہ آرام ہو گا۔

نقش اگلے صفحہ پر

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹
ط ط ط ط ط ط ط ط ط
ھی ھی ھی ھی ھی ھی ھی ھی ھی

## بندش گریۂ اطفال

اس نقش کو لکھ کر اور اس کا فلیتہ بنا کر بچہ کو سنگھائے۔ صبح و شام کو۔ انشاء اللہ بچہ رونے اور چلانے سے اور جملہ امراض سے محفوظ و سلامت رہے گا۔ نقش یہ ہے۔

| شداد | ہامان | فرعون لعین |
|---|---|---|
| ۱۹۴ | ۱۸۷ | ۱۹۲ |
| ۱۸۹ | ۱۹۱ | ۱۹۳ |
| ۱۹۰ | ب ۱۹۵ | ۱۸۸ |

## برائے تپ و لرزہ

اس آیت کو لکھ کر گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تپ و لرزہ دور ہووے اور آرام ضرور ہو۔ وہ یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
وَلَوۡ اَنَّ قُرۡاٰنًا سُیِّرَتۡ بِہِ الۡجِبَالُ اَوۡ قُطِّعَتۡ بِہِ الۡاَرۡضُ اَوۡ کُلِّمَ بِہِ الۡمَوۡتٰی ۔ بَلۡ لِّلّٰہِ الۡاَمۡرُ جَمِیۡعًا۔

---



## برائے دفع ہر امراض

اس اسم کو لکھ کر پانی میں دھو کر صبح و شام پلاوے۔ انشاء اللہ ہر مرض سے سکون ہوگا۔ اسم یہ ہے۔

۱۱۱۵ ⊞ ⊓ ۱۱ ۱۱ ھ

یَا اَللّٰہُ یَا قَیُّوۡمُ اَنۡتَ الۡھَادِیۡ یَا فَتَّاحُ

**دیگر** برائے تپ لرزہ و بخار باری والے کو یہ آیت لکھ کر پلائے۔ انشاء اللہ سکون ہوگا۔ آیت یہ ہے۔

قُلۡنَا یٰنَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰۤی اِبۡرٰھِیۡمَ۔

**دیگر** برائے تپ و لرزہ و بخار باری والا تیا دو چوتھیا خوب چڑھے تو مریض کو سامنے کھڑا کرو اور ایک رومال مریض کے پاس ہو اس سے کہو کر سر میں رومال سے گرہ لگاؤ اور خود زمین پر لکڑی سے لکھو اور بائیں پیر کا جوتا نکال کر تین بار مارو پھر کندھوں پر گرہ لگاؤ، پھر کمر میں گرہ لگاؤ۔ پھر گھٹنوں پر گرہ لگاؤ پھر پیروں میں اور تین تین جوتے مارتے رہو۔ بخار فوراً اتر جائے گا۔ وہ اعداد یہ ہیں۔

۱۵۸۱۱

اگر ایک بار کرنے سے بخار نہ اترے تو دوسری بار ان اعداد کو پلٹ کر یعنی ۱۱۸۵۱ لکھو۔ وہ ہی سابقہ عمل کرو۔ یہی عمل درد اور نیم درد سر میں کام کرتا ہے۔ اور کسی کو بچھو یا کنکھجورا لپٹ گیا ہو تو شہادت کی انگلی سے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھیں اور مریض کے تین طمانچے مارے۔ انشاء اللہ بچھو کا

اور کنکھجورے کا زہر اتر جائے گا۔ مجرب ہے۔

## برائے دفع بخار

اس آیت کو لکھ کر مریض کے گلے میں باندھے انشاءاللہ بخار سے امن رہے گا۔ آیت یہ ہے:

وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ

## برائے درد شکم

سورہ لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ لکھ کر پیٹ پر باندھے اور گیارہ مرتبہ پڑھ کر پلائے انشاءاللہ درد شکم فوراً دور ہوگا۔

## برائے درد ہا

کسی قسم کا اور کسی جگہ بھی درد شدید ہو تو اس عزیمت کو لکھ کر درد کی جگہ باندھے انشاءاللہ آرام ہوگا۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا قَدِيْمُ اَزَلِيْ مُزَمِّلِ الْعِلَلِ وَهُوَ قَائِمٌ اَزَلِيْ بِالْاَذِيَّتِهٖ لَمْ يَزَلْ وَلَا يَزَالُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

---



## برائے درد داڑھ

جس مریض کی داڑھ میں درد ہو تو اس کو نیم کے درخت کے قریب کھڑا کرے اور ایک کیل نیم میں ٹھوک دے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف نمازی پڑھے اور گیارہ مرتبہ الحمد شریف پڑھے اور سورہ ناس ایک بار پڑھ کر دم کرے اور مریض سے معلوم کرے کہ درد ہے یا نہیں۔ اگر ہو تو صرف سورہ ناس پڑھ کر دم کرے اور معلوم کرے کہ اب درد ہے یا نہیں۔ اگر پھر بھی درد ہو تو پھر سورہ ناس پڑھ کر دم کرے انشاءاللہ درد فوراً دور ہوگا۔

## برائے درد سر

انگوٹھا اور شہادت کی انگلی سے پیشانی کو پکڑے اور تین مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر دم کرے انشاءاللہ تین بار دم کرنے سے درد شقیقہ دور ہوگا۔

## سر درد کے لیے

سابقہ طریقہ سے بعد نماز عصر تین مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر دم کرے انشاءاللہ درد فی الفور دور ہوگا۔

## برائے درد نیم سر

نمک سانبھرے کر اس پر یَا قَابِضُ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سنگھائے اسی طرح تین روز سنگھائے۔ انشاءاللہ درد دور ہوگا۔

---

## برائے دردِ نیم سر

يَا جُوْجُ يَا جُوْجُ يَا جُوْجُ يَا غَفَّارُ يَا غَفَّارُ يَا غَفَّارُ
يَا كَرِيْمُ يَا سَتَّارُ يَا نَهَّارُ يَا بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ ؕ

اس عزیمت کو لکھ کر درد نیم سر والے کے سر میں باندھے انشاءاللہ سکون
و آرام ہوگا۔ مجرب ہے۔

## برائے دردِ ناف

اس آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر ناف کے اوپر باندھے۔ انشاءاللہ ناف
درست رہے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ، بِسْمِ
اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

اور اس آیت کا گنڈہ بنا کر باندھے، نیلے دھاگے کے سات تار کا گنڈہ
بناوے اور ہر ایک گرہ پر ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ناف کے اوپر
باندھے۔ انشاءاللہ درد ناف دور ہوگا۔ مجرب ہے۔

## برائے دردِ شکم

اگر کسی کے سر میں یا پیٹ میں یا کمر میں یا ہاتھوں میں درد ہو تو یہ کلمات
زمین پر لکھے۔ لِلسَّلَا حَقًّا لِلسَّلَا ایک ہاتھ سے درد کی جگہ کو پکڑے اور



داہنے ہاتھ میں چاقو لے کر کلمہ اول کو بزور چاقو کاٹے۔ اگر درد ختم ہو جاوے تو
ٹھیک ورنہ دوسرے کلمہ کو کاٹے ورنہ تیسرے کلمہ کو کاٹے۔ انشاءاللہ درد
ضرور دور ہوگا۔

## برائے دفع سستی وکاہلی

اگر کوئی شخص کسی بیماری کی وجہ سے یا آسیبی علامت کی وجہ سے یا کسی سحر
کی وجہ سے کسی کو سستی وکاہلی ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھے اور چند
نقش کو پانی میں دھو کر میٹھی چیز میں ملا کر پلائے۔ انشاءاللہ سستی وکاہلی
دور ہوگی اور کام میں دل لگے گا۔




## برائے طالب علم

اگر کسی کا ذہن کند ہو تو اس عزیمت کو لکھ کر گلے میں باندھے اور چند
روز لکھ کر پلائے انشاءاللہ ذہن کشادہ ہو جائے گا۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

يَا قَيُّوْمُ فَلَا نُفُوْسَ شَيْئٌ مِّنْ عِلْمِهٖ وَلَا يَؤُدُهٗ
حِفْظُهُمَا يَا قَيُّوْمُ۔

---

## برائے دردِ چشم

اگر کسی شخص کی آنکھوں میں درد ہو تو بینائی کم ہوتی جارہی ہو تو اس اسم کو لکھ کر آنکھوں پر باندھے اور سات مرتبہ انگلیوں کے پوروں پر دم کرکے آنکھوں پر پھیرے اور سرمہ اصفہانی لے کر اس پر دم کرکے آنکھوں میں ڈالے انشاءاللہ درد دور ہوگا۔ اور بینائی میں اضافہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

وہ اسم یہ ہیں۔

یَرْقَا یَرْقَا یَرِیْقًا۔

## برائے رتوندا

اس مرض میں رات کو دیکھنا بند ہوجاتا ہے تو بارش کا پانی لے کر دم کرکے ۲۱ مرتبہ پڑھ کر پھر آنکھوں میں ڈالے انشاءاللہ تعالےٰ رتوندا دور ہوگا۔

عزیمت یہ ہے:۔

هَارُوْتَ مَارُوْتَ تُوَاِیْسُ بُوْسُ قِطْمِیْرُ۔

## بھاگے آدمی کیلئے

اگر کسی کا کوئی آدمی بھاگ گیا ہو تو اس آیت کو لکھ کر زمین میں گاڑے۔ ایک فٹ گہرا گڑھا کھود کر تعویذ کو رکھے۔ اوپر نیچے لال شکر ڈالے اور تھوڑی چیونٹیوں کے سوراخ میں ڈالے اور حلقہ م اور فا کھلا رہے۔

آیت یہ ہے۔

فِی الْحُطَمَةِ وَمَا اَدْرٰكَ مَا الْحُطَمَةُ ط



انشاءاللہ بھاگا ہوا فی الفور روتا ہوا حاضر ہووے گا۔ مجرب ہے۔

## برائے گریختہ

اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کرکے دھونی دے کر انار یا پھلدار درخت میں لٹکانا چاہیے انشاءاللہ بھاگا ہوا فی الفور واپس آئے گا۔




بے چین و بیقرار گردد تا وقتیکہ حاضر آید

## برائے شناخت چور

یعنی چور کو گرفتار کرنے کے لیے چاول لے کر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اتوار کے روز سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اتوار کے روز چور کے حلق سے نیچے چاول نہ اتریں گے۔ اور تھوکنے پر منہ سے خون آئے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

فَلَوْلَآ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ وَاَنْتُمْ حِیْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ ط

---

## برائے قوت باہ وامساک

اس نقش کو لکھ کر کمر میں باندھے اور اتوار کے روز اول ساعت یعنی چھ
تا سات بجے کے درمیان لکھے، کمر میں باندھ کر صحبت کرے۔ انشاءاللہ
سستی و کمزوری محسوس نہ ہو۔ مجرب ہے۔
نقش یہ ہے:۔

ع۹۹۹ ص ۱۱ ۱۱۴ ط ط د ۸۲ ۱۱ ۸ ۷ ۵ طہ

۷۱ ۱۱ ۱۹ ط ۱۴ ۱۱ ۱۱ ۱۱ ۹ ۴۹ ۴ . ے ے

۱۴ط
ما ا ط ۱۱ ب ط درا و ۱۱ ۱۱ ۱۷

## برائے امراض مایوس العلاج

اگر کوئی مریض مایوس ہو چکا ہو اور اطبا عاجز ہو چکے ہوں تو ایسے مریض
کے لیے اس عزیمت کو لکھ کر مریض کے گلے میں باندھے اور ایک سو اکیس
مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور چینی کی پلیٹ میں لکھ کر پلائے۔

وہ عزیمت یہ ہے۔
يَا مُعِيْدُ الدِّيَا مُعِيْدُ هَا بَعْدَ فَنَائِهَا بِقُدْرَتِهٖ
يَا مُعِيْدُ۔

## تسخیر و محبت کے لیے

اگر کسی کا مرد سخت ناراض ہو یا کسی کی بیوی سخت نالاں ہو تو اس آیت کو



لکھ کر طالب کے بازو میں باندھے اور ایک تعویذ بنا کر انار کے درخت میں
لٹکائے۔ اگر مطلوب دور ہو تو فلیتہ بنا کر جلائے۔ انشاءاللہ مسخر مہربان اور
مطیع و تابعدار ہوگا۔

آیت یہ ہے۔
يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ
حُبًّا لِّلّٰهِ۔ طالب فلاں بن فلاں مطلوب فلاں بن فلاں مسخر
مہربان گردد۔

## برائے حُب

یہ عمل زود اثر اور پرتاثیر ہے۔ مگر حرام و ناجائز کے لیے نہ کرے ورنہ
الٹا کھاوے گا۔ گیہوں کا میدہ لے کر مطلوب کا پتلا بنا دے اور اس پر نابالغہ
لڑکی کے ہاتھ کا کاتا ہوا دھاگہ سر سے پیر تک لپیٹ کر تیار کرے اور چودہ
کیلیں چاندی کی پہلے سے تیار کرا کر رکھے۔ کیلیں ایک انچ کی ہونی چاہئیں۔ اس
صورت سے پتلے میں کیلیں لگائیں۔ دونوں آنکھوں میں ایک ایک اور دو
نتھنوں میں اور دو منہ میں نیچے اور اوپر کے ہونٹ میں لگائے اور ایک گلے
میں اور ایک ایک دونوں ہاتھوں میں اور ایک ایک دونوں پہلوؤں میں لگائے
دو سینہ میں دو کانوں میں اور زبان میں ایک کیل لگائے۔ اس تعویذ کو اسی
صورت میں لپیٹ کر گلے میں باندھے۔ اور رات بعد نماز عشاء جنگل یا قبرستان
میں دفن کرے اور خوشبو جلا کر آوے۔ یہ عمل نو چندی جمعرات کو کرے۔
کیلوں پر یہ پڑھیں۔
قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمْ

اللّٰہُ وَ یَغۡفِرۡ لَکُمۡ ذُنُوۡبَکُمۡ وَاللّٰہُ غَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ۔

ہر کیل پر سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور نقش پتلے کے گلے میں ڈالا جائے گا۔ وہ یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۱ ط ۱۱ ۴۶۶ ۱۱۶۱۱ |
|---|
| ۴ ۱۱ ۱۱۱ |
| ۱۱ ۱۱ ۶۱۶ ۴۲ طالب فلاں بن فلاں مطلوب فلاں بنت فلاں |

## برائے حُب

اگر دو شخصوں کے درمیان دوستی کرانا مقصود ہو تو اس تعویذ کو بروز یکشنبہ بوقت طلوع آفتاب اول گھنٹہ میں لکھے اور طالب کے بازو پر باندھے۔ اگر پلانے کا موقع ہو تو چند تعویذ لکھ کر میٹھی چیز میں پلائے انشاء اللہ دوستی واخلاص پیدا ہوئے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع — ددد ددد ددد

۸۸۸ ۸۸۸ ۸۸۸ — ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع

طالب فلاں بن فلاں مطلوب فلاں بنت فلاں مسخر گردد

---



## برائے رجوع مطلوب

عروج ماہ میں بروز چہارشنبہ شروع کرے۔ باوضو پڑھے۔ ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پڑھے اور مطلوب کا نام لکھ کر رکھے اور چاقو سے نام کو زدو کوب کرتا رہے۔ ہر تعداد کے ساتھ یہی عمل یہاں تک کہ نام والا کاغذ چاقو یا چھری کی مار سے ریزہ ریزہ ہو جائے روز کا یہ عمل ہے۔ عزیمت یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یا مُعِزُّ الۡمُبَدِّلُ یَا مُقَلِّبَ الۡقُلُوۡبِ۔ قَلِّبۡ قَلۡبَہٗ اِنَّمَا اَمۡرُہٗ اِذَا اَرَادَ شَیۡئًا اَنۡ یَّقُوۡلَ لَہٗ کُنۡ فَیَکُوۡنُ ۝

انشاء اللہ کیسا ہی سخت دل مطلوب ہو انشاء اللہ سات دن میں مجرب ہے۔

## برائے تسخیر سلاطین وامرا

عروج ماہ میں اس عمل کو کرنا چاہیے۔ غسل کرکے عصر کے بعد گیارہ بار پڑھے۔ اول وآخر درود شریف پڑھے۔ چالیس روز تک پڑھتا رہے زکاۃ ادا ہو گی۔ اور عامل ہو گا۔

پرہیز، گوشت مچھلی۔ انڈا۔ اور جماع وغیرہ۔ اگر کوئی شخص چاہے کسی کو تو مطلوب کے بائیں انگوٹھے کا ناخن حاصل کرلے اور ناخن پر حاضر شد دونوں زانوں کے درمیان لٹکائے اور آیت پڑھے۔ مطلوب

کے نام مع ماں کے اعداد کے مطابق پڑھے۔ انشاء اللہ چند روز میں مطلوب بے چین و بے قرار ہو کر حاضر ہووے۔ آیت یہ ہے۔

لَا یُجَلِّیْهَا لِوَقْتِهَآ اِلَّا هُوَ ط

## برائے حُب و تسخیر

عروج ماہ میں اس عمل کو شروع کرے، ۲۱ عدد سیاہ مرچ لے کر ہر ایک دانہ پر ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور آگ میں جلاتا رہے۔ اکیس روز کا عمل ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ صمدانی۔ بسم اللہ ملکم دانی، بسم اللہ یکا یک دانی۔ بسم اللہ اگانی، انجمن یوسف زلیخانی فلانی ہوئے میری دیوانی جو نہ ہوئے تو موکل پکڑ چوٹی کریں دیوانی۔

## برائے تسخیر و حب

اس نقش کو لکھ کر طالب داہنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ مطلوب حاضر ہووے۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۲۷ |
| ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۲۲ |
| ۳۳۱ | ۳۲۸ | ۳۲۳ |

طالب فلاں بن فلاں مطلوب فلاں بنت فلاں
مسخر گردد العمل



## برائے تسخیر حُب

اس نقش کو لکھ کر طالب داہنے بازو میں باندھے اور اسی نقش کو انار کے درخت میں باندھا جا سکتا ہے، اور تسخیر زوجین کے لیے راستہ میں گاڑا جا سکتا ہے اور اسی نقش کو مطلوب کو بے چین و بے قرار کرنے کے لیے دو قبروں کے درمیان دفن کرے، اور اسی نقش کو مطلوب کو بلانے کے لیے کسی بھی صاحب مزار کے سرہانے گاڑا جائے۔ اسی نقش کو باہمی دوستی اور تعلقات کو درست کرنے کے لیے ندی کے کنارے گاڑے۔ انشاء اللہ مطلوب مطیع ہوگا۔ مجرب ہے۔

یا میکائیل ۷۸۶ یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۳ |
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

مطلوب عزرائیل اسرائیل طالب

## برائے عداوت

اگر کسی دو شخصوں کے درمیان ناجائز تعلقات ہوں اور عداوت کرانا مقصود ہو تو اس نقش کو لکھ کر دو پرانی قبروں میں دفن کرنا چاہیے۔ اور ایک نقش کو لکھ کر راستہ میں دفن کرنا چاہیے۔ اور چند نقش لکھ کر کسی بھی نمکین چیز میں

ملا کر کھلائے یا پلائے۔ انشاء اللہ چند روز میں عداوت شدید ہوگی۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| ۵۶ | ۵۹ | ۴۰ | ۴۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | ۴۴ | ۵۵ | ۶۰ |
| ۴۵ | ۴۲ | ۵۷ | ۵۴ |
| ۵۸ | ۵۳ | ۴۶ | ۴۱ |

البغض، علی لبغض کے درمیان تفریق پیدا شود

## برائے عداوت

اس نقش کو لکھ کر جن دو شخصوں میں عداوت کرانا مقصود ہو تو اس نقش کے آٹھ عدد لکھے اور ایک نقش موم جامہ کر کے کالے کپڑے میں اور کالی مرچ، لونگ کی دھونی دے کر دو پرانی قبروں کے درمیان دفن کرے اور ایک نقش اسی صورت سے تیار کر کے مردہ گھاٹ میں دفن کرے اور چھ باقی نقش نمکین چیز میں ملا کر کھلائے یا پلائے۔ انشاء اللہ تفریق و جدائی ہوگی۔

۷۸۶

| والقینا | بینھم | العداوۃ | والبغضاء |
|---|---|---|---|
| بینھم | العداۃ | والبغضا | الی |
| العداوۃ | والبغضا | الی | یوم |
| والبغضا | الی | یوم | القیٰمۃ |

البغض علی بغض

درمیان تفریق و جدائی شود



## برائے عداوت و دفع عدو

اس نقش کو لکھ کر تیار کرلے۔ اور جن دو شخصوں میں عداوت ضروری ہو تو دونوں کے نام مع ماں کے لکھے اور راستہ میں دفن کرے اور دونوں کا پہنا ہوا کپڑا لے کر تعویذ پر لپیٹ کر چوراہے میں دفن کرے اور ویرانے مکان میں دفن کرے۔ دو شخصوں کے درمیان جدائی و تفریق پیدا ہوگی۔

اگر کسی کا کوئی دشمن ہو تو اس کے نام زر لکھ کر اس کے مکان میں دفن کرے۔ انشاء اللہ دشمن زیر اور مقہور ہوگا اور دشمنی سے باز آئے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| یاقاھر | ذوالبطش | الشدید | انت الذی |
|---|---|---|---|
| ذوالبطش | الشدید | انت الذی | لایطاق |
| الشدید | انت الذی | لایطاق | انتقامہ |
| انت الذی | لایطاق | انتقامہ | یاقاھر |

البغض، علی لبغض کے درمیان جدائی شود

## برائے محبت و زبان بندی

اگر کسی شخص کو مسخر کرنا اور رجوع کرنا ہو تو اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کر کے کھلائے۔ بحکم خدا رجوع ہو اور مسخر ہو۔ اور درمیان دونوں کے محبت پیدا ہو۔ اگر کسی دشمن کی اور اہل خصومت کی زبان بند کرنا چاہے تو اس آیت کو لکھے اور داہنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ زبان بدگوئی غیبت

اتہام والزام سے بند ہووے۔

آیت یہ ہے:۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

صُمٌّۢ بُكۡمٌ عُمۡیٌ فَهُمۡ لَا یَرۡجِعُوۡنَ

پ ١ ک ١١ ھ ٦٩

طالب فلاں بن فلاں مطلوب فلاں بنت فلاں، زبان بدگوئی غیبت و اتہام والزام سے بستہ شود۔

## برائے حُب وزبان بندی

اس عزیمت کو تین سو مرتبہ پڑھ کر شیرینی یا کسی میوہ پر یا کسی خوشبو یا میٹھے پان پر دم کر کے کھلا دے۔ انشاءاللہ محبت پیدا ہووے اور زبان مثل حیوان بستہ ہووے۔

وہ عزیمت یہ ہے:۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا قَادِرُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا وَهَّابُ یَا مُسۡتَقِیۡمُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ۔

## برائے خواب بندی

عروج ماہ اول شب میں یکشنبہ کو اس نقش کو لکھ کر داہنے ہاتھ کی مٹھی میں بند کر کے دونوں رانوں کے درمیان دبا دے اور سو جاوے انشاءاللہ مطلوب کا خواب فوراً بند ہووے۔ یعنی جب تک طالب نہ ملے



خواب و آرام نہ ہووے۔ نقش یہ ہے۔

## دُشمنی دور کرنے کیواسطے

یَا قَاهِرُ ذُوالۡبَطۡشِ الشَّدِیۡدِ اَنۡتَ الَّذِیۡ لَا یُطَاقُ اِنۡتِقَامُهٗ یَا قَاهِرُ۔

اس کو دشمن کے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھ کر دشمن کے مکان کی دیوار میں جو کہ مغرب کی طرف ہو لگا دے اور پچیس مرتبہ روز پڑھ کر دشمن کے مکان کی طرف منہ کر کے دم کرتا رہے۔ اکیس روز نہ گذریں گے کہ دشمن قدموں میں آ گرے گا اور معذرت خواہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

## برائے ردِ رجعت

اگر کسی کا کوئی عمل خراب ہو گیا ہو اور اس کی رجعت و نحوست میں مبتلا ہو یا سحر جادو ٹونہ کی مصیبت میں مبتلا ہو تو ٣٦٠ مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھے انشاءاللہ اکیس روز کی مداومت سے رجعت عمل اور سحر و نحوست اور بلائے ناگہانی و مصیبت دور ہوگی۔

وہ عزیمت یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَبِهٖ نَسۡتَعِیۡنُ۔ لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ

الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ ؕ

## برائے ترقی روزگار

اس درود شریف کو بعد ہر نماز ایک سو ایک مرتبہ پڑھے انشاء اللہ برسر روزگار ہوگا اور خیر و برکت حاصل ہوگی۔ وہ درود شریف یہ ہے:۔
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ ِۨالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ۔

## برائے ترقی

بعد نماز ظہر اکیس مرتبہ روزانہ یہ پڑھے۔
اَلَمْ تَرَ كَیْفَ۔

## ترقی کے لیے

بعد نماز فجر پچیس مرتبہ اِذَا جَآءَ پڑھے۔ انشاء اللہ روزگار میں کشادگی ہوگی۔ مجرب ہے۔

## برائے ترقی

بعد نماز فجر آیت کریمہ
لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ؕ
دو ہزار تراسی مرتبہ روز پڑھے۔ چالیس روز تک۔ انشاء اللہ دکانداری میں،



کاروبار میں ترقی و وسعت اور خیر و برکت ہوگی۔ مجرب ہے۔

## برائے ترقی روزگار

اس نقش کو لکھ کر گلے میں یا بازو میں باندھے یا غلہ میں رکھے یا خوشخط لکھ کر دکان میں لگائے۔ انشاء اللہ خیر و برکت ہوگی۔ مجرب ہے۔

| یَا رَزَّاقُ | یَا فَتَّاحُ | یَا بَاسِطُ | یَا وَهَّابُ |
|---|---|---|---|
| یَا فَتَّاحُ | یَا بَاسِطُ | یَا وَهَّابُ | یَا رَزَّاقُ |
| یَا بَاسِطُ | یَا وَهَّابُ | یَا رَزَّاقُ | یَا فَتَّاحُ |
| یَا وَهَّابُ | یَا رَزَّاقُ | یَا فَتَّاحُ | یَا بَاسِطُ |

## نسخہ جات مجربہ

چند نسخہ جات مجربہ و آزمودہ جو اسی ضمن میں کام آتے ہیں اور ضروری ہیں تحریر کرتا ہوں۔ آج کل نوے فیصدی لوگ ریاحی امراض کے شکار ہیں۔ اور بدہضمی اور ریاح (گیس) سے پریشان رہتے ہیں۔

ذیل کا یہ نسخہ بدہضمی، قبض، اپھارا، معدے کا درد، کلیجہ میں جلن اور سینہ میں گھٹن کے لیے اکسیر ہے۔

خوراک :۔

ایک ایک گولی صبح و شام تازہ پانی سے کھائیں۔ پرہیز اڑد کی دال چاول، کڑھی، کھٹائی، کچا میٹھا، تیل کا پکوان استعمال نہ کریں۔

نسخہ یہ ہے۔

## حب اکسیر نمبر ۱

ھُوَالشّافی۔

دار چینی — سونٹھ — دانہ الائچی کلاں
۵ تولہ — ۵ تولہ — ۵ تولہ
شیر اصلی — زیرہ سفید — پودینہ خشک
۵ تولہ — ۵ تولہ — ۵ تولہ

سب ادویہ کو باریک کوٹ چھان کر گولی بقدر نخودی مقدار کی بنائیں اور استعمال میں لائیں۔ انشاءاللہ اکسیر مجرب ہے۔

## حب سیاہ نمبر ۲

ھوالشافی :۔

جدوار خطائی — عود صلیب — ایلوا
ایک تولہ — ایک تولہ — ایک تولہ
مغز جمالگوٹہ مدبر
ایک تولہ

سب ادویہ باریک کوٹ کر گھیگوار کے عرق میں گھول کر مسور کے برابر گولیاں بنائیں۔

خوراک :۔ بچوں کو ایک ایک صبح و رات۔ بڑوں کو کھانے کے بعد دو دو گولی تازہ پانی سے کھلائیں۔



فوائد :۔ قبض، اپھارہ، کھٹی ڈکاریں، پیٹ کی سختی، معدے کی خرابی، جگر کی رطوبت کو دور کرتی ہے۔ اور کھانے کو ہضم کرتی ہے اور ریاح کو خارج کرتی ہے۔ بچوں و بڑوں، مرد، عورت، بیمار تندرست کے لیے اکسیر و مفید ہے۔

## سفوف استقرار حمل

ھوالشافی :۔

زعفران — کمرکس — ناگ کیسر
ایک ماشہ — ایک تولہ — ایک تولہ
چھوٹی الائچی — برادہ دندان فیل — طباشیر
ایک تولہ — ایک تولہ — ایک تولہ
ڈاڑھی بڑ
ایک تولہ

خوراک :۔ تین تین ماشہ صبح و رات ملائی یا مکھن میں رکھ کر کھائیں۔

فوائد :۔ ایام حیض سے فارغ ہونے کے بعد مرد و عورت دونوں تین روز تک کھائیں۔ اور رات ایک جگہ گذاریں۔ اسی صورت سے تین ماہ استعمال کریں۔ انشاءاللہ حمل قرار پائے گا اور بانجھ پن دور ہوگا۔ اور اولاد ہوگی۔

## حب استقرارِ حمل

ھوالشافی :۔

بج ۱ تولہ — فلفل دراز ۱ تولہ — ناگرموتھا ۱ تولہ

| دانہ الائچی کلاں | کاکڑہ سینگی |
|---|---|
| ۱تولہ | ۱تولہ |

سب ادویہ کو کوٹ چھان کر شہد حسب ضرورت ملاکر گولی بقدر مٹر بنائیں۔

خوراک :۔ عورتوں کو ایک ایک گولی صبح و شام یعنی رات کو دودھ سے اور تین مہینہ تک برابر استعمال کرائیں۔ انشاءاللہ حمل قرار پائے گا۔

فوائد :۔ جو عورتیں ام الصبیان یا مسان خام و پختہ کے عارضہ میں مبتلا ہوں یا بانجھ ہوں۔ ان کو یہ گولیاں صبح و شام تین مہینہ تک مستقل روز کھلائے انشاءاللہ تین مہینے میں عورت حاملہ ہو جائے گی۔

یہ مجرب اور آزمودہ ہے اور بانجھ عورتوں کے لیے اکسیر ہے۔

## نسخہ سفوف حاملہ

ھوالشافی :۔

| انار دانہ | نوشادر | نمک سیاہ |
|---|---|---|
| ۲تولہ | ۲تولہ | ۲تولہ |
| فلفل سیاہ | پودینہ | پیپلا مول |
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ |

ان سب ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔

خوراک :۔ ۶، ۶ ماشہ کھانے کے بعد دونوں وقت تازہ پانی سے۔

فوائد :۔ قبض کو دور کرتا ہے اور حاملہ کو اپھارا نہیں ہونے دیتا۔ اور بچہ کو تندرست و توانا رکھتا ہے اور حاملہ کو جملہ عوارض سے بچائے رکھتا ہے

☆



## نسخہ پیشاب کی جلن کیلئے

ھوالشافی :۔

قلمی شورہ، تخم بڑی الائچی، میٹھا سوڈا (ہم وزن)

ان تینوں ادویہ کو باریک کوٹ کر سفوف بنائیں۔

خوراک :۔ ۶،۶ ماشہ صبح و شام تازہ پانی سے۔

فوائد :۔ کسی کو پیشاب کا بند پڑ گیا ہو ۶ ماشہ تازہ پانی سے کھلائیں۔ فوراً بند ٹوٹ جائے گا۔ مثانہ کے مختلف امراض کے لیے مفید و اکسیر ہے۔

## نسخہ سفوف جگر

ھوالشافی :۔

ریوند چینی، قلمی شورہ۔ نوشادر

ان تینوں ادویہ کو ہم وزن لے کر اور برابر چینی ملاکر سفوف بنائیں۔

خوراک :۔ ۴،۴ ماشہ کھانے کے بعد تازہ پانی سے۔

فوائد :۔ ہاضم طعام ہے۔ قبض کشا ہے۔ ملین ہے۔ پیٹ کی سختی کو دور کرتا ہے۔ موٹاپے کو کم کرتا ہے۔ جگر کے جملہ امراض کی لاجواب دوا ہے خون بناتا ہے۔ جسم کی سستی و کاہلی کو دور کرتا ہے۔

## نسخہ سفوف لیکوریا و جریان

| ہائل | جاوتری | ستاور | اسبغول کی بھوسی | چینی |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰ تولہ | ۵ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۳۰ تولہ |

خوراک :۔ ۶، ۶ ماشہ صبح وشام دودھ سے۔

فوائد :۔ یہ سفوف لیکوریا والی عورتوں کے واسطے اکسیر ہے۔ اور مردوں کے لیے بھی لاجواب ہے۔ کیسا ہی جریان ہو انشاء اللہ ۶، ۷ ہفتہ کے استعمال سے بالکل مرض دور ہو جاتا ہے۔

## نسخہ حب مسان پختہ وخام

| آملہ سار گندھک | ٹاٹری ست لیموں | مٹی چولہا سوختہ |
| --- | --- | --- |
| ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۵ تولہ |
| ادرک خشک | شہد | عرق گھاس بیل |
| ۱ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |

سب ادویہ کوٹ کر چھنے وسور برابر گولیاں بنائیں۔

خوراک :۔ صبح وشام ایک ایک گولی دودھ یا تازہ پانی سے۔

فوائد :۔ یہ گولیاں حاملہ عورتوں کو پہلے ہی مہینے سے کھانا چاہیئں، اور نو مہینے پورے برابر کھلاتے رہیں اور بعد پیدائش بچہ کو ایک ایک گولی کھلاتے رہیں۔ کم از کم ۶ سال ورنہ ۱۲ سال تک کھلائیں۔

---



# استخارہ کے اعمال

## طریقہ استخارہ

جو شخص اسم باری تعالے اَلرَّحِیْمُ کو لکھ کر تکیہ کے نیچے رکھے اور پھر دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ بِبَرَکَۃِ ھٰذِہٖ الْاَسْمِ فِی الْمَنَامِ مَا اُرِیْدُ۔

ترجمہ :۔ "اے اللہ مجھ کو خواب میں دکھلا دے میرے ارادے کے انجام کو۔"

اور پھر اسی جگہ سر رکھ کر سو جائے۔ اللہ تعالے کام کے انجام کو خواب میں دکھلا دے گا۔ اور کچھ نظر نہ آئے تو ذرا دیر میں مراد پوری ہوگی۔

## عمل برائے استخارہ

اول پندرہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ثواب حضرت غوث اعظم سید محی الدین عبدالقادر گیلانی کی روح مبارک کو پہنچائے۔ اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ اَخْبِرْنِیْ بِحَالِیْ پڑھ کر سو جائے لیکن یہ عمل جمعرات کے دن غسل کرے اور خوشبو لگا کر پاک صاف کپڑے پہن کر کرے۔ عمل کے دن روزہ ہی رکھنا چاہیے۔

**عمل برائے استخارہ** اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبُ یَا کَاشِفَ

اَلْغَرَائِبُ گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر بوریہ پر سو جائے۔ غسل کرنا اور کپڑے پہننا خوشبو لگانا اس میں بھی شرط ہے۔

## عمل برائے استخارہ

بعد نماز عشاء دو رکعت نماز پڑھ کر اس کا ثواب حضرت غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت خواجہ معین الدین چشتی اور اپنے باپ دادا کی روح کو پہنچائے۔ اس کے بعد سورۃ انا اعطینا تمام پندرہ مرتبہ پڑھے اور یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ مِنَ الْحَالِ الْفُلَانِیْ تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر دم کر کے سو جائے۔

## نقش برائے استخارہ

اس نقش کو لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |

## عمل برائے دست غیب

اگر صبح کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سورہ ویل لکل اکتالیس



مرتبہ چالیس دن تک پڑھے۔ چالیس یوم کے بعد چالیس روپے پائے۔

**دیگر** سات دن تک روزہ رکھے اور ان ایام میں بالکل جھوٹ نہ بولے نہ مذاق میں نہ واقعتہً اور روزانہ بعد نماز عشاء یہ آیت کریمہ۔
وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ سے
إِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ تک۔

ایک ہزار مرتبہ اور یَا حَیُّ ایک ہزار مرتبہ یَا قَیُّوْمُ ایک سو پچاس مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ۔ ایک ہفتہ کے بعد ایک نورانی جنیہ (اس عمل کی موکلہ) حاضر ہوگی۔ اس سے ۵ درہم لے لیوے (سکہ عرب) اور جیب میں رکھ لیوے اور ہر دن خرچ کرتا رہے اس کے باوجود ایک سو پچاس روپے بچے رہیں گے۔

## عمل برائے فتوحات

جو شخص سورۂ واقعہ مغرب اور عشاء کے درمیان پڑھے اور درمیان میں کسی سے کلام نہ کرے پھر یہ دعا پڑھے:۔

اَللّٰهُمَّ يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَيَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ
يَسِّرْ عَلَيْنَا الْحِسَابَ اِنْ كَانَ رِزْقِيْ فِي السَّمَاۗءِ
فَاَنْزِلْهُ وَاِنْ كَانَ فِي الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ
كَانَ بَعِيْدًا فَقَرِّبْهُ اِلَيَّ وَاِنْ كَانَ قَرِيْبًا
فَيَسِّرْهُ وَاِنْ كَانَ كَثِيْرًا فَخَلِّدْهُ وَطَيِّبْهُ
وَاِنْ كَانَ طَيِّبًا فَبَارِكْ فِيْهِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ
شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

اللہ تعالیٰ اس کے لیے رزق کا ایک دروازہ کھول دیں گے۔

## عمل برائے دستِ غیب

يَا دَائِمَ الْعِزِّ وَالْبَقَاءِ يَا وَاهِبَ الْجُوْدِ وَالْعَطَاءِ
يَا وَدُوْدُ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ
اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ
تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ
وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ۔ بِحُرْمَةِ تَشْكِفُ
بِحَقِّ يَا صَمَدُ الْغَفَّارُ ذَا الْمَنِّ عَلٰى جَمِيْعِ
خَلْقِهٖ بِلُطْفِهٖ يَا صَمَدُ۔

ہر روز دو سو مرتبہ پڑھے۔

## عمل برائے فتوحات و رزق

جمعہ کے دن ۴ سنت پڑھ کر سہ بار درود اول پڑھے اور درمیان میں سات مرتبہ یہ دُعا پڑھے:۔

يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا رَحِيْمُ يَا وَدُوْدُ اَغْنِنِيْ
بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ
مَعَاصِيْكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔

---



## عمل ادائیگی قرض

اِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ

پوری کو بعد طلوع فجر صادق چالیس مرتبہ پڑھے تمام قرض ادا ہو جائے گا اور بہت آمدنی ہوگی۔

## تنگی معاش کیلئے

کم سے کم ایک سو مرتبہ اور زیادہ سے زیادہ جتنا ہو سکے ایک وقت مقرر کرکے پڑھا کرے۔

اَللّٰهُمَّ تُبْ عَلَيْنَا قَبْلَ الْمَوْتِ وَهَوِّنْ عَلَيْنَا
شِدَّةَ الْمَوْتِ وَارْحَمْنَا عِنْدَ الْمَوْتِ وَلَا تُعَذِّبْنَا
بَعْدَ الْمَوْتِ يَا خَالِقَ الْحَيٰوةِ الْمَوْتِ تَوَفَّنَا
مُسْلِمِيْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصّٰلِحِيْنَ۔

## تنگی معاش کے لیے

وقت مقرر کرکے کلمہ تمجید ۵۰۰ مرتبہ روزانہ پڑھنا چاہیے۔ اول و آخر درود شریف ۱۱ مرتبہ کلمہ تمجید یہ ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ
الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

---

## برائے کشائش رزق

اول وآخر درود شریف درمیان میں پانچسو مرتبہ یہ دُعا پڑھے :-
لِلّٰہِ الْحَمْدُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَلَہُ الْکِبْرِیَاءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ۔
نوٹ :- یہ آیت سورۂ جاثیہ کے آخر میں ہے۔

## حصول غناء اطمینان قلب

آیت الکرسی سہ بار سفر میں جاتے وقت اور تین مرتبہ گھر میں آنے کے وقت اور سفر میں قل یا ایھا الکافرون اور سورہ اذا جاء اور سورہ قل ھو اللہ احد اور قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق، بسم اللہ کے ساتھ ہر سورۃ کے شروع میں وظیفہ بنالینا غنا اور اطمینان قلب کے لیے مجرب ہے۔

## فراغت ظاہر و باطن کے لیے

یہ دعا بعد مغرب ۴۱ مرتبہ پڑھے۔
اَللّٰھُمَّ اَرْزِقْنِیْ لِسَانًا ذَاکِرًا وَقَلْبًا حَاضِرًا شَاھِدًا شَائِقًا بِجَمَالِکَ وَرِزْقًا حَلَالًا طَیِّبًا وَّاسِعًا بِغَیْرِ کَدٍّ وَّسْتَجِبْ دُعَائِیْ بِغَیْرِ رَدٍّ وَّادْفَعْ عَنِّیْ الْفَقْرَ وَالدَّیْنَ بِحُرْمَۃِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ



وَاُمِّہِمَا وَجَدِّھِمَا عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## کشائش رزق کا مجرب عمل

یَا بَاسِطُ کے نقش روزانہ ۱۱ مرتبہ لکھے اور جاری پانی میں ڈال دے۔ اگر قریب میں جاری پانی نہ ہووے۔ کنوئیں میں ڈالدے اور قیدی اپنی رہائی کے لیے اس نقش کو لکھ کر اپنی پشت پر داہنے مونڈھے کی جانب چپکا لیوے رہائی پائے۔ اور بعد کسی نماز کے وقت مقرر کرے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

## نقش حوا

ہر روز پندرہ نقش باوضو لکھے، ایک سال میں عامل ہو جائے گا۔
یہ نقش حوا جس ضرورت میں دے گا پوری ہوگی۔
نقش یہ ہے :-

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## نقش حوا

اسی نقش حوا کو ایک درویش نے جو حاجی عزیز اللہ جے پوری کے خلفاء میں سے تھا، خضر خاں کو دیا تھا کہ پیپل کے سات پتوں پر سات تعویذ ہر روز لکھ کر کنوئیں میں ڈال دے۔ نقش یہ ہے۔

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## وسعت رزق کے لیے

فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان یہ آیت بتیس مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر درود شریف پانچ پانچ مرتبہ۔ آیت یہ ہے۔

اِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰہِ لَا تُحْصُوْھَا۔

آخر آیت تک۔

## حب و تسخیر کے اعمال

### کلام میں اثر پیدا کرنا

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعًا سے مُفْلِحُوْنَ تک پیر کے دن چاند کی شروع تاریخوں میں ہرن کی جھلی پر شہتوت کے عصارہ سے لکھے اور اپنے پاس رکھے جو شخص اس سے ناراض ہو گیا ہو پھر خوش ہو جائے اور جو اس کی



بات سنے گا قبول کرے گا۔ اگر واعظ ہو گا اس کا کلام لوگوں کے قلوب پر مؤثر ہو گا۔

## برائے تسخیر حکام و سلاطین

یَارَحْمٰنَ کُلِّ شَیْءٍ وَّرَاحِمَہٗ۔

پانچ سو مرتبہ تین یوم تک ہر روز پڑھے۔ پڑھنے سے پہلے روزانہ غسل کرے۔ چوتھے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے اور ہتھیلی پر لکھ کر حاکم کے سامنے جاوے اور اس کے سامنے جاتے وقت بھی پندرہ مرتبہ پڑھے ان شاء اللہ محبت سے پیش آئے گا۔

## برائے تسخیر

از بیاض مولانا مفتی الٰہی بخش صاحب رحمۃ اللہ علیہ کاندھلوی یعنی یہ عمل حضرت مرشدنا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے خاندان کا ہے۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّہٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ۔

چھ سو اٹھہتر مرتبہ پڑھ کر اسکی زکوٰۃ ادا کرے پھر وقت ضرورت روغن چنبیلی خوشبودار کے اوپر دم کرے اور مطلوب کو سنگھائے مسخر ہو گا۔

## حکام و سلاطین کو راضی رکھنے کیلئے

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔

اول وآخر ۱۱،۱۱ مرتبہ درود شریف بعد عشاء تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھے
نماز کے بعد عمل پڑھنے سے پہلے اور عمل پڑھنے کے بعد کسی سے کلام نہ کرے
حاکم مہربان ہوگا اور اس کا مقصد پورا کرے گا۔

## عمل آبپاشی

حضرت مولانا شیخ محمد صاحب تھانوی فرماتے ہیں کہ یہ عمل مجھ کو اپنی
ممانی صاحب النساء رحمۃ اللہ علیہا سے پہنچا۔ اس عمل سے دشمنوں کی دشمنی دوستی
سے اور حکام کا غصہ رضامندی سے بدل جاتا ہے اور بہت سے مقاصد حاصل
ہوتے ہیں۔ اس کی زکوٰۃ کا طریق یہ ہے کہ تین یوم روزہ رکھے یہ بہتر ہے
ورنہ بغیر روزہ کے زکوٰۃ دیوے۔ رمضان شریف میں کرے تو زیادہ مؤثر
ہوگا۔ جن تین یوم میں روزہ رکھے ان میں کلمہ طیبہ اور آیت کریمہ :۔

قُلْنَا يَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَسَلَامًا عَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ

اس آیت کو تمام دن بکثرت پڑھے۔ جب زکوٰۃ پوری ہو جائے وقت
ضرورت اس آیت کو گیارہ مرتبہ پانی پر پڑھ کر دم کرے اور دشمن کے مکان
میں پوشیدہ طور پر یا اس کے مکان کے قریب چھڑک دیوے انشاء اللہ
دشمن مہربان ہوگا۔ اگر حاکم دور ہو وے رومال بھگو کر پاس رکھے۔

## زوجین کے معاملات کی درستی

يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّا خَلَقْنَاكُمْ مِنْ ذَكَرٍ وَأُنْثَىٰ سے عَلِيمٌ
خَبِيرٌ تک اور یہ پڑھے أَلِّفْ بَيْنَ فلاں بنت فلانہ وفلانہ
بنت فلانہ (یعنی خاوند کے نام کے ساتھ اس کی والدہ کا نام



اور بیوی کے نام کے ساتھ اس کی والدہ کا نام۔

كَمَا أَلَّفْتَ بَيْنَ مُوسَىٰ وَهَارُونَ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ
طَيِّبَةٍ كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ سے إِلَىٰ يَتَذَكَّرُونَ تک

پانی یا دودھ یا اور کسی شئے خوردنی پر دم کر کے میاں بیوی کو کھلائیں
انشاء اللہ موافقت ہوگی۔

## تسخیر حکام کے لیے

جس شخص کو کرب وسختی نے پریشان کیا ہو وہ موذن کی اذان کا اس طرح
جواب دے کہ جو کلمات کہے وہی کہتا رہے۔ پھر ختم اذان کے بعد اَللّٰهُمَّ
رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ پڑھ کر تین مرتبہ یہ کہے :۔

رَضِيتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِالْإِسْلَامِ دِينًا وَبِمُحَمَّدٍ
نَبِيًّا رَسُولًا بِالْقُرْآنِ إِمَامًا۔

پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے جس ظالم حاکم کے پاس جائے گا وہ مہربانی
سے پیش آوے گا۔ نیز اسی مقصد کے لیے پیشانی پر يَا مُتَكَبِّرُ لکھے سیاہی
نہ ہو تو انگلی سے لکھ دے۔

## محبت ووجاہت کیلئے

ان آیات کا نقش بنا کر یا بطور حرز یہ آیتیں لکھ کر طالب اپنے بازو پر
باندھ لیوے۔

وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُونِي بِهِ أَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِي فَلَمَّا
كَلَّمَهُ قَالَ إِنَّكَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِينٌ أَمِينٌ ۝ إِنِّي

وَجَّهْتُ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا
وَمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ وَکَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِیْهًا
وَجِیْهًا فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِیْنَ
وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ
یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ
حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ یُحِبُّهُمْ
وَیُحِبُّوْنَهٗ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا
مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰکِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ
اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ ؕ

## برائے بغض دفع

وَنَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰی
سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِیْنَ ۔

آیت کھانے پر جو ایک جماعت کے لیے پکا ہو بغیر سیاہی کے قلم سے لکھ دیں۔ انشاءاللہ آپس میں سے بغض و حسد دور ہو گا اور سب دوست ہو جائیں گے۔

## عشق کا زوال

اونٹ کی چیچڑی عاشق کی آستین میں باندھی جائے عشق زائل ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔



## برائے تسخیر

سلیمان رحمۃ اللہ علیہ اہل علم و فضل میں سے ایک گمنام شخص تھے۔ عوام ان کی طرف بالکل متوجہ نہ ہوتے تھے اور نہ ان سے کوئی معاملہ کرتے تھے۔ انہوں نے اسکی شکایت حضرت شیخ محی الدین ابن العربی رحمۃ اللہ علیہ سے کی حضرت محی الدین رحمۃ اللہ علیہ کو کشف ہوا کہ یہ نقش ان کی گمنامی کا علاج ہے۔ چنانچہ یہ نقش ان کو دے دیا۔ پس اللہ تعالےٰ نے سلیمان کو ایسی شہرت دی کہ جب وہ کسی جگہ جاتے تھے ہزاروں آدمی ان کے پیچھے چلتے تھے اور بادشاہ وقت بھی ان کے سامنے جھکتا تھا۔ اس خوف سے کہ سلطنت پر قبضہ نہ کر لیں۔

نقش یہ ہے:

اللہ اللہ اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ | ۱۰۰۳ | ۱۰۱۰ | ۱۰۰۵ | اللہ |
| اللہ | ۱۰۰۸ | ۱۰۰۶ | ۱۰۰۴ | اللہ |
| اللہ | ۱۰۰۷ | ۱۰۰۲ | ۱۰۰۹ | اللہ |

۱۴۲ ۱۴۲ ۱۴۲

## عمل برائے حاضری امراء

فَلَمَّا رَاَیْنَهٗٓ اَکْبَرْنَهٗ سے مَلَكٌ کَرِیْمٌ تک
(سورۂ یوسف)

۱۱ مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کرے بدن وغیرہ پر ملے اور حاکم کے

سامنے جائے۔ حاکم مہربان ہوگا۔

## برائے حُب

ایک برتن میں پانی بھوے اور اس میں سے ایک دو گھونٹ پی بھوے اور اس پانی میں یا بدوح سات مرتبہ پڑھے پھر پانی برتن سے منہ میں لے کر اسی برتن میں کلی کر دے جو شخص پانی پیئے گا تم سے محبت کرے گا۔

## حُب کے لیے

محبوب کے جسم پر رہا ہوا کپڑا بھوے اور اس پر نیچے لکھے ہوئے نقوش تحریر کرے اور پھر اس کپڑے کو گھی کے چراغ میں جلائے اور اس وقت گلاب کے پھول چراغ کے پاس رکھے۔

نقش یہ ہے:۔

٩٩٦٨٦ ااا ٧ ل ك اا ااا وحط الساہ ہ ہ حاہ

یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
یا اللہ
علی حب فلاں بن فلاں

اللہ اللہ
اللہ اللہ



## عمل حُب

بکری کے داہنے ہاتھ کا شانہ لے کر اس پر سورۂ یٰسین جس قدر لکھی جا سکے بغیر اعراب لکھے۔ جمعہ کے دن نماز کے بعد اور اس پر طالب مطلوب کا نام بھی لکھے اور یہ عمل چاند کی شروع تاریخوں میں ۱۴ تاریخ تک کر بھوے پھر اس شانہ کو ایک ہانڈی میں رکھ کر چولہے میں دفن کرے کہ گرم رہے لیکن جلنے نہ پائے۔ محبوب کا دل بے قرار ہو جائے گا۔ اگر آنچ تیز ہوئی اور وہ شانہ جلے گا تو سوزش طالب کی جانب لوٹ جائے گی۔ احتیاط شرط ہے۔

## عمل حُب مجرب

جو عورت اس نقش کو اپنے پاس رکھے گی شوہر کی نظر میں عزیز ہوگی اور جو اس کو دیکھے گا دوست رکھے گا۔

۷۸۶

| ٦٠٠٩ | ٦٠١٣ | ٦٠١٦ | ٦٠٠٢ |
|---|---|---|---|
| ٦٠١٥ | ٦٠٠٣ | ٦٠٠٨ | ٦٠١٤ |
| ٦٠٠٤ | ٦٠١٨ | ٦٠١١ | ٦٠٠٧ |
| ٦٠١٢ | ٦٠٠٦ | ٦٠٠٥ | ٦٠١٧ |

## حُب کے لیے

ایک جوڑا کبوتر صحرائی کالے کر تیار رکھے۔ تیرہویں شب میں پیپل کے درخت کے پاس جا کر ننگا ہو کر بارہ پتے توڑ بھوے۔ صبح کو ان پتوں کو بچھا

کر کبوتروں کو ذبح کرے خون پتوں پر ڈالے پھر پتوں کو خشک کر کے جلا لیوے اور خاک کو محفوظ رکھے جس پر ڈالے گا وہ عاشق ہو جائے گا۔

## برائے حُب

مہینہ میں پہلی اتوار جب آئے صبح کے وقت طلوع آفتاب سے پہلے سیاہ جونک جس میں بالکل زردی نہ ہو ننگا ہو کر مار ڈالے اور کسی سے کلام نہ کرے۔ اس کے بعد جونک کو جلاوے پھر اس کی راکھ کو محفوظ رکھے۔ جس پر مل دے گا دیوانہ ہو گا۔

## حُب کے لیے

جمعرات کے دن طالب مطلوب کے سر کے بال لے کر باہم ملا کر سورہ مزمل پڑھ کر گھر میں رکھے۔ محبت کے لیے منہ میں پڑھتے وقت مصری رکھے اور بغض کے لیے کڑوی شے رکھے۔

## عمل برائے حب

گڑ یا پان یا کسی کھانے کی چیز پر ۳ مرتبہ پڑھ کر کھلاوے محبوب مسخر ہو لیکن بدکار کو نہ دیوے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ یُحِبُّوْنَ کَحُبِّ اللّٰهِ بِقُلُوْبِهِمْ فِیْ لَیْلٍ وَّنَهَارٍ وَّفِیْ سَاعَةٍ وَّشَهْرٍ عَلٰی حُبِّهِمْ اَشَدُّ حُبًّا وَّلَوْ یَرَا الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا اِذْ یَرَوْنَ الْعَذَابَ



اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِیْعًا۔

فلاں بنت فلاں علیٰ حب بن فلاں۔

## برائے جلب قلب محبوب

محبوب کے تصور کے ساتھ تین سو مرتبہ اول و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ بِحُرْمَةِ جِبْرَئِیْلَ اَللّٰهُ الصَّمَدُ بِحُرْمَةِ اِسْرَافِیْلَ لَمْ یَلِدْ بِحُرْمَةِ مِیْکَائِیْلَ وَلَمْ یُوْلَدْ بِحُرْمَةِ عِزْرَائِیْلَ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ بِحُرْمَةِ دَرْدَائِیْلَ وَ مَهْرَائِیْلِ وَدِرَائِیْل۔

حب کے علاوہ اور کاموں کے لیے ۱۱ روز تک ہر روز ۱۱ مرتبہ پڑھے وظیفہ بعد طلوع صبح صادق عروج ماہ میں اتوار کے دن شروع کرے۔

## برائے حب وتسخیر خلق

آیت بِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ

اس آیت کو ستارہ کی طرف کھڑے ہو کر داہنے پاؤں کو بائیں پاؤں پر رکھ کر موٹھ سفید کے گیارہ دانوں میں سے ہر دانہ پر گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ سفید موٹھ پشاور کی طرف ہوتی ہے۔ ایک رنگ کے دانے ہوں ان دانوں کو ایک مٹی کے برتن میں رکھ کر اپنے مکان میں دفن کرے اور اسی آیت کو سوا لاکھ

مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب سرورِ دو عالم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارک کو پہنچائے۔ پھر ایک مقدار معین کر کے روزانہ پڑھا کرے۔ جب خلقت رجوع ہونے لگے خوش اخلاقی سے پیش آئے۔ وسعت و حوصلہ اختیار کرے۔ مخلوق کو لباس و طعام سے ہر قسم کا فائدہ پہنچائے اور مال جمع نہ کرے اور حرام معرف میں خرچ نہ کرے۔

## امراضِ جسمانی و سحر و آسیب

### شیاطین و جن کے دفع کیلئے

یہ نقش حضرت استاد الاساتذہ مرشدنا مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس سرہ سے منقول ہے اس کو فتیلہ بنا کر کورے چراغ میں تل کے تیل میں جلانے سے جن و شیاطین دفع ہو جاتے ہیں۔ اور بلا حضرات کے جل جاتے ہیں۔ فتیلہ الف کی طرف سے بنایا جائے جگہ معین پر روز جلایا جائے اور فتیلہ پر دھنی ہوئی روئی لپیٹی جائے اور چراغ کو مریض کے منہ کی طرف رکھا جائے تاکہ مریض کی نظر چراغ پر رہے۔

ف

اللهم احرق الشياطين

| ۴ | ۳ | ۲ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۲ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۵ | ۱۴ | ۴ |



## عمل برائے شفاءِ مریض

اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ درمیان میں یَاسَلَامُ ۱۱۱ مرتبہ وقت مقرر کر کے پڑھے۔ اس کے بعد مریض کی صحت اور شفا کے لیے دعا کرے اللہ تعالیٰ شفا عطا فرمائیں گے۔

## مریض کی شفا کیلئے

جو شخص مریض ہو اور اس کا مرض بڑھتا چلا جائے اور مرض کی تشخیص نہ ہو اس کو چاہیے کہ اول نیا وضو کرے اور دو رکعت اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد انا اعطینٰک الکوثر ۱۱ مرتبہ پڑھے دو رکعت سے فراغت کے بعد اول سو مرتبہ درود شریف، پھر قل یاایھا الکٰفرون ایک ہزار مرتبہ اور یا بدیع السمٰوٰت والارض ایک ہزار مرتبہ اور پھر آخر میں سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ شفا ہو گی۔

## برائے چیچک کنٹھی

گیارہ تار کا نیلا دھاگا لیوے اور سورۂ فاتحہ پڑھے ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ دیوے۔ اسی طرح گیارہ گرہ کا گنڈا تیار کر کے مریض کے بازو پر بندھوا دے اور کچھ کھانا خیرات کرے۔

یہ عمل مجھ کو اپنے استاد مولانا حاجی محمد قلندر جلال آبادی قدس سرہٗ سے پہنچا ہے۔

## برائے اجرائے بول

اگر کسی کا پیشاب بند ہو جائے اس کی گردن میں یہ لکھ کر بندھوا دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ بَلٰغٌ فَهَلْ
يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ۔
انشاءاللہ تعالیٰ بول جاری ہو جائے گا۔

## خلل ناف

یہ عمل امام المسلمین حضرت مرشدنا سیدنا مولانا سید احمد صاحب بریلوی سے پہنچا ہے اس کو لکھے اور ناف پر بندھوا دے۔



## آدھا درد سر

ہر قسم کے بخار، درد سر آدھا سیسی خلل ناف کے لیے گلے میں اور پیدائش کے درد کے لیے ران پر بندھوایا جائے۔ نقش اگلے صفحہ پر۔



اللہم محمد یا محمد محمد محمد محمد صل محمد محمد علی محمد محمد محمد

## چیچک کنٹھی، خسرہ وغیرہ کیلئے

مندرجہ ذیل نقش قبل طلوع لکھا جائے۔ مریض کی گردن میں بندھوا دیا جائے۔ اول تو بالکل نہ نکلے گی۔ اگر نکل آئے تو جلد شفا ہو گی۔

| الحمد للہ | غیر المغضوب | الصراط المستقیم | وایاک |
|---|---|---|---|
| صراط الذین | ایاک نعبد و | رب العالمین | انعمت علیہم |
| یوم الدین | نستعین | ولا الضالین | الرحمٰن |
| علیہم | الرحیم | مالک | اھدنا |

## بانجھ پن کا علاج

ایسا انار جو کھل کر چار ٹکڑے ہو گیا ہو لیکن ٹکڑے ایک دوسرے سے جدا نہ ہوئے ہوں اس پر سورہ یٰسین شریف اس طرح پڑھ کر دم کرے کہ جب مبین اول پر پہنچے تو انار پر پھونک مارے پھر شروع سے سورہ یٰسین پڑھے اور دوسری مبین پر پہنچ کر دم کرے ایسے ہی ساتویں مبین پر پہنچ کر دم کرے اور ساتویں مبین سے آگے بقیہ سورت پڑھ کر انار پر پھونک مارے پھر پاؤ بھر کشمش اور پاؤ بھر بھنے ہوئے چنوں کی دال لے کر اس پر سات بادشاہوں کی روح کو ثواب کی نیت کرکے وہ کشمش اور دال خیرات کر دے اور سات

بادشاہ سے مراد ہیں وہ بادشاہ جنھوں نے بادشاہت سے نقیری لے لی تھی۔ شلاً حضرات ابراہیم بن ادہم وغیرہ) پھر حیض سے غسل کے بعد بانجھ عورت اس انار کو کھالے۔ اللہ تعالے فرزند عطا فرمائیں گے۔

## عمل برائے درد دندان

اول یہ شکل زمین پر یا تختی پر ریت بچھا کر بنادے پھر چاقو یا چھری سے اول گوشہ پر زور دے کر کہے۔

اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ عُثْمَانَ اِبْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ

اور درد والی جگہ کو زور سے پکڑے۔ اگر درد جاتا رہے فبہا ورنہ دوسرے گوشہ پر زور دے کر اسی طرح کرے۔ اسی طرح چاروں خانوں میں کرے۔ بفضلہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔




## بانجھ پن کا علاج

یہ عمل منقول ہے کہ حضرت مولانا استاذی محمد قلندر صاحب قدس سرہ جلال آبادی سے مرچ سیاہ اور جوائن پر آیت خلق کر اٹھارہویں پارہ کے اول رکوع میں ہے۔ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عِظٰمًا کو آخر تک پڑھے۔



اول و آخر درود شریف پڑھے اس کے بعد سات سات بار قل یا ایھا الکفرون اور سورۂ مزمل اور گیارہ مرتبہ الم نشرح پڑھے۔ پھر اس میں سے سات دانہ مرچ اور تھوڑی سی اجوائن روز کھاتی رہے اور یہ علاج حمل خام کا ہے۔ یعنی تیسرے مہینہ سے پہلے کرنے کا۔

## برائے استقرار حمل

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ اِنَّكَ اَنْتَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ وَّالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ۔

گیارہ تعویذ لکھ کر گیارہ دن تک عورت کو پلائے۔

## برائے اسقاط حمل

یہ نقش لکھ کر پیٹ پر باندھے انشاء اللہ حمل گرنے سے محفوظ رہیگا۔



## تسہیل ولادت

نئے ٹھیکرے پر جس کو پانی نہ لگا ہو یہ تعویذ لکھ کر عورت کو ننگا کر کے اس کے پاؤں کے نیچے رکھے اور پاؤں سے توڑ دے فوراً بچہ پیدا ہوگا۔




## برائے اسقاط حمل

وضو کر کے ایک گوشہ میں بیٹھ کر یہ کلمات لکھے اور عورت کے پیٹ پر باندھے۔ انشاء اللہ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَاِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ۔ اَللّٰهُمَّ اَحْفَظْ حَمَلَ هٰذِهِ الْمَرْاَةِ مِنْ جَمِيْعِ الْاٰفَاتِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ اٰمین اٰمین اٰمین۔



## آدھا سیسی درد کیلئے

باوضو لکھ کر سر پر بندھوائے اور کچھ شیرینی منگوا کر اس پر فاتحہ اولیاء کرام کی دے کر اس کو باندھنے سے پہلے تقسیم کر دے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَلَا يُشْعِرَنَّ بِكُمْ اَحَدًا اَللّٰهُمَّ اُسْكُنْ هٰذَا تَوَجَّعَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## برائے تپ بے لرزہ

قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ۔

تین پیپل کے پتوں پر لکھ کر مریض کو دے دے تا کہ ایک پتہ روز چاٹے۔

## برائے تپ نوبت

اَللّٰهُ شَافِیْ اَللّٰهُ كَافِیْ۔

پڑھ کر گرم پانی پر دم کر کے دے دے اور پلا دے مجرب ہے۔

## گنڈہ برائے دفع گلہڑ

(ورم گلو) بدھ کے دن عروج ماہ (یعنی شروع تاریخوں) میں دھاگا نابالغ لڑکی سے کتوا کر تیار رکھے اور جمعرات کے دن فجر کی نماز کے بعد ساعت مشتری میں نماز میں جس طرح بیٹھتا ہے اس نشست پر بیٹھے کسی سے کلام نہ کرے اول تیس مرتبہ درود شریف پڑھے اور گیارہ مرتبہ سورہ الحمد شریف مع بسم اللہ

پڑھ کر دھاگے میں ایک گرہ دیوے اور اسی طرح سات گرہ دیوے پھر تیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر گنڈہ کا عمل ختم کر دیوے۔ پھر تھوڑی سی مٹھائی منگا کر خیرات کر دے۔ اور اس کا ثواب حضرت غوث اعظم شیخ عبدالقادر گیلانی رحمتہ اللہ علیہ کی روح مبارک کو پہنچائے پھر گنڈہ مریض کے گلے میں اس طرح باندھے کہ گلے سے ملا رہے پھر جب ڈھیلا ہو جایا کرے کس دیا جائے۔ انشاءاللہ یہ مرض جاتا رہے گا۔ اگر بیمار بارہ سال سے کم عمر ہو تو سات بار سورۂ فاتحہ پڑھے اور گیارہ گرہ دیوے۔

## برائے چیچک

نیلے دھاگے کے ۲۱ تار کر کے نو گرہ دیوے اور ہر گرہ پر ایک مرتبہ الحمد شریف پڑھے اور گلے میں بندھوائے انشاءاللہ شفاء ہو گی۔

## عمل مسان

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ

پوری سورۃ اکتالیس بار پڑھ کر ۴۱ گرہ دیوے اور عورت کے پیٹ پر باندھے۔ بعد ولایت بچہ کے باندھے اور گنڈہ کے تار ۴۱ ہونے چاہیئں۔

## برائے کنٹھی و چیچک

۱۱ تار کا نیلے دھاگے کا گنڈہ بناوے سورۂ فاتحہ پڑھے اور اس میں ایک گرہ دیوے اسی طرح ۱۱ گرہ دے کر اس گنڈہ کو مریض کے بازو پر بندھوائے اور باندھنے سے پہلے کچھ کھانا خیرات کرے۔



## عمل دفع مسان

یہ نقش ہر دن کاغذ کے پرچہ پر لکھ کر پلائے۔

بحق باللہ العلی العظیم

## دفع مسان و امراض و اطفال

مسان کے سوا اور امراض میں اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں بندھوائے

سمن ۱۱۱۵

در مسان میں اس نقش کو پہلے پانی میں گھول لیوے پھر خوب توا گرم کر کے اس پانی کو توے پر ڈالے اور جو ابخرات توے سے اٹھیں مریض کے جسم پر پہنچائے۔ انشاءاللہ شفا ہو گی۔

## عمل برائے طحال

تلی جب بڑھ جائے اس نقش کو کاغذ پر لکھ کر رسل میں رکھ لیوے پھر تلی پر چار تہہ کا موٹا رومال رکھ کر اور یہ رسل رکھ کر اس میں آگ دے دیوے۔

نقش سامنے ہے۔



## بواسیر کے لیے

طہارت کے بعد سات مرتبہ مسوں پر پڑھ کر دم کرے خواجہ عبداللہ برنجی تازی سوار دیوان بیابانی رحمۃ اللہ علیہ۔

## برائے دفع وبا

کاغذ پر لکھ کر حویلی کے دروازہ کے سر پر چپکا دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا اَهْلَ يَثْرِبَ لَا مَقَامَ لَكُمْ فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا۔

ایمنہ کا پوت عبداللہ جایا جاری وبا محمد صلی اللہ علیہ وسلم ابا ایمنہ لفظ صحیح نہیں آمنہ بہتر ہے۔ طاعون، ہیضہ وغیرہ سے مکان میں رہنے والے محفوظ رہیں گے۔

## دفع مسان کے لیے

ایک کوری نئی کلیا لیوے اور اس میں تین مٹھی اُرد اور تین لوہے کی میخیں ڈال کر تعویذ ڈال دے۔ تعویذ یہ ہے:۔

الحفیظ الحفیظ الحفیظ الحفیظ الحفیظ الحفیظ

اور الرَّقِیْبُ سات مرتبہ لکھے پھر یہ کلمات لکھے۔

اللھم یا لواحد الصادق من شر کل طارقٍ بحق

ایاك نعبد و ایاك نستعین لا حول ولا قوۃ الا



بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ الٰهی بحرمت غوث الاعظم و الٰہی بحرمت حاجی محمد شاکر قدس سرہ

مسان فلاں رفع شود۔

پھر یہی تعویذ گلے میں بندھوا دے۔ یہ عمل مفتی الٰہی بخش صاحب کاندھلوی کی بیاض سے لیا گیا۔ اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے خاندانی عملیات سے ایک عمل ہے۔

## برائے تپ ولرزہ

یہ نقش لکھ کر مریض کے گلے میں بندھوا دے۔

۷۸٦

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

## برائے گریہ طفلاں وچلوانس

مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر گلے میں باندھے۔

١ ٢ ٣ ٤ ٥ ٦ ٧

مٹی مٹی مٹی مٹی مٹی مٹی مٹی

## مرض یا آسیب

ایک کورہ سکورہ لے کر اس پر اس نقش کو لکھے اور سات مرتبہ مریض پر سے اتارے پھر آگ میں ڈالے اور آگ کو خوب روشن کرے اگر حرف سفید ہو جائیں تو مریض پر سحر ہے۔ اور اگر سرخ پڑ جائیں تو چڑیل کا اثر اور اگر حروف غائب ہو جائیں تو آسیب پری ہے۔ اگر حرف سیاہ رہیں تو مرض بدنی ہے۔

نقش یہ ہے۔

۱۱ ۳ ۸ ۱۵ ع ۹ ح ۴ ع ۱۲ ۱۱ ۴ ۳

## دانتوں کا درد

اس تعویذ کو لکھ کر دانتوں کے نیچے رکھے۔

ایھا الضرس المضرس اسکن بقدرۃ الملک القدوس۔

## برائے بواسیر

اتوار کے دن صبح کے وقت یہ تعویذ لکھے اور زوال کے بعد مریض کی کمر میں باندھے۔





## برائے دفع مسان

کوری چار ٹھیکری لیوے اور ہر ایک پر یہ نقش اصحاب کہف لکھے پھر چاروں میں ہر ایک کو کوئلوں سے پر کرے۔ ان میں آگ دیوے جب خوب گرم ہو جائیں ہر ایک کو بچہ کی چارپائی کے ایک پایہ کے نیچے رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۰ | ۱۲۲۲ | ۱۰۱۰ | ۱۰۳۶ |
| ۱۰۱۲ | ۱۰۳۴ | ۱۰۳۲ | ۱۰۲۲ |
| ۱۰۴۰ | ۱۰۱۴ | ۱۰۲۰ | ۱۰۲۶ |
| ۱۰۱۸ | ۱۰۲۸ | ۱۰۳۸ | ۱۰۱۶ |

## برائے دفع طحال

پنڈول کی ایک ڈلی لیوے اور اس پر قل ھو اللہ پوری تین یا پانچ بار پڑھ کر تیار رکھے پھر لکھے ہوئے نقش کو لکھ کر مریض کی ہتھیلی پر رکھے اور اس پر پنڈول کی ڈلی رکھے اور اس پر لوبان جلائے اور دوسرا آدمی مریض کی تلی کی جگہ پکڑے رہے۔



## برائے آسیب

جس قسم کا بھی ہو کپڑے کے ایک ٹکڑے کو ہلدی میں رنگ کر چالیس فتیلہ بنا لیوے اور ایک فتیلہ کو ایک دن رات اس مکان میں روشن کرے جس میں آسیب زدہ ہو اس کے بعد ۳۹ دن تک ایک ایک فتیلہ کو ہر رات اس مکان میں روشن کرتا رہے آسیب دفع ہوگا۔

## آسیب کے لیے

قل اعوذ برب الناس پوری سورت کو بغیر ناس کے س کے سات مرتبہ پڑھ کر کڑوے تیل پر دم کرے اور آسیب زدہ کے کانوں، ناک اور بیسوں ناخن پر لگا دے۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## دفع وسوسہ شیاطین

آیت الکرسی کو ہر نماز کے بعد پڑھنا شیاطین کے وساوس سے نجات دیتا ہے اور پڑھنے والے کی روزی میں برکت ہوتی ہے۔

## برائے عسر بول

قُلْ کُوْنُوْ حِجَارَۃً کو اخیر تک اور ایسے ہی انا اعطینک لکھ کر پلائے پاخانہ پیشاب دونوں کا بند توڑنے کے لیے مفید ہے۔

آیت یہ ہے۔

وَاَنْزَلْنَا مِنَ الْمُعْصِرَاتِ مَاۤءً ثَجَّاجًا لِنُخْرِجَ بِهٖ



حَبًّا وَّنَبَاتًا۔

اور زبانی یہ کہے یا ارحم الراحمین اپنے فلاں بندہ کی مصیبت کو دور کر دے اللہ تو ہر شے پر قادر ہے۔

## برائے عسر بول

یَآ اَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَیٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ قُلْ اَرَءَیْتُمْ اِنْ اَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ یَّاْتِیْكُمْ بِمَآءٍ مَّعِیْنٍ۔

لکھ کر پلائے۔

## برائے دفع خفقان

سورہ لایلاف چینی کی طشتری پر لکھ کر پلانا بہت مفید ہے۔

## برائے عرق النساء

نابالغ لڑکی کے ایک ہاتھ سے ایک چھپلی کتوا کر اس کو دھو ڈالیں پھر گنڈہ بنا کر آیت جو آگے لکھی جاتی ہے اس کو ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ دیوے اور اسی طرح سات مرتبہ میں سات گرہ دے کر گنڈا تیار کرکے اس کی بازو پر بندھوا دے انشاء اللہ شفا ہوگی۔

آیت یہ ہے:۔

اِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِیْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ

يُحۡيِ اللّٰهُ الۡمَوۡتٰى وَيُرِيۡكُمۡ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمۡ تَعۡقِلُوۡنَ۔

## برائے عرق النساء

درد کی جگہ لکھ کر باندھے۔

يٰبَيۡتُهَا الۡعِرۡقِ النَّابِتِ فِي الۡجِسۡمِ الَّذِيۡ يَمُوۡتُ
مُتۡ مُتۡ مُتۡ بِاِذۡنِ اللّٰهِ الَّذِيۡ لَا يَمُوۡتُ۔

## بچوں کے رونے کی بیماری

وُجُوۡهٌ يَّوۡمَئِذٍ مُّسۡتَبۡشِرَةٌ تک اَفَمِنۡ هٰذَا
الۡحَدِيۡثِ تَعۡجَبُوۡنَ وَتَضۡحَكُوۡنَ وَلَا تَبۡكُوۡنَ
وَاَنۡتُمۡ سٰمِدُوۡنَ

اس کو لکھے اور بچہ کی والدہ کے دودھ میں گھول کر بچہ کو پلائے۔

## پھوڑے پھنسی و زخموں کیلئے

سورۂ مرسلات لکھ کر گلے میں لٹکانا باعث صحت ہوگا۔ انشاء اللہ تعالےٰ

## سحر مدفون کا نکالنا

سورہ کوثر کے مسلسل روزانہ پڑھنے سے اگر گھر میں جادو گڑا ہوا ہو اور اس کی جگہ معلوم نہ ہو۔ معلوم ہو جائے گا کہ فلاں جگہ دفن ہے۔

٭



## دنبل وغیرہ کے لیے

تین روز تک سورۂ فاتحہ اور آیت
وَتَرَى الۡجِبَالَ تَحۡسَبُهَا جَامِدَةً وَّهِيَ تَمُرُّ مَرَّ
السَّحَابِ۔
پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

## برائے ورم عانہ

پیڑو کا ورم جس کو واہدہ کہتے ہیں ورم کے مقام پر یہ دائرہ لکھیں اور چالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں، ہر دہائی پر دم کریں، تین یوم کی جھاڑ سے انشاء اللہ شفا ہو جائے گی۔

دائرہ یہ ہے:۔



## برائے دفع چیچک

اگر اس آیت کا تعویذ گلے میں رکھے گا ہرگز چیچک نہ نکلے گی۔ اگر نکل آئے تو تعویذ کو دھو کر پلائے انشاء اللہ جلد شفا ہوگی۔

آیت یہ ہے:۔

بَلۡ اِيَّاهُ تَدۡعُوۡنَ فَيَكۡشِفُ مَا تَدۡعُوۡنَ اِلَيۡهِ

اِنْ شَاءَ وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِكُوْنَ ؕ

## متفرق عملیات

### جیل سے رہائی

قیدیوں کے نیچے کی مٹی اور جیل خانہ کی رسی لیوے اور دونوں کو ملا کر ٹکیاں بنا لیوے۔ ان ٹکیوں پر پیر کے دن بحساب ابجد نماز صبح کے بعد الف سے طا تک لکھے اور قیدی ان کو اپنے بازو پر لٹکا دے۔ انشاء اللہ جلدی رہائی پاوے۔

### چور معلوم کرنے کا عمل

چوری کا جن پر شبہ ہو ان کے نام علیحدہ علیحدہ کاغذ پر لکھ کر گیہوں کے آٹے میں گولے بنالیں اور ایک طشت پانی سے بھر لیں اور اس کے بعد آیت الکرسی اور چاروں قل ایک مرتبہ پڑھ کر ان گولوں کو پانی میں ڈالیں۔ چور کے نام کا گولہ اوپر آجائے گا اور باقی غرق ہو جائیں گے۔ لیکن حضرت شاہ ولی اللہ صاحب نے القول الجمیل میں فرمایا ہے کہ اس قسم کے اعمال پر یقین کا درجہ نہ رکھے اور خواہ مخواہ متہم شخص سے نہ الجھے۔ اگرچہ اس کا نام بھی عمل میں نکل آئے۔ اس لیے کہ معاملہ حقوق العباد کا ہے اور یہ اعمال ظنی ہیں قطعی اور یقینی نہیں۔

### برائے نیش تتیا

۹ بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

پڑھ کر پھر دسویں مرتبہ زمین پر تھوک دیوے اور اس کے لعاب میں مٹی



ملا کر جس جگہ پر جانور نے کاٹا ہو ملے۔

### برائے خلاصی از قرض

سورہ اذا جاء نصر اللہ تمام کو چالیس مرتبہ بعد نماز فجر پڑھنا پابندی سے مجرب ہے۔

### دشمن یا بادشاہ کا خوف

یعنی ان سے تکلیف پہنچی ہو یا پہنچنے کا خطرہ ہو تو یہ عمل جو کہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی سے بطریق حضرت شیخ عبدالقادر گیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔

بعد نماز تہجد ۱۱ سو مرتبہ آیت کریمہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

پڑھے اور اول و آخر اس آیت پڑھنے کے ۱۱-۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعا کرے۔ طہارت مکان و جسم۔ حفظ مکان و زمان شرط ہے۔

### برائے بند نمودن مار

یعنی سانپ کو کیل دینا جس سے وہ حرکت نہ کر سکے۔ جن کنکریوں پر پانی نہ لگا ہو۔ ان پر سات مرتبہ

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا

پڑھ کر دم کرے اور سانپ پر مارے وہ اپنی جگہ سے حرکت نہ کر سکے گا۔

❖

## دشمن کی تباہی کیلئے

آخر ماہ میں جمعہ کے دن پچاس تنکہ مسجد کی جھاڑو یا کوڑے سے لیوے اور کچھ مٹی اجاڑ جگہ کی اور کچھ مٹی کسی اجاڑ مسجد کی اور کچھ مٹی کسی اجاڑ مکان کی لاکر ہر تنکہ پر پچاس پچاس بار الم ترکیف پڑھ کر دم کرے اور سب کو جلادے راکھ دشمن کے مکان میں ڈال دے برباد ہو جائے گا۔

## صلوٰۃ قضائے حاجات

چار رکعت آدھی رات گذرنے پر اس طریقہ سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

ایک سو مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ سو مرتبہ اور تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد افوض اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ سو مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد نِعْمَ الْمَوْلٰی وَ نِعْمَ النَّصِیْرُ سو مرتبہ پڑھے پھر سلام پھیر دے اور تین قدم چلے پہلے داہنا قدم اٹھائے اور پھر سات سو مرتبہ کہے رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پھر لوٹ کر اپنی جگہ واپس آجائے اور سجدہ کرے اس میں اپنی ضرورت حق تعالےٰ سے عرض کرے انشاء اللہ پوری ہوگی۔

☆



## دفع دشمن

اگر کسی شخص کا کوئی دشمن ایسا ہو جس کا قتل شرعاً جائز ہو اس کے لیے یہ عمل کرے عمل جاری یا بند پانی کے پاس ہونا چاہیے پاک جگہ میں بیٹھ کر سورۂ یٰسین کو ۴۱ مرتبہ اس طرح پڑھے کہ سامنے ایک کچی اینٹ رکھ لیوے جب ایک مرتبہ سورۂ مذکورہ پڑھ لے۔ اس اینٹ پر ایک لکیر کھینچ دے۔ اسی طرح ۴۱ مرتبہ سورت پڑھ کر پوری کرے پھر قبلہ کی طرف منہ کرکے دشمن کی ہلاکت اور تباہی کی نیت سے وہ اینٹ اس پانی میں پھینک دے۔ دشمن ہلاک و برباد ہوگا۔ یا عہدہ سے معزول ہو جائے گا۔

## برائے حل مشکلاتؒ

سورۂ قریش یعنی لایلاف کو مداومت سے ستر بار روزانہ پڑھے انشاء اللہ مشکل حل ہوگی اور حل مشکلات کے لیے اسم ذات اللہ کو چار ہزار پانچ سو مرتبہ ہر رات میں روزانہ پڑھنا اکسیر ہے۔

## برائے حصولِ حاجات

ہر روز ایک وقت مقرر کرکے سو مرتبہ پڑھتا رہے۔

اَللّٰھُمَّ یَا رَبَّ الْاَرْبَابِ ویا مسبب الاسباب ویا مسھل الاصعاب ویا مقلب القلوب و الابصار ویا دلیل المتحدین و یا غیاث المستغیثین توکلت علیک یارب و افوض

امری الیك یا رب لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم برحمتك یا ارحم الرحمین

انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔

## نئے شہر میں داخل ہونا

رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبَارَكًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ

نئے شہر میں داخل ہوتے وقت پڑھے سفر میں کامیاب ہوگا۔

## برائے حصول جمیع حاجات

(ترکیب خواندن الحمد) ہر مشکل اور ہر مہم کے لیے الحمد شریف چالیس بار روزانہ پڑھنا مجرب ہے لیکن فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس ترکیب سے پڑھنا عظیم تاثیر رکھتا ہے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ، بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ، اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لفظ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ کو دو مرتبہ کہے اور اس موقع پر مقصد کا خیال کرے پھر سورت مذکورہ کو پوری کرے، جب لفظ آمین پر پہنچے تو تین مرتبہ آمین کہے۔

## دشمن کی خرابی کیلئے

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ ایک روٹی پر حروف تسعہ



(نو حرف) ابجد کے حروف میں سے الف سے لے کر ی تک لکھے اور اس روٹی کے پانچ ٹکڑے کرے اور پانچ کتوں کو کھلائے۔ کھلاتے وقت کہے فلاں ابن فلاں کا گوشت کھاؤ اور اس کو ٹکڑے ٹکڑے کردو۔ اس عمل سے دشمن کا جسم پھوٹ نکلے گا۔

## برائے قضائے حاجات

ظہر کے وقت تین سو تیرہ مرتبہ پڑھا کرے انشاءاللہ ضرورت پوری ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی مُحَمَّدٍ حَبِیْبِكَ اِنِّیْ مُشْتَاقٌ بِنُوْرِ جَمَالِكَ وَرَسُوْلِكَ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ

## غیبت سے محفوظ

مجلس میں بیٹھتے وقت اور مجلس سے اٹھتے وقت یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ۔

غیبت کرنے اور کیے جانے سے محفوظ رہے گا۔ اور اس پر ایک فرشتہ غیبت سے حفاظت کرنے کے لیے منجانب اللہ مامور ہو جائے گا۔

✣

## چور معلوم کرنا

اگر کسی کے چوری ہو جائے اور اس کا چور معلوم نہ ہو تو عامل دس مرتبہ درود شریف شنگرف پر پڑھ کر اپنی ران پر ملے اور چالیس باران اسمار کو استرہ پر پڑھ کر اپنی ران کے بال مونڈے۔ چور کے سر کے تمام بال خود بخود اتر جائیں گے۔ عجیب ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ عَلِیۡقَہ مَلِیۡقَہ تَلِیۡقَہ نَلِیۡقَہ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ وَعَلِیٌّ وَلِیُّ اللّٰہِ۔

## خواص آیت قطب

آیت قطب یہ ہے:۔

ثُمَّ اَنۡزَلَ عَلَیۡکُمۡ مِّنۡۢ بَعۡدِ الۡغَمِّ اِلٰی بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ۔

عاملوں نے آیت قطب کی پچیس خاصیتیں بیان کی ہیں۔

**جو مانگو سو پاؤ:۔**

اول یہ کہ جو شخص بعد فجر ہر دن چالیس مرتبہ پڑھے گا جو کچھ حق تعالے سے مانگے گا پائے گا۔

**حاکم زیر ہو۔**

جس کو بادشاہ یا حاکم سے ایسا کوئی کام ہووے کہ جس کا ہونا مشکل ہو اس آیت کو دو رکعت پڑھ کر تین مرتبہ پڑھے اور مصلے پر اسی جگہ دعا مانگے۔



**ہر آسیب دور ہو:۔**

آسیب زدہ کے بائیں کان میں یہ آیت دم کی جائے تو آسیب دور ہو گا۔

**بچھو کاٹے کا علاج:۔**

جس کو بچھو نے کاٹ لیا ہو اس کے داہنے کان میں دم کرے صحت پائے۔

**دشمن پر غلبہ:۔**

جو شخص جنگ میں اس آیت کو تیرہ یا پندرہ مرتبہ پڑھے گا دشمن پر غلبہ پائے گا۔

**دشمن کا خانہ خراب:۔**

جو چار مرتبہ پڑھ کر دشمن کے گھر پر دم کرے گا اس کے دشمن کا خانہ خراب ہو گا۔

**دشمن مغلوب:۔**

غالب دشمن کے سامنے اگر اس آیت کو بارہ مرتبہ پڑھے دشمن تابعدار ہو گا۔

**مجلس احترام کرے:۔**

جو شخص اس آیت کو سات مرتبہ پڑھ کر کسی مجلس میں جائے گا محفل والے اسکی تعظیم کریں گے۔

**قوت جسمانی میں اضافہ:۔**

نو درم شہد اور دس درم لونگوں پر دم کر کے استعمال کرے گا قوت جسمانی زیادہ ہو گی۔

### فراخی رزق :۔

جو شخص اس آیت کو روزانہ ہزار مرتبہ پڑھے گا روزی فراخ ہوگی اور غیب سے پہنچے گی۔

### رفتار میں اضافہ :۔

اگر گھوڑا چلنے میں سستی ظاہر کرے اس پر سوار ہو کر تین مرتبہ پڑھے بیاض مذکورہ میں پچیس خواص میں سے صرف گیارہ بیان کیے گئے ہیں۔ باقی سینہ بسینہ محفوظ رکھے گئے ہیں۔ اس لیے کہ بعض اعمال میں کرنے والے کی جان کا خطرہ ہوتا ہے۔

## ترکیب سورۂ فاتحہ

سورۂ فاتحہ پڑھنے کی ترکیب برائے حل مشکلات دنیاوی مقاصد کے لیے جنوب رو اور دینی مقاصد کے لیے قبلہ رو ہو کر سات دن تک اس طرح پڑھے صرف "الحمد للہ رب العالمین"

اتوار کے دن پانچ سو دو مرتبہ اور آمین سو مرتبہ "الرحمٰن الرحیم۔

پیر کے دن ۵۵۶ مرتبہ اور آمین سو مرتبہ

منگل کے دن "مالک یوم الدین" دو سو گیارہ ۲۱۱ مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

بدھ کے دن "ایاک نعبد و ایاک نستعین" آٹھ سو چھتیس مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

جمعرات کے دن اھدنا الصراط المستقیم" دس سو چالیس مرتبہ اور آمین سو مرتبہ

جمعہ کے دن "صراط الذین انعمت علیھم" ایک ہزار ایک سو تیرہ مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔



ہفتہ کے دن "غیر المغضوب علیھم والا الضالین" چار ہزار ستر مرتبہ اور آمین سو مرتبہ۔

بفضل تعالیٰ مرادیں پوری ہوں گی۔

## چور معلوم کرنا

ترنج کے پتے لاکر ہر ایک پتہ پر اس آیت کریمہ کو لکھے اور جن افراد پر شبہ ہو ان کے نام اس آیت کے نیچے لکھے اور آگ میں جلا دے۔ چور کے پیٹ میں درد ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

السَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْٓا اَيْدِيَهُمَا جَزَآءً ۢ بِمَا كَسَبَا نَكَالًا مِّنَ اللّٰهِ۔

## نماز برائے قضائے حاجات

ظالموں کے شر سے نجات پانے اور حاجات کے پورا ہونے کے لیے بہت مؤثر ہے۔ چار رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے :۔

پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ سے بِغَيْرِ حِسَابٍ تک پندرہ مرتبہ۔

دوسری رکعت میں الحمد کے بعد انا اعطینا تمام پندرہ مرتبہ

تیسری رکعت میں الحمد کے بعد قل یا ایھا الکافرون تمام پندرہ مرتبہ۔

چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد قل ھو اللہ احد پوری پندرہ مرتبہ۔

اور نماز کے بعد دس مرتبہ یہ دُعا پڑھے:۔

لَآ اِلٰـهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ حَسْبُنَا اللّٰهِ وَنِعْمَ الْوَكِیْل رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ یَا مَنْ ذِكْرُهٗ شَرَفٌ لِلذَّاكِرِیْنَ۔ ویا من طاعۃ نجاۃ للمطعین ویا من رافۃ ملجاء للعالمین یا من لا تحصیٰ علیہ ثناء المحتاجین اغفرلی برحمتك یا ارحم الرحمین

## خاصیت اسمائے اصحاب کہف

زمین سرکاری پیمائش میں کم آئے اور دریا بردی سے محفوظ رہے۔ ان دونوں اغراض کے لیے زمین میں دفن کرنا اور دریا کے کنارے گاڑنا نافع اور مجرب ہے۔

ان اسماء کے مزید خواص یہ ہیں۔

۱۔ مال اور زمین غصب اور چوری سے محفوظ رہیں۔
۲۔ زمین کے دفینے غیر کی نظر سے بچے رہیں۔
۳۔ حاملہ کے پیٹ پر باندھنے سے حمل محفوظ رہے۔
۴۔ وضع حمل کے وقت بائیں ران میں باندھنے سے بچہ آسانی سے پیدا ہو



۵۔ اگر کہیں آگ لگ گئی ہو آگ میں ڈالنے سے آگ سرد ہو جائے۔
۶۔ وبا کے زمانہ میں ان اسماء کی برکت سے محفوظ رہے گا۔ اور اسماء یہ ہیں۔

الٰہی بحرمت یملیخا۔ مکسلمینا۔ کشفوطط۔ کشافطیونس تبیونس۔ اذر۔ فطیونس یوانس بوس و کلبہم قطمیر و علی اللہ قصد السبیل مِنْهَا جَآئِرٌ وَلَوْ شَآءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِیْنَ۔

## کھیت میں چوہا لگ جائے

اگر کھیت میں چوہا لگتا ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر بانس کی چھڑی میں باندھے اس کے بعد کھیت کے گرداگرد پھرا کر بانس کو کھیت کے ایک کونہ میں گاڑ دے اور تعویذ یہ ہے:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بحرمتہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بحرمتہ۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بحرمت حضرت بایزید عثمانی الشر موشہائے نگہدار

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم الٰہی بحرمت بایزید عثمانی از شر موشہا نگہدار لسم ابہم ابہم الحنہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## برائے ہلاکت دشمن

اگر کوئی شخص دشمن سے تنگ آگیا ہو۔ ایسا دشمن کہ ہر قسم کے دینی و دنیاوی نقصان پہنچاتا ہو اور شرعاً اس کا قتل کرنا جائز ہو تو یہ تین آیتیں سات روز تک پڑھے روزانہ تین سو ساٹھ مرتبہ۔ ایک ہفتہ کے بعد موقوف کرے۔ پھر سات روز اسی طرح پڑھے انشاء اللہ دشمن ہلاک ہوگا لیکن اس عمل میں

انتہائی احتیاط کرے۔ ہرگز نفسانیت اور خواہش نفس سے کسی کو ناحق ہلاک نہ کرے۔ ورنہ قیامت میں سخت مواخذہ ہوگا۔

یہ عمل حضرت امیرالمومنین شاہ سید احمد صاحب بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔ عمل ذکر کیا گیا لیکن بیاض میں احتیاطاً آیات نہیں لکھی گئیں۔

## دعا کی قبولیت

دعا کی قبولیت و مکاشفات و مناجات اور امور دنیاوی بآسانی انجام پانے کے لیے آدھی رات کے وقت یہ دس اسماء الٰہی جل شانہ پڑھے۔

المحیط　العالم　الرب
الرشید　الحسیب　الفعال
الخلاق　الباری　الخالق
المصور

## برائے قضائے حاجات

روزانہ گیارہ نقش اس شکل کے لکھ کر جاری پانی میں ڈالے۔

٨ م ح [illegible] ۱۱ لھ

## برائے قضائے حاجات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
یَا مُونِسُ کُلُّ وَحِیْدٍ وَیَا صَاحِبُ کُلِّ غَرِیْبٍ و



یا ظاھر کل ملاء ویا مشاھد کل نجوی ویا منجی الھلکی ویا منقذ الغرقیٰ ویا صاحبی فی شدتی ویا ولی فی نعمتی ویا غیاثی فی کربتی ویا مونسی فی وحشتی۔ ابعث الی مونسًا یونسی واکس عورتی وامن روعتی یا کریم۔
اس کا ورد رکھنا ہر مشکل کے لیے اکسیر ہے۔

## برائے گرفتاری سارق

نابالغ لڑکے یا لڑکی کی دونوں ہتھیلیوں پر تیل میں سیاہی ملا کر مل دویں پھر یہ عزیمت جو یا ماش کے نو دانوں پر علیحدہ علیحدہ پڑھ کر ایک ایک دانہ اس بچہ کے مارے۔ اور بچہ سے کہے کہ وہ ہتھیلی پر سیاہی میں نظر جما کر دیکھتا رہے۔ تھوڑی دیر کے بعد ہتھیلی میں چور کی صورت صاف دکھائی دے گی۔

وہ عزیمت یہ ہے:۔

عزمت علیکم فتحون فتحون حبیبک حبیبک حبیبک۔ شفیعًا شفیعًا شفیعًا عطیشًا عطیشًا عطیشًا۔ سُرورًا سُرورًا سُرورًا قدُورًا قدُورًا قدُورًا۔ سھلًا سھلًا سھلًا نھلًا نھلًا نھلًا۔ احضروا من جانب المشارق والمغارب۔ بحق سلیمان ابن داؤد علیہ السلام

❖

## برائے حفظ قرآن

ایک طشتری پر لکھے۔
اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ سے یَسْجُدٰن تک اور لَا
تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ سے ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ
بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ تک۔
اس کے بعد طشتری کو زمزم سے دھو کر بچہ کو پلائے قوت حافظہ بڑھ جائے گی۔

## سمندر میں تلاطم کے وقت

سورۂ قلم یعنی اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ پوری پڑھے انشاء اللہ طوفان ختم ہو جائے گا۔

## ظالم کے شر سے نجات

میرے مخلص دوستوں میں ایک شخص ایک ظالم ہمسایہ سے جو شاہی امراء میں سے تھا بہت پریشان تھا۔ اس سے عاجز ہو کر خودکشی کرنے کا ارادہ کرتا تھا اس نے مجھ سے شکایت کی میں نے اس کو بتلایا کہ روزانہ ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھا کر۔

حَسْبِيَ اللّٰهُ نِعْمَ الْوَكِيْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ
اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

اور اپنے بچوں اور تمام متعلقین کو پڑھنے کی ہدایت کر۔ اس نے اس



پر عمل کیا چند روز بعد اللہ تعالیٰ نے اس کو اس ظالم کے شر سے نجات دے دی۔ بارہا کا مجرب ہے۔

## نامردی دُور کرنے کا عمل

جو شخص عورت سے مجامعت پر قادر نہ ہو ایک پاک صاف برتن پر سورہ بینہ یعنی (لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا) پوری اس طرح لکھے کہ کوئی حرف مٹنے نہ پائے پھر اس کو پانی سے دھو کر پی لے۔ تین دن متواتر ایسا کرنے سے پورا فائدہ ہو گا۔

## گھر کی حفاظت

جو شخص ایک طشت میں سورۂ قلم یعنی اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ لکھے اور اس کو کنویں کے پانی سے دھو کر گھر میں چھڑکے گھر سے موذی جانور سانپ بچھو وغیرہ وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

## دفع مضرت اعدا کیلئے

لَا تَخَفْ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ۔ لَا تَخَفْ نَجَوْتَ
مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ لَا تَخَفْ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى
لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى۔ لَا تَخَفْ اِنَّنِيْ
مَعَكُمَا اَسْمَعُ وَاَرٰى۔

ان پانچوں آیتوں کا مجموعہ اعداد دس ہزار چار سو ستر ہے ان کا نقش بنا کر جس طرح ممکن ہو دشمن کو کھلا دے۔

## دشمن سے خوف

جو شخص کسی دشمن سے خائف ہو اس آیت مبارک ہ
كلما اوقدوا نارًا للحرب اطفأها الله ... الخ
کے اعداد بحساب ابجد نکالے اور اس کے اعداد کے موافق پڑھے
انشاء اللہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اعداد کا مجموعہ ۴۸۹ ہے۔

## دشمن کی زبان بندی

قَالَ رَجُلَانِ مِنَ الَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ
عَلَيْهِمَا کو اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ تک پڑھے
دشمن کی زبان بندی میں بڑا دخل ہے۔

## دشمن سے حفاظت

تِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَيْنٰهَآ اِبْرٰهِيْمَ عَلٰى قَوْمِهٖ
سے مِنْ عِبَادِهٖ تک
لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ دشمن پر خصومت میں غالب
رہے گا۔ اور جو شخص کسی عہدہ سے معزول ہو گیا ہو۔ اس آیت کا ورد اس
کے لیے بھی بہت مفید ہے۔

---



## ترکیب آیۃ الکرسی
## برائے
## قضائے حاجات و مشکلات

ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی کا وظیفہ اس طرح پڑھے کہ اس میں دس
جملے ہیں۔ ہر جملہ پر ہاتھوں کی انگلیاں اس طرح بند کرے۔
اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ پہلے وقف پر دائیں ہاتھ کی خنصر بند کرے
اور دوسرے وقف پر پاس کی انگلی بنصر کو بند کرے۔
اور تیسرے پر بیچ کی انگلی کو۔
اور چوتھے پر شہادت کی انگلی کو۔
اور پانچویں پر انگوٹھے کو بند کرے۔
اس طرح بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے اور جب کلمہ
يَشْفَعُ عِنْدَهٗ
پر پہنچے دونوں عین کے درمیان اپنے درجات کی ترقی اور وسعت
رزق کی دعا کرے اور بائیں ہاتھ کی خنصر بند کرتے وقت
يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ
کی دو میم کے درمیان دشمنوں کی مقہوریت کا خیال کرے اگر کسی کو فرمانبردار
کرنے کی نیت ہو تو انگوٹھے کے عقد کے وقت اس شخص کا تصور کرے۔ اسی
طرح دسوں انگلیوں کے عقد سے فارغ ہو کر تین تین مرتبہ سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ

اور سورۂ اخلاص اور درود شریف اور دس مرتبہ سورۂ الحمد پڑھے پھر مٹھیاں کھول دے اور انگلیاں کھولتے وقت اپنے ہر مقصد کا نام لیوے۔

## نقش اسم ذات

ہر قسم کی ضرورتوں کے لیے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ روزانہ چھیاسٹھ دن تک وقت مقرر کر کے ٦٠٦ مرتبہ اسم ذات اللہ جل شانہ پڑھا کرے اور یہ نقش بھی چھیاسٹھ پر کیا کرے اور جب کوئی ضرورت پیش آئے لکھ کر دریا میں ڈالے۔

اگر دشمنوں کی بربادی مقصد ہو تو یہ نقوش لکھے اور چراغ کی لو میں جلائے نقش یہ ہے۔

۷۸٦

| ۱۹ | ۲۴ | ۲۳ |
|---|---|---|
| ۲٦ | ۲۲ | ۱۸ |
| ۲۱ | ۲۰ | ۲۵ |

## ترجمہ چہل کاف

کَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيكَ وَاكِفَةً۔

تیرا رب تجھ کو کافی ہے کہ تجھ کو کتنی ہی مصیبتوں سے بچاتا ہے۔ کفکا فہا کِکَمِیْنٍ کَانَ مِنْ کَلَكَ ایسی مصیبتیں جو گھات میں ہیں جیسا کہ شکر گھات میں ہوتا ہے۔ تَکَرُّ کَرَّ کِکَرًّا فِی کَبَدُ۔ وہ مصیبت حملہ کرتی ہے سختی اور مشقت میں مثل رسی کے لپیٹ کے۔ تحکی مُشْکُشْکَۃَ کُلْ



کُلَاكَ کَلَكَ۔ وہ مصیبت حکایت کرتی ہے۔ ایک سلاخ پوش لشکر کی یا مانند جوان فربہ سخت گوش اونٹ کے ہے یا مانند تیز نیزہ کے۔ کَفَاكَ مَابِی کَفَاكَ اَلْکَافُ کُرْبَۃٌ اے دل کافی ہو جو تیرا پروردگار تجھ کو اس چیز سے جو میرے ساتھ ہے یعنی میرے علم میں ہے کفایت کرے تجھ کو کفایت کرنے والا رنج اور تکلیف سے۔ یَا کَوْکَبًا کَانَ تَحْکِی کَوْکَبَ اَلْفَلَكَ۔ اے ستارہ یعنی اے دل کہ جو حکایت کرتا ہے آسمان کے ستارہ کی۔

## زیارت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

## وبرائے

## مغفرت اہل قبور

مولوی محمد رمضان صاحب نے کتاب معدن میں ایک بزرگ سے نقل کی ہے کہ ایک کشتی میں بہت سے آدمی سوار تھے کہ ہر طرف سے تند ہوا چلی اور دریا موجزن ہوا اور طوفان آیا۔ لوگ مضطرب ہوئے غرق کے خوف سے اسی حال میں ایک شخص ان میں سے سو گیا اور خواب میں حضرت سرور عالم کی زیارت کی۔ دران حالیکہ سکھاتے تھے اس کو درود واسطے دفعہ فتنہ کے اور فرمایا کہ سکھا اپنے احباب کو تاکہ ہزار بار اس کو پڑھیں۔ پس سکھایا اس نے لوگوں کو ہنوز تین سو بار پڑھا تھا کہ مہلکہ سے نجات پائی۔ اور وہ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَحْوَالِ، وَالْاٰفَاتِ وَ تَقْضِىْ لَنَا بِهَا جَمِيْعُ الْحَاجَاتِ وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِى الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

## زیارت رسول صلعم

برائے زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم۔ اکثر بزرگوں سے منقول ہے کہ جو کوئی ورد رکھے اس درود شریف کا تو نصیب ہو اس کو زیارت جمال حضرت صلعم اور حاضر ہو آپ کی مجلس میں۔

**دیگر** وظائف النبی میں لکھا ہے کہ جو کوئی پڑھے اس درود کو قبرستان میں دو یا تین بار، مردے وہاں کے مغفور ہوں۔

درود یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّىَ عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَ تَرْضٰى لَهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَجْسَادِ وَصَلِّ عَلٰى قَبْرِ



مُحَمَّدٍ فِى الْقُبُوْرِ۔

## زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

برائے زیارت فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جس نے مجھے دیکھا ایمان کے ساتھ حرام ہوئی اس پر دوزخ اور مجھ کو خواب میں دیکھنا بمنزلہ بیداری کے دیکھنے کے ہے۔ کیونکہ شیطان میری صورت نہیں بن سکتا۔

امام عمر بن حفص کو محمد بن عبداللہ تمیمی نے اپنی وفات کے وقت یہ نماز تعلیم کی۔ اور فرمایا کہ میں نے خانہ کعبہ کے قریب خضر سے سیکھی تھی یعنی بعد از نماز مغرب تا عشا نفل پڑھتا رہے۔ ہر رکعت میں بعد از فاتحہ تین تین بار قل ہو اللہ پڑھے اور بعد از نماز عشاء دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں بعد از فاتحہ سات بار قل ہو اللہ اور بعد از سلام سات بار درود شریف اور اسی قدر کلمہ بعدہ ہاتھ اٹھا کر یہ دعا پڑھے۔

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا يَا اِلٰهَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ يَا رَبُّ يَا رَبُّ يَا رَبُّ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ۔

پھر پاک جگہ پہلوئے راست پر رو بقبلہ درود پڑھتا ہوا سو رہے بفضل تعالٰے زیارت میسر ہو۔

---

## رسول اللہ کی زیارت

رات کو یہ دعا تین بار پڑھ کر سو رہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ وَرَبَّ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ بِحَقِّ كَلَامِكَ الَّذِيْ اَنْزَلْتَهٗ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ بَلِّغْ رُوْحَ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ مِنِّيْ تَحِيَّةً وَسَلَامًا يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ الْاَكْرَمِيْنَ وَيَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

## رسول اللہ وصحابہ کرام کی زیارت

اگر کوئی حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کی زیارت کرنا چاہے یا جمیع ارواح مومنین سے ملاقات چاہے تو چاہیے کہ شہر کے باہر کنارہ دریا پر جاکر غسل کرے پھر سر برہنہ کرکے دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھ کر دو رکعت بہ نیت صلوٰۃ الارواح پڑھے۔

اول میں بعد از فاتحہ اکیس بار قل ھو اللہ۔

دوسری میں اکیس بار معوذتین۔

اور بعد سلام سجدے میں تین بار اغثنی اغثنی اغثنی کہے۔ پھر سات ہزار بار پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ اَقْوَاهُ يَا اَللّٰهُ۔



پھر منہ آسمان کی طرف کرکے چند قدم آگے پیچھے اور دائیں بائیں جائے لیکن قبلہ سے رخ نہ پھیرے اور آنکھیں بند رکھے۔ پس دیدار محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم برای العین مشاہدہ ہو وارواح طیبہ سے ملاقات ہو پھر جو چاہے حاجت طلب کرے اور یہ معمول حضرت محمد غوث گوالیاری کا ہے۔ پھر یہ مناجات مع ... بیقایات پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٰہی آنچہ بد کردم ندانستم خطا کردم بہ بخش بحق لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط

## ظالموں کے شر سے محفوظ

اس آیت کی کثرت ظالموں اور کفار کے تسلط و شر سے محفوظ رکھے گی۔

رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ۔

## ظالم کے ہاتھ سے رہائی

اس آیت کو خود بھی پڑھے اور اپنے گھر والوں کو بھی اس کے پڑھنے کی ہدایت کرے۔

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ط

## کفار کی مغلوبیت اور مسلمانوں کا غلبہ

کفار کی مغلوبیت اور مسلمانوں کے غلبہ کے لیے یہ آیت کثرت سے پڑھے:۔

رَبَّنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ط

## ظالموں سے نجات

اس آیت کو کثرت سے پڑھے۔

رَبَّنَا اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا
وَجْعَلْنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ
لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ط

## آنکھ کا درد دور کرنے کیلئے

ایک تعویذ پانی میں دھو کر پیئے اور ایک مقام درد پر باندھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
يُوْسُفُ اَيُّهَا الصِّدِّيْقُ اِذْهَبُوْا بِقَمِيْصِيْ هٰذَا
فَاَلْقُوْهُ عَلٰى وَجْهِ اَبِيْ يَاْتِ بَصِيْرًا ط وَاْتُوْنِيْ
بِاَهْلِكُمْ اَجْمَعِيْنَ ، فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاءَكَ
فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ط

❖



## کان درد کے لیے

ایک دھو کر پلائے اور ایک مقام درد پر باندھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا كَاَنَّ فِيْٓ اُذُنَيْهِ وَقْرًا ، فَبَشِّرْهُ
بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ، فَضَرَبْنَا عَلٰٓى اٰذَانِهِمْ فِى
الْكَهْفِ سِنِيْنَ عَدَدًا ط قُلْ هُوَ اُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ ط

## دانت درد کے لیے

یہ آیت پانی میں دھو کر پلائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ
فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ط

## سینہ کے درد کے لیے

ایک دھو کر پلائے اور ایک مقام درد پر باندھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ

## خونی بواسیر اور درد کیلئے

ایک دھو کر پیئے اور ایک ڈھڈی پر باندھے۔

اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ
حَيٍّ ۚ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

## خونی و بادی بواسیر کیلئے

سات کاغذ کے پرزوں پر لکھے اور موم میں لپیٹ کر ایک گولی علی الصبح نہار منہ کھا جائے۔ انشاء اللہ دفع ہوگی۔ وہ یہ ہے۔

۱۱ ۸ ح عہ ط ط ا ع ۱۱۱ ۸ طم ح ھے

## بچے کے رونے کے لیے

اگر بچہ بہت روتا ہو تو یہ آیت لکھ کر گلے میں باندھے۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ
وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ
الْاِسْلَامُ ؕ

انشاء اللہ بچہ کو فوراً سکون ہوگا۔

فائدہ:۔ فقیر کو اس آیت کا عمل مع نقش یا حفیظ حضرت سید امیر علی صاحب لکھنوی مہاجر مکی کی بیاض سے حاصل ہوا۔ بہ نظر رفاہ خلائق نقل کرتا ہوں بارہا آزمایا مجرب ہے۔

**دیگر** شیر خوار بچہ کے دانت آسانی سے نکلیں، یہ نقش لکھ کر گلے میں باندھیں اور یہی نقش نظر بند اور آسیب کے لیے بھی ہے اس نقش کے اوپر آیت مذکورہ بالا عند اللہ الاسلام تک لکھے اور نیچے



لکھے۔ "بحق یا حفیظ دارندہ این نقش را از جمیع بلیات ارضی و سماوی محفوظ دار، نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۷۹ | ۸۹۸ | ۱۲ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ح | ف | ۸۹۷ |
| ۷ | ی | ظ | ۸۱ |
| ۹۹ | ۸۲ | ۶ | ۱۱ |

## بچے کے رونے کے لیے

اَسْكِنْ بِعِزَّةِ اللّٰهِ اَسْكِنْ بِقُدْرَةِ اللّٰهِ اَسْكِنْ
بِجَلَالِ اللّٰهِ ؕ

لکھ کر گلے میں باندھے۔ بچے کا رونا بند ہو جائے گا۔

## بچہ ماں کا دودھ نہ پیتا ہو

اگر بچہ ماں کی چھاتی نہ پیتا ہو تو یہ تعویذ لکھ کر پانی میں دھو کر بچہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ دودھ پیئے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰى ۔

## دودھ کی زیادتی کے لیے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا

تَحۡمِلُ كُلُّ اُنۡثٰى وَمَا تَغِيۡضُ الۡاَرۡحَامُ وَمَا تَزۡدَادُ وَكُلُّ شَىۡءٍ عِنۡدَهٗ بِمِقۡدَارٍ ۝ عٰلِمُ الۡغَيۡبِ وَالشَّهَادَةِ الۡكَبِيۡرُ الۡمُتَعَالِ ۝

لکھ کر گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ دودھ کافی ہوگا۔

## بچے کا خواب میں ڈرنا

وَجَعَلۡنَا نَوۡمَكُمۡ سُبَاتًا ۝ وَجَعَلۡنَا الَّيۡلَ لِبَاسًا ۝ وَجَعَلۡنَا النَّهَارَ مَعَاشًا ۝

پڑھ کر دم کرے اور لکھ کر گلے میں ڈالے۔

## اگر بچہ پیدائشی گونگا ہو

اگر بچہ ماں کے پیٹ سے گونگا پیدا ہو تو ان ناموں کو مشک و زعفران اور گلاب سے لکھ کر اس بچہ کو کھلائے اللہ کے حکم سے گویا ہوگا۔

۱۱ ط ۱۱۱۱ ط ۱۱۲۸ ۱۱۱ ۴½ ۲۱۹۹ ۱۱۱۹۱۱

ہ ۷۱ ۷۱۸ دو ۱۱۱۶ ۱۱۱۷ ۱۱۲۔ ۱۱۶۱۱۱

## فرزند نرینہ اور گمشدہ کے لیے

گمشدہ کی بازیابی اور فرزند نرینہ کے پیدا ہونے کے واسطے اس دُعا کا ورد کثرت سے رکھے۔

رَبِّ هَبۡ لِىۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِيۡعُ



الدُّعَآءِ ۝

## گمشدہ کی بازیابی کے لیے

پوری سورہ والضحیٰ کا اکتالیس بار پڑھنا مجرب ہے اور واسطے واپس لانے بھاگے ہوئے کے سورۂ والضحیٰ لکھے اس طریقے سے کہ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى کے بعد نام اس بھاگے ہوئے کا لکھے۔ اس کے بعد تمام سورت لکھے اور اس نوشتہ کو قرآن شریف میں رکھے۔ مجرب ہے۔

**دیگر** اس کو لکھ کر کوری ہانڈی میں رکھے اسی وقت بھاگا ہوا واپس آئے۔ وہ یہ ہے۔

ک ا ع د ا ع ا ع

**دیگر** مقبولیت اعمال اللہ کے نزدیک ہو اس آیت کی کثرت سے تلاوت کرے۔

رَبَّنَا تَقَبَّلۡ مِنَّا ؕ اِنَّكَ اَنۡتَ السَّمِيۡعُ الۡعَلِيۡمُ ؕ

**دیگر** منقول از حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔ جو شخص قبرستان میں جا کر پوری قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ؕ گیارہ بار پڑھ کر اس کا ثواب وہاں کے مردوں کو بخشے اس کو مردوں کی تعداد کے مطابق ثواب دیا جائے گا۔ اس روایت کو طبرانی نے فتح القدیر میں نقل کیا ہے۔

**دیگر** منقول از امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ جس کسی کو سخت مشکل پیش آئی ہو یا مخالف سے خوف زدہ ہو اس دعا کو باخلاص تمام کاغذ کے تین پرزوں یا تین پتوں پر لکھے اور آب جاری

یاکنویں میں ڈالے۔ اگراسی وقت اس کی کاربراری نہ ہو تو قیامت کے دن میرا دامن پکڑے اور مجھ سے داد چاہے۔ وہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بسم اللہ الملک الحق المبین من العبد الذلیل الی المولی الجلیل رب انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین ، بحرمۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان تکشف عنی ھمی وحزنی وارفع عنی برحمتک یا ارحم الراحمین وصلی اللہ علی سیدنا محمد وآلہ اجمعین الطیبین الطاھرین

## درازی عمر اور جمیع آفات سے حفاظت

درازی عمر اور جمیع آفات سے حفاظت کے لیے یہ دعا کثرت سے پڑھے۔

اللھم اجعلنی محبوبا فی قلوب المومنین وبلغنی الی مائۃ وعشرین برحمتک یا ارحم الراحمین ط

## جو دیکھے گا تابع و مسخر ہوگا

ان آیات کی زکوٰۃ تین ہزار مرتبہ پڑھنا ہے جتنے دنوں میں پڑھی جائے نوچندی جمعرات [illegible] کرے [illegible] وقت معین اور تعداد [illegible] کے



ساتھ بعد زکوٰۃ تین سو مرتبہ سرمہ پر پڑھ کر رکھ لے ایک ایک سلائی آنکھ میں لگائے جو بھی دیکھے گا تابع و مسخر ہوگا۔

آیت یہ ہے۔

اُخْتُکَ فَتَقُوْلُ ھَلْ اَدُلُّکُمْ عَلٰی مَنْ یَّکْفُلُہٗ فَرَجَعْنٰکَ اِلٰٓی اُمِّکَ کَیْ تَقَرَّ عَیْنُھَا وَلَا تَحْزَنَ وَقَتَلْتَ نَفْسًا فَنَجَّیْنٰکَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰکَ فُتُوْنًا ط

## برائے تسخیر

عجیب اور بے نظیر ہے۔

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

نوچندی جمعرات کی رات سے (یعنی بدھ کا دن ہوا اور جمعرات کی رات ہو) بعد فراغت امور ضروریہ خلوت میں بیٹھ کر مصلی بچھا کر رو بقبلہ بیٹھے جس طرح تشہد نماز میں بیٹھتے ہیں پھر کوئی درود شریف بعدد طاق پڑھے مگر اکیس مرتبہ سے کم نہ ہو اور اسی قدر اخیر میں پڑھے اور درمیان میں یہ اسم بارہ سو مرتبہ پڑھے۔ بعد الفراغ، خشوع خضوع کے ساتھ بارگاہ الٰہی میں اپنی درخواست پیش کرے۔ ضرور منظور ہوگی۔ یہ عمل بارہ دن کرے۔

فائدہ:۔ اس عمل میں پوری احتیاط اکل و شرب اور پرہیز کی جائے اکل حلال اور صدق مقال اور گوشت ہر قسم اور پیاز و لہسن و بدبودار اشیاء سے پرہیز لازمی ہے۔ اس عمل کو حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی قدس سرہٗ نے بھی اپنی کتاب قول الجمیل میں لکھا ہے۔ مجرب و سریع التاثیر

ہے۔ ۱۲ مترجم۔

## مطلوب حاضر ہو

اس آیت کا تعویذ مشک و زعفران و گلاب سے لکھ کر ایک طالب اپنے بازو پر باندھ لے دوسرا مطلوب کو کھلا دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ؕ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ؕ

الہٰی فلاں بنت فلاں بمحبت فلاں بن فلاں (اگر مطلوب عورت ہو ورنہ بجائے بنت کے بن فلاں لکھے اگر مطلوب مرد ہو) بمحبت فلاں بن فلاں فریفتہ شود بحق یا بدوح یا ودود، یا وہاب العجل العجل العجل، الساعۃ الساعۃ الساعۃ، الوحا الوحا الوحا۔

## مطلوب کیلئے

مطلوب کے پاؤں کی خاک لے کر اس پر سورۂ ناس تیرہ مرتبہ پڑھے اور اس نقش کے ساتھ بھاڑ میں جھونک کر جلائے۔
نقش یہ ہے:۔






## زوجین کی اصلاح کیلئے

میاں بیوی میں محبت ہو اور باہمی کشیدگی دور ہو۔ اور تسخیر اعداء کے لیے بھی مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٤ | ٩ | ٨ |
| ١١ | ٧ | ٣ |
| ٦ | ٥ | ١٠ |

جبرائیل — میکائیل — ۷۸۶

**ایضاً** بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یا غیاثی عند کربتی ویا صاحبی عند شدتی ویا ولی فی نعمتی تقلب قلب فلاں بنت فلاں بحق ابراہیم واسحاق ویعقوب واسماعیل وجبرائیل واسرافیل و بحق داؤد بحق کھٰیٰعٰصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ۔ طٰہٰ یٰسٓ والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین علی صراط مستقیم۔
لکھ کر بازو پر باندھے۔

**ایضاً** قند پر دم کر کے محبوب کو کھلا دے فرمانبردار ہو۔
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الہٰی بحق جبرائیل ومیکائیل واسرافیل وعزرائیل واسماعیل واسحاق علیہم السلام وتورات وانجیل وزبور وفرقان ومحمد صلی اللہ علیہ وسلم

بہ برکت ایں اسماء و کلام ربانی دل و جان و ہفت اندام فلاں بنت فلاں برمن (یا بر فلاں بن فلاں اگر مطلوب مرد ہو) مسخر گردانی۔

اول اس عمل کی زکوٰۃ دے یعنی چار ہزار مرتبہ پڑھے۔ بعد ادائے زکوٰۃ شکر سرخ پر چودہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور محبوب کو کھلائے عاشق دیوانہ وار ہو آزمودہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَا اِلٰهَ اَيْنَشْيٌ اِلَّا اللّٰهُ قُرَيْشٌ مُحَمَّدٌ الرَّسُوْلُ اللّٰهِ

فلاں بنت فلاں کو مجھ بن کل نہ پڑے۔

## محبوب مطیع ہو جائے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ الرَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

ایک سو ایک بار پڑھ کر سرمہ پر دم کرے اور محبوب کے سامنے جائے مطیع ہو۔

**دیگر** اگر تم چاہو کہ کسی کو اپنا عاشق زار اور مطیع بناؤ تو اس دائرہ کو مشک و زعفران سے لکھ کر رکھو اور ایک برتن میں گڑ رکھ کر نقش مذکور پانی کے چند قطروں میں دھو ڈالو اور وہ پانی اس گڑ میں



۱۱ (؟) پچیس روز اسی طرح کرو بعد پچیس دن کے اس گڑ کو خشک کر کے جس کو کھلائے مطیع و مسخر ہو گا۔



| | | ۲۷۳۰ | ۲۷۳۳ | ۲۷۳۹ | ۲۷۳۳ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۲۰ | ۲۷۳۸ | ۲۷۲۴ | ۲۷۲۹ | ۲۷۳۴ |
| ۴۰ | ۶ | ۲۷۲۵ | ۲۷۴۱ | ۲۷۳۱ | ۲۷۲۸ |
| | | ۲۷۳۲ | ۲۷۲۷ | ۲۷۲۶ | ۲۷۴۰ |

## زبان بندی و تسخیر دشمن کیلئے

جمعرات کی پہلی ساعت میں یہ دو نقش لکھ کر ایک اپنے بازو پر باندھے دوسرا کسی وزنی پتھر کے نیچے دبا دے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن اور عیب چین کی زبان بند ہو جائے گی۔

نقش اگلے صفحہ پر۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۲۲ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | ۱۵ نام طالب | ۱۰ | ۲۱ |
| ۱۴ | ۱۷ نام مطلوب | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۳ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۸ |

## دشمن عاجز و بے بس ہو

سات دن متواتر روزہ رکھے اور بعد نماز ظہر گیارہ ہزار بار یَا قَہَّارُ اول و آخر درود ذیل اکیس بار پڑھے۔ ایک ہفتہ بلاناغہ یہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سِرًّا وَجَھْرًا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الاولین والاخرین وفی الملاء الا علی الی یوم الدین

ہر سو کی تعداد کے ختم پر دل میں خیال کرے کہ آسمان سے ایک بجلی اور کڑک آکر دشمن کی کل کائنات جلا کر پھونک گئی۔ انشاء اللہ تعالےٰ دشمن مقہور ہوگا۔

فائدہ:۔ بہتر یہ ہے کہ یہ عمل ذاتی خصومت کی بنا پر ہرگز نہ کرے مگر جب اس کی جان اس کی وجہ سے خود خطرے میں ہو اور شرعًا اس کی ہلاکت جائز ہو۔ ۱۲ مترجم۔

## ہر مقصد کے لیے

حضرت غوث الاعظم قدس سرہ سے منقول ہے جو کوئی بعد نماز مغرب



تین سو بار یہ عزیمت پڑھے اور درمیان میں کسی سے کلام نہ کرے، جس غرض سے بھی پڑھے گا مراد بر آئے گی۔ بشرطیکہ مقصد نیک ہو۔

عزیمت یہ ہے۔

"یا غفور غفار من دیا بزرگ جبار من تو میدانی احوال من تو قادری یا اللہ من عاجزم یا اللہ غم از دل من بر دار بحق لا الٰہ الا اللہ محمد الرسول اللہ۔

## آسیب مسان و طفل

جوان مرغ کے خون سے لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ف | س | ی | ك |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۹ | ۸۱ | ۵۹ |
| ۱۸ | ۸ | ۶۲ | ۸۲ |
| ۶۱ | ۸۳ | ۱۷ | ۹ |

## اسقاط حمل سے حفاظت

یہ دونوں نقش مشک و زعفران سے لکھ کر حاملہ کی ناف پر باندھیں۔ خداوندا بہ برکت ان نقشوں مکرم کے اس حاملہ کے حمل کو جمیع آفات سے محفوظ فرما اور بچہ صحیح سالم عطا کر

بحق یا اللہ یا بدوح ۔

دونوں نقش اگلے صفحہ پر۔

۷۸۶

| يوانس بوس | بحر مترميليا | اورفطيونس |
|---|---|---|
| کشفوطط | تبيونس | برجيل |
| کشفطيونس | وکلبهم قطمير | مکسلمينا |

۷۸۶

| ق | ا | ب | ض |
|---|---|---|---|
| ض | ب | ا | ق |
| ا | ق | ض | ب |
| ب | ض | ق | ا |

## آسیب سے محفوظ

جو کوئی سورۂ جن کے نقش کو اپنے پاس رکھے آسیب سے محفوظ رہے۔

۷۸۶

| ۲۲۴ | ۲۳۹۰ | ۲۳۹۷ | ۲۴۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۹۶ | ۲۴۱ | ۲۲۳ | ۲۳۹۱ |
| ۲۳۹۸ | ۲۳۹۵ | ۲۳۹۲ | ۲۴۶ |
| ۲۳۹۳ | ۲۴۵ | ۲۳۹۹ | ۲۳۹۴ |

**دیگر** اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲ | ۶۴۵۳۵ | ۶۴۵۲۹ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۶۴۵۲۱ | ۱۴ | ۴ | ۶۴۵۳۳ |
| ۱۲ | ۶۴۵۲۵ | ۶۴۵۳۹ | ۶ |
| ۶۴۵۳۷ | ۸ | ۱۰ | ۶۴۵۲۷ |



## آسیب کے لیے

دفع آسیب کے واسطے یہ فلیتہ جلاوے۔

**دیگر** اس طلسم کو لکھ کر آسیب زدہ کو دھونی دے۔

۴۹۹۱۱۱

**دیگر** اس طلسم کو لکھ کر فلیتہ بنا کر دھواں اس کا آسیب زدہ کی ناک میں دے۔

۴۹۹۸۸۴۱

**دیگر** اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے۔ آسیب دفع ہو جائے گا۔ آزمودہ ہے۔

| لَا اِلٰهَ | اِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُوْلُ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| یَا اَللّٰهُ | یَا رَحْمٰنُ | یَا رَحِیْمُ | یَا سَتَّارُ | یَا غَفَّارُ |
| یَا کَرِیْمُ | یَا وَهَّابُ | یَا بُدُّوْحُ | یَا غَفُوْرُ | یَا شَکُوْرُ |

## آسیب سے محفوظ

مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر گھول کر یعنی دھو کر پلائے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

## دیو یا چڑیل کے واسطے

جس گھر میں دیو یا چڑیل وغیرہ ہو اس گھر میں اس نقش کو پورب کے رخ لٹکا دے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۹ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۹ | ۶ | ۳ | ۳۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۲ | ۸ |
| ۶ | ۳۱ | ۹ | ۴ |

## آسیب کے لیے

جس مکان میں آسیب کا خطرہ ہو۔ جن پتھر پھینکتا ہو۔ اس نقش کو لٹکا دے۔

نقش اگلے صفحہ پر



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## فتح غیب سے ہووے

جو کوئی اس نقش سورۂ فاتحہ کو اپنے پاس رکھے فتوح غیب سے ہووے اور بیمار نہ ہووے۔ اور اگر بیمار ہو جاوے تو بہت جلد شفا پائے اور جملہ خلائق اس کی مسخر ہو اور کوئی مشکل پیش نہ آوے۔ یہ نقش تمام سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ و آمین کا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱۸ ع | ۱۲۱ ع | ۱ |
| ع ۱۲ ع | ۲ | ۷ | ۱۱۹ ع |
| ۳ | ۱۴۳ ع | ۱۶ ع | ۶ |
| ۱۱۷ ع | ع | ۴ | ۱۲۲ ع |

## ہر کام کے لیے

یہ نقش آیت الکرسی کا ہے جو کوئی جس مطلب کے واسطے لکھ کر اپنے بازو پر باندھے مطلب پورا ہو۔ اگر یہ نقش مال میں رکھے تو چوری نہ ہو۔ اور دیمک وغیرہ سے ضائع نہ ہو۔ اور جو کوئی سفر میں اپنے پاس رکھے تو وہ ڈاکوؤں

اور جانوروں کے گزندسے محفوظ رہے گا انشاءاللہ تعالیٰ

۷۸۶

| ۳<br>۵۱۶ | ۳<br>۵۱۹ | ۳<br>۵۲۲ | ۳<br>۵۰۹ |
|---|---|---|---|
| ۳<br>۵۲۱ | ۳<br>۵۱۰ | ۳<br>۵۱۵ | ۳<br>۵۲۰ |
| ۳<br>۵۱۱ | ۳<br>۵۲۴ | ۳<br>۵۱۷ | ۳<br>۵۱۴ |
| ۳<br>۵۱۸ | ۳<br>۵۱۳ | ۳<br>۵۱۲ | ۳<br>۵۲۳ |

## کوئی مشکل پیش نہ آوے

جو کوئی نقش سورۂ نمل کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اس کو کوئی مشکل پیش نہ آوے گی جس کام کا ارادہ کرے گا انشاءاللہ پورا ہوگا۔

۷۸۶

| ۸۵۹۹۰ | ۸۵۹۹۳ | ۸۵۹۹۶ | ۸۵۹۸۲ |
|---|---|---|---|
| ۸۵۹۹۵ | ۸۵۹۸۳ | ۸۵۹۸۹ | ۸۵۹۹۴ |
| ۸۵۹۸۴ | ۸۵۹۹۸ | ۸۵۹۹۱ | ۸۵۹۸۸ |
| ۸۵۹۹۱ | ۸۵۹۸۷ | ۸۵۹۸۵ | ۸۵۹۹۷ |

## ہر مشکل کے لیے

جب کوئی مشکل پیش آوے تو نقش سورۂ عنکبوت کو لکھ کر اپنے پاس رکھے مشکل انشاءاللہ حل ہووے۔ نقش اگلے صفحہ پر۔



۷۸۶

| ۶۸۸۲۴ | ۶۸۸۲۷ | ۶۸۸۳۰ | ۶۸۸۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۶۸۸۲۹ | ۶۸۸۱۷ | ۶۸۸۲۳ | ۶۸۸۲۸ |
| ۶۸۸۱۸ | ۶۸۸۳۲ | ۶۸۸۲۵ | ۶۸۸۲۲ |
| ۶۸۸۲۶ | ۸۸۸۲۱ | ۶۸۸۱۹ | ۶۸۸۳۱ |

## فراخی رزق کے لیے

جو کوئی نقش سورۂ احزاب کو لکھ کر اپنے پاس رکھے مشکلیں حل ہوں فراخی رزق کے واسطے جب نقش لکھے تو چالیس بار سورۂ احزاب پڑھے۔ نقش یہ ہے :۔

۷۸۶

| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۲۱ | ۸۸۸۰۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۲۳ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۱۲ |
| ۸۸۸۱۶ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۲۲ |

## ہر مشکل کے لیے

سورۂ یٰسین حل مشکلات ہے۔ جو کوئی سورۂ یٰسین شریف کو گلاب اور زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے کوئی مشکل پیش نہ آوے اگر آوے بھی تو بہت جلد دفع ہو جاوے۔ عورت عقیمہ (یعنی بانجھ) کے لڑکا پیدا ہو اور سحر اور جادو اثر نہ کرے۔ دشمن دوست ہو جائے۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| ۵۵۳۵۲ | ۵۵۳۵۵ | ۵۵۳۵۹ | ۵۵۳۴۵ |
|---|---|---|---|
| ۵۵۲۵۸ | ۵۵۳۴۶ | ۵۵۳۵۱ | ۵۵۳۵۶ |
| ۵۵۳۴۷ | ۵۵۳۶۱ | ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۵۰ |
| ۵۵۳۵۴ | ۵۵۳۴۹ | ۵۵۳۴۱ | ۵۵۳۶۰ |

## حاجات کے واسطے

نقش سورہ فتح واسطے پوری ہونے حاجات کے لکھ کر اپنے بازو پر باندھے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۲۹۹ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۲۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۲۰۹ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۱۴ |

## جمیع حاجات کیلئے

اس نقش سورۂ واقعہ کو واسطے پوری ہونے جمیع حاجات لکھ کر اپنے پاس رکھے۔
نقش اگلے صفحہ پر۔



۷۸۶

| ۴۹۷۳۰ | ۴۹۷۳۴ | ۴۹۷۳۷ | ۴۹۷۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۴۹۷۳۶ | ۴۹۷۲۴ | ۴۹۷۲۹ | ۴۹۷۳۵ |
| ۴۹۷۲۵ | ۴۹۷۳۹ | ۴۹۷۳۲ | ۴۹۷۲۸ |
| ۴۹۷۳۳ | ۴۹۷۲۷ | ۴۹۷۲۶ | ۴۹۷۳۸ |

## ہر مشکل کے لیے

اس نقش سورۂ نجم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے کوئی مشکل پیش نہ آوے گی نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۳۵۴۵ | ۲۳۵۴۸ | ۲۳۵۵۲ | ۲۳۵۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۵۱ | ۲۳۵۳۹ | ۲۳۵۴۴ | ۲۳۵۴۹ |
| ۲۳۵۴۰ | ۲۳۵۵۴ | ۲۳۵۴۶ | ۲۳۵۴۳ |
| ۲۳۵۴۷ | ۲۳۵۴۲ | ۲۳۵۴۱ | ۲۳۵۵۳ |

## جمیع صعوبات سے بچاؤ

جوکوئی نقش سورۂ حشر کو لکھ کر اپنے پاس رکھے جمیع صعوبات سے اللہ تعالیٰ اس کو بچائے گا۔

۷۸۶

| ۳۳۳۶۴ | ۳۳۳۶۷ | ۳۳۳۷۰ | ۳۳۳۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۶۹ | ۳۳۳۵۸ | ۳۳۳۶۳ | ۳۳۳۶۸ |
| ۳۳۳۵۹ | ۳۳۳۷۲ | ۳۳۳۶۸ | ۳۳۳۶۲ |
| ۳۳۳۶۶ | ۳۳۳۶۱ | ۳۳۳۶۰ | ۳۳۳۷۱ |

## ہر کام کے واسطے

اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے جس کام کے واسطے ارادہ کریگا انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۸ | ۴۲ | ۴۵ | ۳۱ |
| ۴۴ | ۳۲ | ۳۷ | ۴۳ |
| ۳۳ | ۴۷ | ۴۰ | ۳۶ |
| ۴۱ | ۳۵ | ۳۴ | ۴۶ |

## جملہ حاجات کے لیے

جو کوئی نقش سورۂ مزمل کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھے جملہ حاجتیں بر آویں رزق میں ترقی ہو، دشمن دوست بن جاوے جہاں جائے عزت پائے اگر اپنے اسباب میں رکھے تلف نہ ہو۔ قید سے رہا ہو جائے۔ بیمار اچھا ہو ظالم کے ہاتھ سے بچا رہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۲۶ | ۱۷۲۹ | ۱۷۳۲ | ۱۷۱۹ |
| ۱۷۳۱ | ۱۷۲۰ | ۱۷۲۵ | ۱۷۳۰ |
| ۱۷۲۱ | ۱۷۳۴ | ۱۷۲۷ | ۱۷۲۴ |
| ۱۷۲۸ | ۱۷۲۳ | ۱۷۲۲ | ۱۷۳۳ |



## واسطے جمیع مہمات کے

واسطے جمیع مہمات کے اس نقش کو لکھ کر اور آیت نقش کو ہر روز مع سورۂ اخلاص ستر بار پڑھے اور نقش کو روبرو رکھے۔

| ۹۷ الوکیل | ۱۰۱۷ ونعم | ۶۶ اللہ | ۶۷ حسبنا |
|---|---|---|---|
| ۶۵ | ۱۲۲ | ۹۶ | ۱۶۰ |
| ۱۲۳ | ۶۸ | ۱۶۴ | ۹۵ |
| ۱۶۵ | ۹۴ | ۱۲۴ | ۶۷ |

## مقصد پورا ہو

اس نقش کو لکھ کر اور آیت کریمہ جو نقش میں لکھی ہے۔ ہر روز ہزار بار پڑھے۔ مطلب حل ہو۔ بہت مجرب ہے۔

نقش یہ ہے۔

| ۷۹۷ امرنا رشدا | ۱۹۲ وهیئ لنا من | ۸۰۲ من لدنک رحمة | ۷۰۵ ربنا اتنا |
|---|---|---|---|
| ۷۴۱ | ۷۰۶ | ۱۹۶ | ۱۹۴ |
| ۷۸۷ | ۸۴۴ | ۱۹۱ | ۲۹۵ |
| ۱۹۲ | ۱۹۷ | ۷۰۸ | ۸۴۳ |

عطا ہوگا جس کی توقع بھی نہیں کی ہوگی۔
چالیس دن کے بعد عمل موقوف کر دیا جائے۔ نقش ہمیشہ باندھے رکھے۔
نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۹۱ | ۵۷۹۴ | ۵۷۹۷ | ۵۷۸۳ |
| ۵۷۹۶ | ۵۷۸۴ | ۵۷۹۰ | ۵۷۹۵ |
| ۵۷۸۵ | ۵۷۹۹ | ۵۷۹۲ | ۵۷۸۹ |
| ۵۷۹۳ | ۵۷۸۸ | ۵۷۸۶ | ۵۷۹۸ |

## پروردگار عالم ہی مقلب القلوب

تمام ناظرین کو یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ تسخیر قلوب کے اعمال ہوں، یا مقبولیت و محبوبیت کے ان میں تاثیر اس وقت تک ممکن نہیں ہے جب تک پروردگار عالم کی مرضی شامل حال نہ ہو۔ پروردگار عالم ہی مقلب القلوب ہے۔ اس کے اشاروں پر دلوں میں التفات کی آگ بھڑکتی ہے اور اسی کے حکم پر قلوب ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہوتے ہیں اور پھر یہی توجہ اور التفات رفتہ رفتہ محبت اور لگن کی صورت اختیار کر جاتے ہیں اور اللہ کے فضل و کرم سے دلوں اور روحوں کی تسخیر اس طرح ہوتی ہے کہ ظاہری دنیا کے انسان حیرت میں ڈوب جاتے ہیں۔ بہرحال کسی بھی عمل کی کامیابی کے لیے اللہ تعالیٰ کی مرضی اور اس کا حکم شرط اول کی حیثیت رکھتے ہیں۔

لہٰذا ہر عمل سے پہلے اپنی یکسوئی کے ساتھ پروردگار عالم سے عمل کی کامیابی کی دعا ضرور کر لینی چاہیے۔



جو عامل توحید اور قدرت خداوندی کے اس اہم راز سے واقف ہو جاتا ہے وہ کبھی اپنے کسی عمل میں ناکام نہیں ہوتا۔ اسے اللہ کے فضل و کرم کی وجہ سے ہر مقام پر کامیابی ملتی ہے اور اس کا ہر چھوٹا بڑا عمل مقبولیت کا شرف حاصل کرتا ہے۔

## جان لیوا جادو کا توڑ

ایسا جادو جو کسی کی جان لینے کے لیے کیا گیا ہو اس کے اثر کو فوری طور پر زائل کرنے کے لیے باوضو حالت میں یہ نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹۱۶ | ۹۹۱۹ | ۹۹۲۲ | ۹۹۰۹ |
| ۹۹۲۱ | ۹۹۱۰ | ۹۹۱۵ | ۹۹۲۰ |
| ۹۹۱۱ | ۹۹۲۴ | ۹۹۱۷ | ۹۹۱۴ |
| ۹۹۱۸ | ۹۹۱۳ | ۹۹۱۲ | ۹۹۲۳ |

اس کے بعد اکیس مرتبہ یہ چہل کاف پڑھیں۔

كَفَيْكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً كِفْكَافِهَا كَكَمِيْنٍ كَانَ مِنْ كَلْكَا۔ تَكُرُّ كَرًّا كَكَرِّ فِيْ كَبَدٍ تَجَلّٰى مُشْكِلَةً كَلَكْلَكٍ لَكًا كَفَاكَ مَا بِيْ كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهٗ يَا كَوْكَبًا كَانَ تَحْكِيْ كَوْكَبُ الْفَلَكَا۔

(از شاہ محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانیؒ)

پڑھ کر پانی کی بوتل پر دم کریں۔ یہ پانی مریض کو روزانہ بلاناغہ سات یوم تک

نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد پلائیں۔ علاوہ ازیں اکیس مرتبہ چہل کاف پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کریں مریض کو سات یوم تک مالش کریں۔ پھر ساتویں دن نہلائیں انشاءاللہ جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

(طلسمات قلندری)

## تسخیر آسیب

جس کسی کو آسیب ستاتا ہو فلیتہ ھذا لکھ کر جلائے اور سونگھائے۔ آسیب دور ہو جائے گا۔ آسیبی فلیتہ یہ ہے۔

ابلیس

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ملیقا | ۲۰۱۳ | ۳۵۸ | ۲۶۵ | قارون |
| | ۲۲۳ | ۲۶۶ | ۲۶۰ | فرعون |
| علیقا | ۲۵۹ | ۲۲۶ | ۲۲۱ | شداد |

اس نقش کو تحریر کرنے کے بعد اس کا فلیتہ بنایا جائے۔ رات کے وقت آسیب زدہ کے سامنے اس فلیتہ کو روشن کیا جائے آسیب جل جائے گا۔ نقش فلیتہ بنانے کے بعد سب سے پہلے اس کو پاک صاف روئی میں لپیٹ لیا جائے۔ اب اس کو روشن کریں۔

نقش یہ ہے۔







(عاملین کاملین)



## جادو اثر نہ کرے

ذیل میں دیا ہوا نقش پاک سورۂ اخلاص کا ہے جو کوئی اسے باوضو حالت میں لکھ کر روزانہ دیکھے اور اپنے بازو پر باندھے تو انشاءاللہ تعالیٰ اس پر جادو وسحر کا اثر نہ ہوگا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد |
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ | کفواً |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہٗ | کفواً | احد |

(طلسمات عجائب)

## آسیب و جن سے نجات

آسیب و جن سے نجات کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش نہایت ہی تیر بہدف ہے۔ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے اور گھر یا دوکان کی دیوار پر ایک نقش لکھ کر چسپاں کر دے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جن یا آسیب کسی طرح کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ گھر اور

دکان آسیب کے اثر سے محفوظ ہو جائے گی۔

نقش یہ ہے :۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| بحق یا جبرائیل | لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ | بحق یا عزرائیل |
|---|---|---|
| ورحمۃ للمؤمنین ولا یزید الظالمین الا خسارا | اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم لا تاخذہ سنۃ ولا نوم لہ ما فی السمٰوٰت وما فی الارض من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ الا بما شاء وسع کرسیہ السمٰوٰت والارض ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] |

(تحفہ درویشی)

## آسیب بھگانے کیلئے

ذیل میں دیا ہوا نقش آسیب کو بھگانے اور اس سے ہمیشہ کے لیے نجات حاصل کرنے کے لیے بہت خوب ہے۔ اس نقش معظم کو چاندی کے پترے پر باوضو حالت میں کندہ کرے۔ مریض اس کو اپنے پاس رکھے اور ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھنے کا معمول بنا لے۔ اور اس نقش کو دھو کر کسی بھی مریض کو پانی پلایا جائے تو بفضل باری تعالےٰ مریض کو شفائے



کاملہ نصیب ہوگی۔

نقش یہ ہے :۔

| بحق یا جبرائیل | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | | بحق یا میکائیل |
|---|---|---|---|---|
| ادخلوھا بسلام آمنین محمد رسول اللہ [illegible] | ش ف | ا ع | ل ہ | ورحمۃ للمؤمنین ولا یزید الظالمین الا خسارا |
| | ال | د ہ | اف | |
| | ل ہ | ال | ط ا | |
| بحق یا اسرافیل | [illegible] | | | بحق یا عزرائیل |

## تسخیر آسیب

اگر کسی مکان پر آسیب کا قبضہ ہو یا دہشت زدہ معلوم ہوتا ہو تو چاہیے کہ اس کے ہر ایک کمرہ کے اندر باہر سورۂ اخلاص لکھ کر آویزاں کرے اور سوتے وقت بلند آواز سے تین مرتبہ یہ الفاظ دہرا کر سوئے۔

"یا علی ادرکنی"

اب اطمینان سے سو جائے کوئی گزند نہ پہنچے گا۔

(عاملین کاملین)

## آسیب بھگانے کیلئے

آسیب سے نجات پانے کے لیے باوضو حالت میں یہ نقش لکھیں

نقش اگلے صفحہ پر۔

| ۵۶۲ | ۵۵۷ | ۵۶۴ |
|---|---|---|
| ۵۶۳ | ۵۶۱ | ۵۵۹ |
| ۵۵۸ | ۵۶۵ | ۵۶۰ |

پھر اس کا فتیلہ بنائیں اس او پر صاف روئی لپیٹ دیں۔ اس کو روشن کریں اور اس کا دھواں آسیب زدہ کے ناک میں پہنچائیں بفضل باری تعالے آسیب بھاگ جائے گا۔ اور اس کے اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## ڈائن کی نظر سے بچاؤ

جو کوئی چاہے کہ وہ ڈائن کی نظر بد سے محفوظ رہے اور ڈائن اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے تو ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں عرق گلاب اور زعفران سے لکھ کر اپنے بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے انشاءاللہ تعالیٰ ڈائن کی نظر سے بچا رہے گا۔ پروردگار عالم اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔ نقش پاک یہ ہے۔

یا حی حین لا حی فی دیمومۃ ملکہ دبقائہٖ

سلام قولاً من رب رحیم

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یا حافظا حفیظا یا حفیظ

(تحفہ درویشی)



# گنڈہ برائے دوری جادو، تعویذ، آسیب

## سحری اثرات

مریض کے قد کے برابر نیلے رنگ کی باریک نلکی کے گیارہ تار لیں۔ یہ تار برابر ہوں پھر ان کو دوگنا کریں۔ اسی کو پھر دوگنا کریں یعنی چار گن کرنا ہے۔ اس پر گیارہ گرہیں لگائیں۔ ہر گرہ میں سورۃ مبارکہ "الفلق" ۱۰۱ بار پڑھ کر بند کریں۔ گنڈا تیار ہو گیا ایک گنڈا روزانہ سلگتے کوئلوں پر جلایا کریں۔ اگر گنڈا جل کر راکھ ہو گیا تو مرض سحری نہیں بلکہ جسمانی ہے۔ اگر گنڈا پانی بن کر بہہ جائے اور اس میں سے بلبلے نکلنا شروع ہو جائیں۔ غلیظ بدبو آئے یا اس کے جلنے سے چڑ چڑ کی آواز آئے تو مرض سحری ہے۔ اب جوں جوں آپ گنڈے جلاتے جائیں گے مریض سکون محسوس کرتا جائے گا۔ اسی کے لیے شرط یہ ہے۔ گنڈا اس وقت جلایا جائے جب سورج جوبن کا وقت ہو۔ یعنی بارہ ایک بجے کے دوران پھر ایک بندہ ایک ہی وقت میں ایک ہی جگہ گنڈا جلائے گا اور اس کے دھوئیں سے بچنا بھی ضروری ہے۔ کیونکہ اس گنڈے کا دھواں خطرناک ہو گا۔ اسے گھر سے باہر جلائیں یا چھت پر جلائیں تاکہ دھواں اوپر اڑ جائے۔ یہ گنڈے بلاناغہ جلانا ہوں گے۔

دوران علاج مریض بڑے گوشت اور شوتک والے گھر سے مکمل پرہیز کرے گا۔ انہیں گنڈوں سے کاروباری بندش۔ بچوں کے رشتوں کی بندش اور دیگر جادو کے اعمال کا خاتمہ بھی کیا جا سکتا ہے۔ کسی کو جادو یا تعویذات کے زور سے بیمار کر دیا گیا ہو تو اس کا حل بھی اسی گنڈے سے ہو گا۔ (بحوالہ گنڈا)

# نقش مجموعہ اسم اعظم

یہ نقش اپنے پاس رکھیں، خیر و برکت، فتح و نصرت و کامیابی کے لیے تیر بہدف ہے۔ غنا حاصل ہوگی۔ دشمن مغلوب ہوں گے۔

اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ

اللھم انی اسئلک بان لک الحمد لا الہ الا انت یا حنان یا منان
یا بدیع السموٰت والارض یا ذا الجلال والاکرام یا خیر الوارثین
یا ارحم الراحمین یا سمیع الدعا یا اَللّٰہُ یا اللّٰہُ یا اللّٰہ یا عالم
یا سمیع یا مالک یا سلام یا حق یا قدیم یا قائم یا محیط یا حکیم
یا علی یا قاہر یا رحمٰن یا رحیم یا سریع یا کریم یا غنی یا معطی یا مانع
یا محی یا مقسط یا حی یا قیوم یا احدُ یا صمد یا رب یا رب یا رب یا وھاب
یا غفار یا قریب یا لا الہ الا انت سبحٰنک انی کنت من الظلمین انت
حسبی ونعم الوکیل ۶ وا سم اللّٰہ تعالیٰ الاعظم الذی اذا سئل
بہ اعطی واذا دعی بہ اجاب اللھم انی اسئلک بانی اشھد انک انت اللّٰہ
لا الہ الا انت الاحد الصمد الذی لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوًا احد ہ

[illegible]

(روحانی تعویذات)

# دشمن کو مغلوب کرنا

دشمن کو مغلوب کرنے کے لیے ایک نہایت مجرب نقش درج ذیل ہے



اس نقش کو بخورات جلا کر باوضو تحریر کر کے اپنے بازو پر باندھے۔ اس نقش کی برکت سے اس پر کوئی دشمن غالب نہ آئے گا۔

نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہ | ۱۱۹ | ۱۳ | ۱ |
| ۱۲ | ۳ | ۷ | ۲ |
| ۱۳ | ۹۳ | م | ۶ |
| ۱۵ | ع | عہ | ع ۱ |

(عاملین کاملین)

# نقش تسخیر

کسی کو مسخر کرنے کی غرض سے سعد ساعت میں بخورات کی روشنی کریں اور بکثرت درود پاک پڑھتے ہوئے یہ نقش پاک لکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| م | ص | ا | ل |
| ص | م | ل | ا |
| ل | ا | ص | م |

خوشبویات سے معطر کر کے بازو پر باندھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

## مشکل کشائی کیلئے اکسیر اعظم

ہر قسم کی مشکلات سے نجات کے لیے۔ ہر طرح کی بیماری سے شفا کے لیے اللہ کی مدد، نصرت حاصل ہوگی۔ خیر و برکت و رحمت ہوگی۔ صدق دل سے یقین کامل سے عمل کریں۔

| یا اللہ | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا اللہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

یا رب — اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ — یا رب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
الحمد للہ رب العلمین ہ الرحمٰن الرحیم ہ
ملک یوم الدین ہ ایاک نعبد و ایاک نستعین ہ
اھدنا الصراط المستقیم ہ صراط
الذین انعمت علیھم غیر المغضوب
علیھم ولا الضالین ہ

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ (دونوں جانب)

یا رحیم یا رحیم یا رحیم یا رحیم یا رحیم یا رحیم (دونوں جانب)

| یا کریم | یا کریم | یا کریم | یا کریم | یا کریم | یا کریم | یا کریم | یا کریم | یا کریم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

## خوف زدہ مریض

اگر کوئی شخص جن و پری کے آسیب سے تکلیف اٹھا رہا ہو وہ دیوانہ وحواس باختہ ہوگیا ہو۔ اچھے برے کی تمیز نہ کرسکتا ہو اور اس کے گھر کے



یا غیر لوگ اس سے تنگ آگئے ہوں تو یہ نقش لکھ کر اس کی بتی بنا دیں۔ اور چراغ میں روغن کنجد ڈال کر جلا دیں اور اس کا دھواں مریض کے ناک میں پہنچا دیں تو اس کے اثر سے مریض اچھا ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے:۔

ب ۱۶
ب ۷ ۶
۷
۶۶ ۴ ۴

## سانپ سے نجات

جس گھر میں سانپ ہو وہاں یہ نقش کاغذ پر لکھ کر رکھ دو یا بھوت وغیرہ ہوں تو دور ہو جائیں گے۔

تعویذ یہ ہے:۔

| ۸۰ | ۸۷ | ۱۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۲ | ۸۴ | ۸۳ |
| ۸۶ | ۸۱ | ۸ | ۴ |
| ۴ | ۵ | ۴۰ | ۸۵ |

(عاملین کاملین)

## مکان سے جن بھاگ جائے

اگر کسی گھر میں جن رہتا ہو اور پریشان کرتا ہو تو سورۂ فاتحہ اور آیت الکرسی اور سورۂ جن کی ابتدائی پانچ آیات پڑھ کر اور پانی پر دم کر کے مکان کے اطراف و اکناف میں چھڑک دینے کے بعد جن مکان سے چلا جائے گا۔ اور ان شاء اللہ پھر کبھی نہ آئے گا۔

## خطرہ میں پڑ جانے کے وقت

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی خطرہ میں پڑ جائے تو یہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط

ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے خطرہ ٹل جائے گا۔
(تحفہ درویشی)

## ردِ سحر کا سریع الاثر تعویذ

(از علامہ جلال الدین سیوطیؒ)

جادو کا اثر زائل کرنے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا تعویذ نہایت سریع الاثر ہے۔ اور یہ علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے چاند کے مہینے کی پہلی تاریخوں میں اسے باوضو حالت میں لکھ کر تعویذ کی شکل میں مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے بفضل باری تعالےٰ جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔



تعویذ یہ ہے۔

اُبْطُلُوْهُ اُبْطُلُوْهُ اُخْرُجُوْهُ اُخْرُجُوْهُ حُلُوْهُ حُلُوْهُ اِنْتَحُوْهُ اِنْتَحُوْهُ شَرَاهِيَا بِعِزَّةِ اللّٰهِ يَزُوْلُ بِقُوَّةِ اللّٰهِ يَزُوْلُ كُلَّ بَاسٍ وَيَقُدُّ رَةِ اللّٰهِ يَحُلُّ كُلَّ مَعْقُوْدٍ مَعَ اِطْلِسُوْ۔

۱۰۱ ۲۱۱ ۱۱۱ ۲۱۱

## نظر بد سے نجات

ذیل میں دیا ہوا نقش لکھ کر رات کو سوتے ہوئے نظر بد سے متاثرہ کے سرہانے رکھ دے اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے بُری نظر ختم ہو جائے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۴ | ۴۹ | ۴۴ |
| ۳۷ | ۴۶ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۴۳ | ۴۸ |
| ۴۷ | ۴۴ | ۶ | ۴۸ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۴۵ | ۶ | ۴۴ |
| ۲ | ۴۶ | ۳ | ۴۹ |
| ۴۴ | ۸ | ۴۳ | ۵ |
| ۴۷ | ۱ | ۴۸ | ۳ |

## بد نظر کا تعویذ

جو شخص اس تعویذ کو اپنے پاس رکھے گا وہ ان شاء اللہ بد نظر سے محفوظ رہے گا۔

نقش اگلے صفحہ پر

| | ١ | |
|---|---|---|
| ٦ | | ٨ |
| | | |
| ٧ | ۵ | ۴ |
| ٢ | ٩ | ٣ |

## جن وپری وبھوت کیلئے

جو کوئی جن وپری وبھوت کی وجہ سے تکلیف اٹھا رہا ہو اور لاغر ہوتا جا رہا ہو تو وہ اس شخص کو لکھ کر بتی بنا کر کورے چراغ میں جلا کر دھونی لے اگر دوسرا شخص بیمار ہے تو اس کو دھونی دیوے تو ہمیشہ کے لیے اچھا ہو جائے گا پھر اس کو سایہ نہ ہوگا۔

نقش یہ ہے۔

| ص | ااا | اا | اا |
|---|---|---|---|
| ااا اا | ااا | ی | ااا |
| ااا اا | اا اا | ااا اااا | ااا |
| | | | |

## دافع آسیب

جہاں آسیب ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر بتی بنا کر روغن کنجد میں تر کر کے



چراغ میں جلاویں اور جہاں بھوت وغیرہ کا ڈر ہو وہاں رکھ دیں اور دروازہ کو بند کر دے جو کچھ اس مکان میں ہوگا نکل جائے گا۔

نقش یہ ہے۔

| ١ا | ح | ١١ | ١۵ |
|---|---|---|---|
| ١٢ | ١٣ | ١٣ | ١١٧ |
| ١٩ | ٣ | ٦ | ۵۵ |
| ع | ١۵ | ١ع | ھ |

(کالا جادو)

## تسخیر بے نظیر

بر عروج ماہ میں جمعہ کی رات کو باوضو ہو کر حسب ذیل نقش مشک و زعفران سے لکھا جائے۔

اس نقش کو گھر میں کہیں چھپاں کر دیا جائے۔ اگر کوئی چور چوری کرنے آئے تو مکان میں داخل ہوتے ہی اسے سامان نظر نہ آئے گا۔

نقش یہ ہے۔

ا لا سہ ۳ ع
محمد ہج لا ۷
بحق یا تطہیر

(عاملین کاملین)

## طلسمات خاتمہ آسیب

جس آسیب کو جلانا مقصود ہو تو باوضو حالت میں یہ طلسم لکھیں۔

ابلیس ابوجہل　　　شداد نمرود

عححححح و　　　عححححح و

میکائیل　　　جبرائیل

عزرائیل　　　اسرافیل

پھر اس کا فتیلہ بنا کر سرسوں کے تیل میں تر کر کے جلائیں اور اس کا دھواں آسیب زدہ کے کانوں اور ناک میں پہنچائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جل جائے گا مرض ٹھیک ہو جائے گا۔

## ہر قسم کے مرض سے شفاء

بیماری سے صحت یابی اور شفا حاصل کرنے کی غرض سے یہ نقش پاک لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے تو بفضل باری تعالیٰ ہر قسم کے مرض سے افاقہ ہو گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۰۰۰۰ | ۸۰ | ۶ | ۲۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۹۹ | ۱۰۰۱ | ۷۹ |
| ۱۶۸ | ۴ | ۸۲ | ۱۰۰۲ |
| ۸۱ | ۱۰۰۳ | ۱۹۳ | ۵ |



## بدنظر لگنے کا مجرب علاج

یہ تعویذ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں صحت یاب ہو گا۔

وما انفقتم من نفقة او نذرتم من نذر فان الله يعلمه

يا بر　يا بر　يا بر　يا بر　يا بر　يا بر

بسم الله الرحمن الرحيم لخلق السموٰت والارض اكبر من خلق الناس ولكن اكثر الناس لا يعلمون ٥ فارجع البصر هل ترىٰ من فطور ٥ ثم ارجع البصر كرتين ينقلب اليك البصر خاسئا وهو حسير ٥ وان يكاد الذين كفروا ليزلقونك بابصارهم لما سمعوا الذكر ويقولون انه لمجنون ٥ وما هو الا ذكر للعلمين

## بھوت سے چھٹکارا پانا

اگر کسی کو بھوت تنگ کرتا ہو اور کسی طرح بھی اس سے خلاصی نہ ہوتی ہو تو باوضو حالت میں ذیل میں دیا ہوا نقش پاک لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

|  |  |  |  |
|---|---|---|---|
|  | ۲۰۲۱۲ | ۲۰۲۰۷ | ۲۰۲۱۴ |
|  | ۲۰۳۱۳ | ۲۰۲۱۱ | ۲۰۲۰۹ |
|  | ۲۰۲۰۸ | ۲۰۲۱۵ | ۲۰۲۱۰ |
|  |  |  |  |

میکائیل — اسرافیل — عزرائیل

اس کے علاوہ متاثرہ شخص کے نام کے اعداد کے مطابق ایک یا چند اشخاص پاک صاف جگہ پر بیٹھ کر سورۂ جن پڑھیں اور مریض پر دم کردیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بھوت سے چھٹکارا ہوجائے گا۔

## دفع آسیب کا مجرب نقش

آسیب سے نجات کے لیے عامل غسل کرکے پاک صاف کپڑے پہنے اور نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ یہ نقش لکھے۔

|  |  |  |  |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۱۰۸ | ۶ |

علیقتا ملیقتا لعنت تعلمو

علیقتا ملیقتا لعنت تعلم مسا فی قلوبھم ملیتا



پھر فلیتہ بنا کر روئی میں لپیٹے اس کے اوپر کورا چراغ رکھ دے اس میں سرسوں کا تیل ڈالے اور فلیتہ رکھ کر روشن کرے۔ اس چراغ کے پاس ہی پھول اور شیرینی رکھے اور لوبان سلگائے۔ پھر آسیب زدہ کو غسل دے کر پاک صاف لباس پہنا کر فلیتہ کے روبرو بٹھائے۔ اس کے بعد ایک سو مرتبہ کلمہ طیبہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھے تین یوم تک بلاناغہ یہ عمل روزانہ ایک وقت مقررہ پر کرے انشاءاللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوجائے گا۔

## تسخیراتِ ارواح خبیثہ

جس کسی مرد عورت، بچے یا بوڑھے پر بھوت پریت یا ارواح خبیثہ کا اثر ہوا ور وہ کسی طرح قابو نہ آرہا ہو تو مندرجہ ذیل نقش کو بخورات سلگا کر باوضو ہو کر لکھے اور بعدازاں موم جامہ کے تعویذ میں مریض متعلقہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ ارواح خبیثہ کا اثر زائل ہوجائے گا۔

۷۸۶

|  |  |  |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

(عاملین کاملین)

## دشمن مغلوب کرنا

جو کوئی اپنے دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کا خواہاں ہو تو وہ اتوار کے دن باوضو حالت میں نہایت عقیدت و محبت کے ساتھ یہ نقش پاک دیکھے۔

| اِنَّا فَتَحْنَا | لَكَ فَتْحًا | مُّبِيْنًا | يَاسُبُّوْحُ | يَاقُدُّوْسُ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۱۶۱ | ۹۷ | ۱۸۱ | ۲۵۸ |
| ۸۲ | ۷ | ۲ | ۵۹۵ | ع۵ |
| ع | ع ۱۲ | ۱۹۲ | ۵ع۵ | ۵ع۵۵ |
| ۱۹۲ | ع۵ | ع | ع ۱ | ۱۸ |
| لَا | اِلٰهَ | اِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُوْلُ اللّٰهِ |

اس کے دشمن کے دل میں اس کے خلاف پیدا ہونے والے جذبات سرد ہو جائیں گے اور دشمن مغلوب ہو جائے گا۔ آزمودہ ہے۔

## تسخیر بھوت پریت

اگر کسی شخص پر جن یا بھوت نے غلبہ پا لیا ہو تو اس پر متواتر پندرہ دن درج ذیل سحر گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پھونکا جائے۔

كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً كِفْكَافُهَا كَلِيْنِ
كَانَ كَلْكَا تَكَرَّ كَرًّا فَكَرَّ اَنْكَرِفِيْ كَبَدِ ىْ تَجَلَّىٰ
مُشْكَشَكَةً كِلَكَ لَكَا كَكَافَ مَا بِيْ كَفَافَ اَلْكَاتُ
كُوَيْتَهٗ يَا كَوْكَبًا كَانَ تَحْكِىْ كَوْكَبَ الْفَلَكَا۔



آسیب زدہ کو نقش مندرجہ ذیل، چینی کی نئی پلیٹ یا کورے کاغذ پر لکھ کر دکھائے آسیب بھاگ جائے گا۔




(عاملین کاملین)

## آسیب خاکستر ہو جائے

آسیب کو جلانے کے لیے باوضو حالت میں یہ نقوش نہایت توجہ و یکسوئی سے لکھیں۔ پھر عصر و مغرب کے درمیانی وقت میں مریض کو قاعدے کے مطابق اپنے سامنے بٹھائیں۔ خوشبویات سے ماحول کو معطر کریں اور ان نقوش کا ایک فتیلہ بنالیں۔ مٹی کے کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر فتیلہ اس میں جلائیں ان شاء اللہ تعالے آسیب خاکستر ہو جائے گا بارہا کا آزمودہ ہے۔

نقوش یہ ہیں:۔

| ۶۴۴۱ | ۶۴۵۴ | ۶۴۵۱ | ۶۴۴۸ |
|---|---|---|---|
| ۶۴۵۲ | ۶۴۴۷ | ۶۴۴۲ | ۶۴۵۳ |
| ۶۴۴۶ | ۶۴۴۹ | ۶۴۵۶ | ۶۴۴۳ |
| ۶۴۵۵ | ۶۴۴۴ | ۶۴۴۵ | ۶۴۵۰ |

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|---|
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ |
| بجق | اصیگا | اشراعیگا | علیتگا | |
| ھا | ھا | ھا | ھا | |
| ۱۱ | ۱۱ | ۱۱ | ۱۱ | |

| ۶۶۵۴۹۵۶ | ۶۶۵۴۹۵۱ | ۶۶۵۴۹۵۸ |
|---|---|---|
| ۶۶۵۴۹۵۷ | ۶۶۵۴۹۵۵ | ۶۶۵۴۹۵۳ |
| ۶۶۵۴۹۵۲ | ۶۶۵۴۹۵۹ | ۶۶۵۴۹۵۴ |

بحق علیقاً تلیقاً انت تعلم ما فی قلوبہم ملیقاً ہر چہ در وجود
فلاں ابن فلاں حاضر شود و سوختہ شود العجل العجل العجل

## حفظ و امان کیلئے اکسیر اعظم

ظالم اور کمینہ دشمن جس کے نقصان پہنچانے کا خوف دل میں موجود رہتا ہو اس نقش پاک کو دیکھنا مطلوبہ مقصد میں کامیابی کی ضمانت ہے۔
جو کوئی اس نقش پاک کو صبح و شام باوضو حالت میں دیکھا کرے تو دشمنوں کے خوف سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔ اور چشم خلائق میں معزز و محترم ہوگا پروردگار عالم اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

| طعجج و طعجج و طعجج و طعجج و طعجج و طعجج و طعجج و |
|---|
| یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ |
| تلج صلحا و علج مُہرا سکندر علج ع لا |
| ۳۱۱۹ = ۷ ع ہ س ہ ۹۶۵ و و ہ کو ۳۴ و و |
| لا دینا ≠ ح کہ ک ۱۱ |



## گنڈہ برائے زبان بندی بدگویان

جس قدر بدگو ہوں۔ اتنے ہی سیاہ دھاگے لے لیں۔ ہر شخص کا نام اور آیت پڑھ کر ہر ڈورے پر سات گرہ دیں اور ان گنڈوں کو اندھے کنویں میں ڈال دیں۔ ان کی زبان بند ہو جائے گی۔

آیت یہ ہے:۔
پارہ ۲۳ سورۃ یٰس آیت نمبر ۶۴۔ اَلْیَوْمَ ..... یَکْسِبُوْنَ تک بدگویان کے اعداد کے مطابق یہ آیت بھی پڑھا کریں۔

یَا قَاہِرُ ذُوالبطش الشدید اَنْتَ الَّذِیْ لا یُطَاق انتقامہ

(گنڈا)

## نقش الفت کا مجرب عمل

میاں بیوی میں باہمی میل محبت نہ ہونے کی صورت میں مندرجہ ذیل نقش لکھ کر پانی یا شربت میں گھولیں اور میاں بیوی دونوں کو پلائیں۔ گیارہ روز متواتر عمل کریں اور جب نتیجہ خاطر خواہ برآمد ہو جائے تو عمل تسخیر ترک کر دیں۔
نقش یہ ہے۔

ل ل ل ل ل ل ل
ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ
عجج عجج عجج عجج عجج عجج عجج

## الفت کے لیے

اگر شوہر اپنی بیوی سے التفات نہ رکھتا ہو تو چنبیلی کے سات پھول لے کر ان پھولوں پر سات سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر دم کی جائے اور پھول رات کو شوہر کے سرہانے رکھ دیے جائیں۔ یہ عمل سات دن برابر کیا جائے شوہر کا غصہ اور بے التفاتی دور ہو جائے گی۔

(عاملین کاملین)

## نقش چہل کاف

جنات کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے چہل کاف کا یہ نقش باوضو حالت میں لکھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۸ | ۱۶۶۱ | ۱۶۶۴ | ۱۶۵۱ |
| ۱۶۶۳ | ۱۶۵۲ | ۱۶۵۷ | ۱۶۶۲ |
| ۱۶۵۳ | ۱۶۶۶ | ۱۶۵۹ | ۱۶۵۶ |
| ۱۶۶۰ | ۱۶۵۵ | ۱۶۵۴ | ۱۶۶۵ |

اس نقش پاک کو تعویذ کی طرح مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ جنات تنگ نہ کریں گے۔ اللہ تعالےٰ اس کی حفاظت فرمائے گا۔ آزمودہ ہے۔

## عجائب و غرائب کا مشاہدہ کرنا

ذیل میں دیا ہوا نقش پاک بہت ہی عجیب و غریب خواص کا حامل ہے





اگر کوئی روزانہ باوضو حالت میں خلوص نیت کے ساتھ چالیس یوم تک اس نقش معظم کو دیکھے تو اللہ تعالےٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے اور وہ عجائب و غرائب کا مشاہدہ کرے۔ علاوہ ازیں اس نقش مبارک کو روزانہ صبح و شام دیکھنے سے اللہ تعالےٰ ہر مصیبت سے محفوظ رکھتا ہے۔

(تحفہ درویشی)

## (زبان بندی) گنڈہ

## اعمال سورۃ مبارکہ "الفیل" برائے عداوت

اگر کسی کی زبان بدگوئی سے بند کرنا مقصود ہو تو سات تار سفید ریشمی دھاگے کے لے کر سات گرہ لگائے اور ہر ایک گرہ پر سات بار سورۂ فیل پڑھا جائے۔ کام کی نیت اور مکمل یکسوئی ضروری ہے۔ فلاں بن فلاں۔

(گنڈا)

## اٹھرا کا مجرب علاج

اس تعویذ کو عورت روزانہ بعد نماز فجر ۲۱ مرتبہ سات دن تک پڑھے اور پھر پانی میں گھول کر پی لے۔ سات ہفتوں تک یہی عمل کرے۔ آزمودہ ہے۔

یا باقی | یا محیی | یا محیی | یا محیی | یا محیی | یا محیی | یا محیی | یا محیی | یا باقی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

والشمس وضحٰھا ہ والقمر اذا تلٰھا ہ والنھار اذا جلّٰھا ہ والیل اذا یغشٰھا ہ والسّمآءِ وَمَا بنٰھا والارض وما طحٰھا ہ ونفسٍ وّمَا سوّٰھا ہ فالھمھا فجورھا ہ وتقوٰھا ہ قد افلح من زکّٰھا ہ وقد خاب من دسّٰھا ہ کذبت ثمود بطغوٰھا اذا انبعث اشقٰھا ہ فقال لھم رسول اللّٰہ ناقۃ اللّٰہ وسقیٰھا ہ فکذّبوہ فعقروھا ہ فدمدم علیھم ربھم بذنبھم فسوّٰھا ہ ولا یخاف عقبٰھا

یا محیی (دونوں اطراف، ہر ایک ۷ بار)

یا حی قیوم | حتموآ | حتموآ | حتموآ | حتموآ | حتموآ | حتموآ | حتموآ | یا حی قیوم





## دشمن دوست ہو جائے

دشمن کے دل میں دوستی کے جذبات پیدا کرنے کی غرض سے چاہیے کہ جمعہ کے دن باوضو حالت میں یہ نقش پاک دیکھے۔

| علیقا | میلقا | انت تعلم | ما فی تلوہم | میقا |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ع ۱ | ۲ | ع | ۱۸ |
| فی ۵ | عـ۵ـہ | ۵۵۷۵ | ۱۲ | ۱۳ |
| ۷۲ | ع | ۱۵ ۴ | ع ۵ | ۱۳ |
| ۵۲۵ | ۵۲۶۵ | ۱۳۵ | محمد ما | ۱ی |
| لَآ اِلٰہَ | اِلَّا اللّٰہُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُوْلُ | اللّٰہِ |

انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے دل میں اس کے خلاف پیدا شدہ نفرت محبت میں بدل جائے گی۔

## جادو کا لوہے توڑ علاج

اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو یا کسی دشمن کی طرف سے جادو کے وار کا خدشہ ہو تو جادو کے اثرات زائل کرنے کے لیے ذیل میں دیئے ہوئے نقوش نہایت ہی مجرب و آزمودہ ہیں۔

چینی کی پلیٹ پر باوضو حالت میں عرق گلاب و زعفران سے نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ یہ نقش پاک لکھے۔

نقش اگلے صفحہ پر۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۷۷ | ۶۶۹۱ | ۶۶۸۷ | ۶۶۸۴ |
| ۶۶۸۸ | ۶۶۸۳ | ۶۶۷۸ | ۶۶۹۰ |
| ۶۶۸۲ | ۶۶۸۵ | ۶۶۹۳ | ۶۶۷۹ |
| ۶۶۹۲ | ۶۶۸۰ | ۶۶۸۱ | ۶۶۸۶ |

اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ

یہ نقش مریض کو فجر کی نماز کے بعد پانی سے دھو کر پلایا جائے اس کے بعد یہ نقش پاک لکھے۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۳۳۹ | ۸۳۵۰ | ۸۳۴۵ | ۸۳۴۰ |
| ۸۳۴۹ | ۸۳۶ | ۸۳۴۳ | ۸۳۴۶ |
| ۸۳۴۲ | ۸۳۴۷ | ۸۳۴۸ | ۸۳۳۷ |
| ۸۳۴۴ | ۸۳۴۱ | ۸۳۳۸ | ۸۳۵۱ |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ

اس نقش پاک کو مغرب کی نماز کے بعد مریض کو پانی سے دھو کر پلائے ان شاء اللہ تعالٰے جادو اثر نہ کرے گا۔ اللہ رب العزت بندے کو اپنی حفظ امان میں رکھے گا۔



## آفات وبلیات سے نجات

ہر طرح کی آفات وبلیات سے بچاؤ اور ان سے محفوظ رہنے کے لیے جو کوئی ہفتہ کے دن اس نقش پاک کو باوضو حالت میں دیکھے وہ ایک ہفتہ سے دوسرے ہفتہ تک ہر طرح کی آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا۔

نقش یہ ہے :۔

| اُفَوِّضُ | اَمْرِیْ | اِلَی اللّٰهِ | اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ | بِالْعِبَادِ |
|---|---|---|---|---|
| محمد وعلی | ۵۳ | ۶ | ۲۲ | ۶ |
| ۱۷۳ | سے | ۱۲ | ع | ۱۷ |
| ۶ | و ۷ | ۱۷۵ | ۱۹ | ۱۶ |
| ۱۸ | ۱۷ | عہ | ع | ۱۷۱ |
| لَآ | اِلٰهَ | اِلَّا اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَّسُوْلُ اللّٰهِ |

## دفع آسیب و رد سحر کیلئے شش قفل

ان چھ دعاؤں کو "شش قفل" (چھ تالا) بھی کہتے ہیں جو شخص رات کو ہمیشہ شش قفل پڑھتا رہے گا یا لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ ہر خوف، خطرہ، جادو اور ہر قسم کی بلاؤں سے محفوظ رہے گا اور اگر شش قفل کو آسیب زدہ یا سحر جادو کے مریض کے کان میں پڑھ کر پھونک ماردی جائے تو آسیب بھاگ جائے گا۔ اور جادو کا اثر اُتر جائے گا۔

قفل اگلے صفحہ پر۔

## قفل اوّل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْبَصِيْرِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ

شَيْءٌ وَّهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

## قفل دوم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الْخَلَّاقِ الْعَلِيْمِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ

شَيْءٌ وَّهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ ۝

## قفل سوم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ الْبَصِيْرِ الَّذِيْ لَيْسَ

كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ الْغَنِيُّ الْقَدِيْرُ ۝



## قفل چہارم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ

الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ الْحَكِيْمُ ۝

## قفل پنجم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ

الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ ۝

## قفل ششم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ

الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ الْحَكِيْمُ ۝ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ

اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

کتاب وسنت کی روشنی میں آپ کے مسائل کا حل

# روحانی ڈاک

کتاب وسنت کی روشنی میں مرض کی تشخیص اور اس کا مستند علاج تجویز کیا جاتا ہے جس سے آپ گھر بیٹھے اپنا علاج کاملہ کر سکتے ہیں۔

یقین شرط سے علاج کیجیے

## خونی بواسیر کا علاج

**سوال:** محمد ظفر رومی ____ دہلی

ایک صاحب کو خونی بواسیر کی پرانی شکایت ہے۔ ہر چار پانچ مہینے بعد یہ موذی بیماری ان کو تکلیف دیتی ہے۔ اس کے لیے جو روحانی علاج ہو تجویز فرمائیں اور نقش بھی روانہ فرمائیں۔ جو ہدیہ ہوگا میں فوراً منی آرڈر یا جیسے آپ دہلی میں کہیں پہنچا دوں گا۔

**جواب:**

خونی بواسیر کے لیے آسان عمل یہ ہے کہ ہر فرض نماز کے بعد سورۂ اعلیٰ پارہ عـ۳۰ پڑھی جائے۔ آگے پیچھے درود شریف بھی پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن اس پر عمل کرنے سے بواسیر سے نجات مل جائے گی۔ یہ عمل میں نے جسے بھی بتایا ہے اسے بواسیر سے نجات مل گئی ہے۔

ہمارا ذاتی مشورہ یہ ہے کہ جن صاحب کو بواسیر لاحق ہے۔ انہیں ہر فرض نماز کے بعد سورۂ اعلیٰ پڑھنے کی تلقین کریں۔ نقش کے مقابلے میں وظیفہ پڑھنا زیادہ کارگر ثابت ہوتا ہے۔

## موٹاپے سے تکلیف

**سوال:** محمد قمرالدین ____ محبوب نگر (آندھرا)

میری اہلیہ شادی کے وقت دبلی پتلی تھیں، لیکن جوں جوں بچے ہوتے گئے موٹی ہوتی گئیں۔ اب یہ حال ہے کہ نہ صرف بیحد موٹی ہو گئی ہیں بلکہ پیٹ اس قدر بڑا ہو گیا ہے کہ ہر دو طہارت لینے کے لیے پیٹھ کی رخ سے ہاتھ



بڑھا کر بڑی تکلیف کے ساتھ دھونا پڑ رہا ہے۔ یہی حال میری سگی بہن کا بھی ہے۔ مگر ان کا پیٹ اس قدر بڑا نہیں ہے۔ وہ آسانی سے طہارت لے سکتی ہیں۔

براہ کرم ہر دو کے لیے کوئی ایسا آسان عمل بتائیں کہ موٹاپا دور ہو جائے اور آسانی کے ساتھ ادھر ادھر گھوم پھر سکیں۔ میری اہلیہ کی عمر اس وقت باسٹھ سال ہے اور بہن کی عمر ۴۶ سال ہے۔

**جواب:**

موٹاپے کا علاج یہ ہے کہ بادی چیزوں سے پرہیز رکھا جائے، جسم کو کام میں مصروف رکھا جائے اور روزانہ سوتے سے پہلے ایک جو لہسن کا چبا کر کھایا جائے۔ صبح کو نہار منہ شہد میں کلونجی کے دس دانے روزانہ کھائے جائیں۔ انشاء اللہ چند ہفتوں میں بدن گھٹنا شروع ہو گا۔ خوراک بھی اگر کچھ کم کر لیں اور گوشت کو بھی اگر تقریباً ترک کر دیں تو اور بھی جلدی فائدہ سامنے آ سکتا ہے۔ جسم سے کام ضرور لیں۔ ورنہ کچھ کھانا اور نہ کھانا کوئی فائدہ نہیں پہنچائے گا۔

## درود تسخیر

**سوال:** از ایضاً

درود تسخیر کو اپنا معمول بنانا چاہتا ہوں۔ وضاحت کے ساتھ طریقہ بتا دیجیے گا۔

**جواب:**

درود تسخیر کو روزانہ رات کے کسی بھی حصے میں سات مرتبہ پڑھا کریں۔

انشاءاللہ محبوبیت اور مقبولیت حاصل ہوگی۔ اگر اتفاقاً کسی دن ناغہ ہوجائے تو اگلے دن ظہر کی نماز کے بعد اس ناغہ کی تلافی کرلیں۔

## دل نہیں لگتا

**سوال:۔** از عثمان غنی خورشید احمد۔

گزارش یہ ہے کہ میں مدرسہ محمدیہ مالیگاؤں کا طالب علم ہوں لیکن میرا پڑھائی میں دھیان تو لگتا ہے۔ پھر جب میں پڑھنے بیٹھتا ہوں تو طرح طرح کے خیالات دماغ میں آنے لگتے ہیں۔ اور میرا جی گھبرانے لگتا ہے۔ اور لبا اوقات مجھ کو آنے والی تمام باتوں کا خیال آتا ہے کہ میرا کیا ہوگا۔ میں امتحان میں پاس ہوں گا کہ نہیں۔

اس لیے آپ مجھ کو کوئی ایسی دعا یا عمل بتائیے جس کے کرنے یا پڑھنے سے میرا پڑھائی میں دھیان بھی لگے اور مجھ کو گھبراہٹ بھی نہ ہو اور تمام لوگ مجھ سے محبت کرنے اور مجھ سے اچھی طرح پیش آئیں اور میں ان کی عزت کروں۔

**جواب:۔**

نماز با جماعت کی پابندی کریں۔ اور ایک چلہ ایسا گزاریں کہ عصر اور مغرب کے درمیان مسجد میں اعتکاف کی نیت سے بیٹھیں۔ رات کو سونے سے پہلے ایک تسبیح درود ابراہیم کی پڑھیں۔ انشاءاللہ تعلیم میں بھی دل لگے گا اور تمام وساوس سے نجات ملے گی اور درود شریف کی برکت سے مقبولیت بھی عطا ہوگی۔ اپنے پرائے بھی محبت کی نگاہوں سے دیکھیں گے۔

---



## سوکھے کا علاج

**سوال:۔** از شمیم بانو ــــــــ دہلی

میری نواسی سوکھ کر کانٹا سی ہوگئی۔ میں نے بہت علاج کیے لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ تعویذ گنڈے بھی کیے ان سے بھی فائدہ نہیں ہوا۔

برائے مہربانی آپ اس بچی کے لیے کوئی علاج تجویز کریں۔ اللہ آپ کو اجر دے گا۔

**جواب:۔**

روزانہ سفید کاغذ پر زعفران سے "یارحیم" ایک ہی کاغذ پر گیارہ مرتبہ لکھیں۔ اور ہر ایک مرتبہ پوری بسم اللہ لکھیں اور اسے ایک پیالی پانی میں گھول کر وہ پانی اپنی نواسی کو پلادیں۔ روزانہ ۴۰ دن تک ایسا ہی کریں اور ہر اتوار کو ایک کاغذ پر کالی روشنائی سے یا نیلی پنسل سے نمرود، فرعون، ہامان، شداد، قارون ابلیس لکھ کر اس پر کوئی تختہ رکھ دیں اور اس تختے پر بچی کو بٹھا کر نہلا دیں۔ اس کے بعد اس کاغذ کو زمین میں دفن کردیں۔ چھ اتوار تک لگاتار ایسا کریں۔ انشاءاللہ دوسرے ہی اتوار سے آپ کی نواسی کا سوکھا پن دور ہونا شروع ہوگا اور اس پر فربہی چھانے لگے گی۔

## برائے مقبولیت

**سوال:۔** از سلیم احمد

میں لوگوں کی نظروں میں مقبول ہونا چاہتا ہوں۔ مجھے کوئی آسان عمل بتادیں۔ مہربانی ہوگی۔

**جواب:۔**

ہمیشہ باوضو رہا کریں اور رات کو باوضو ہی سویا کریں۔ سونے سے پہلے "یاکریم" چار سو چونتیس مرتبہ اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھا کریں انشاءاللہ لوگوں کی نظروں میں رعب بھی قائم ہوگا اور مقبولیت بھی بڑھے گی۔ جو دیکھے گا اکرام کرے گا اور محبت سے پیش آئے گا۔

## برائے رزق

**سوال:۔** از (ایضاً)

رزق کی فراوانی کے لیے کوئی آسان وظیفہ بتائیں۔

**جواب:۔**

مغرب کی نماز کے بعد دو سو بیالیس مرتبہ "یاحلیمُ" پڑھا کریں اور اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھا کریں۔ انشاءاللہ رزق میں خوب خیر و برکت ہوگی اور روزی کے دروازے غیر متوقع جگہ سے کھل جائیں گے۔

## برائے انتقام

**سوال:۔** از (ایضاً)

ہمارے محلے میں ایک شخص بہت ظالم قسم کا ہے۔ وہ حد سے زیادہ سخت دل ہے اور بالکل جاہل ہے۔ اس نے کئی بار ہماری جوان بہن کے ساتھ بھی بکواس کی ہے اور اس کے ساتھ چھیڑ خانی کی ہے۔ ہم اس کی بداخلاقیوں کی وجہ سے اس سے لڑنا نہیں چاہتے۔ آپ یقین کریں وہ حد سے زیادہ ظالم اور فاسق و فاجر قسم کا انسان ہے۔ اس کے لیے ایسا کوئی عمل بتادیں کہ ہم



پڑھتے رہیں اور وہ برباد ہو جائے یا اس کی زبان بند ہو جائے۔ ہم اس کی حرکتوں سے بے حد پریشان ہیں۔

**جواب:۔**

روزانہ زوال کے بعد ظہر سے پہلے تین سو تیرہ مرتبہ "یامنتقمُ" پڑھا کریں۔ آگے پیچھے درود شریف نہ پڑھیں اور پڑھائی کے دوران دشمن کا تصور باندھے رکھیں۔ ایک ماہ کے اندر اندر دشمن کی بربادی کے آثار ظاہر ہوں گے لیکن یہ بات یاد رکھیں کہ یہ عمل صرف ان لوگوں کے خلاف پڑھنا جائز ہے جو فی الحقیقت ظالم اور سنگدل ہوں اور خدا کی مخلوق کو پریشان کر رہے ہوں۔ اگر برائے نام دشمنی پر کسی کے خلاف یہ عمل کیا جائے گا تو اس کے اُلٹے اثرات بھی پڑ سکتے ہیں اور آخرت کا عذاب الگ رہا۔

## برائے ملازمت

**سوال:۔** از محمد یونس

میں بے روزگار ہوں اور ملازمت کی تلاش میں کئی سفر بھی کر چکا ہوں لیکن ملازمت نہیں ملتی۔ میرے والد فوت ہو چکے ہیں۔ بہن اور ماں کچھ کپڑے وغیرہ سلائی کرتی ہیں۔ اس سے تنگی کے ساتھ گزر بسر ہوتا ہے۔

برائے مہربانی کوئی ایسا عمل بتادیں کہ ملازمت لگ جائے اور یہ تنگی ختم ہو۔ آپ کا بہت بہت احسان ہوگا۔

**جواب:۔**

سات روز تک لگاتار از جمعرات تا بدھ مغرب کی نماز کے بعد مسجد ہی میں بیٹھ کر یہ عمل کریں۔ تین ہزار مرتبہ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُ یَا فَتَّاحُ یَارَزَّاقُ

پڑھیں۔ اس کے بعد ایک سو ستر مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں اور حصول ملازمت کی نیت رکھیں۔ انشاء اللہ سات دن پورے ہونے سے پہلے ہی ملازمت مل جائے گی۔ ورنہ پھر اگلے ہفتے کوئی روزگار نصیب ہو جائے گا۔

## خیر و برکت کے لیے

**سوال :۔** از لطیف احمد ——— لکھنؤ

ہمارا مسئلہ یہ ہے کہ بیس سال سے بھی زیادہ عرصہ سے پریشان ہوں کاروبار میں ترقی نہیں ہوتی اور کوئی خیر و برکت نہیں ہے۔ تنگ دستی، مفلسی ہر وقت گھیرے رہتی ہے اور اب کافی قرض دار بھی ہو گیا ہوں۔ ہر طرف سے ناکامی ہی ناکامی ہے دل پریشان رہتا ہے اور گھر والوں کو بیماری بھی گھیرے رہتی ہے۔ یہاں ہم نے دعا تعویذ بھی کیے مگر کوئی فرق نہیں پڑتا۔

خدارا آپ ہم کو کوئی وظیفہ یا عمل جو بھی مناسب سمجھیں ہم کو بتا دیں۔ آپ کو اللہ تعالیٰ اس کا اجر دے گا۔

**جواب :۔**

رزق کی فراوانی کے لیے ایک عمل نقل کر رہے ہیں اس کو اگر آپ نے ایک ماہ پابندی کے ساتھ کر لیا تو آپ کو خیر و برکت کی کمی اور معاش کی تنگی کی شکایت نہیں رہے گی۔ خیر و برکت ہو گی۔ آمدنی میں اضافہ ہو گا تو قرض کی ادائیگی بھی رفتہ رفتہ عمل میں آجائے گی۔ عمل آسان ہے بس ذرا اہتمام اور مستقل مزاجی کی ضرورت ہے۔

عمل یہ ہے کہ دن میں دس بجے بہ نیت چاشت چار رکعت نفل کی نیت کریں۔ نماز سے فراغت کے بعد سجدے میں جا کر ایک سو چار مرتبہ "یا وہاب"



پڑھیں پھر سجدے سے سر اٹھا کر خیر و برکت اور آمدنی میں اضافے کی دعا کریں ایک ماہ میں یہ عمل متواتر سات دن یا درمیان میں ناغاؤں کے ساتھ کرتے رہیں لیکن ۳۰ دن میں ۷ دن یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ گھر میں خیر و برکت ہو گی اور رزق و روزی کے وسائل مہیا ہوں گے۔ جو آپ کو مسائل سے نجات عطا کریں گے۔

## جنتروں کا کیا کریں

**سوال :۔** از (ایضاً)

"طلسماتی دنیا" میں ایک مضمون چھپا تھا "ہندوؤں کا کالا علم" اس میں لکھا تھا کہ ۱۰۸ مرتبہ جس نقش یا جنتر کی زکوٰۃ دینا ہو لکھیں۔ اس کے بعد آپ اس جنتر کے عامل بن جائیں گے تو آپ سے پوچھنا یہ ہے کہ ۱۰۸ جنتر لکھ کر ان کو کیا کیا جائے گا یعنی آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے جائیں گے یا کچھ اور کیا جائے گا۔

برائے مہربانی جواب ضرور دیں۔ "طلسماتی دنیا کی روحانی ڈاک" کے کالم میں چھاپنے کی زحمت کریں۔

**جواب :۔**

۱۰۸ جنتروں کو لکھنے کے بعد الگ الگ ۱۰۸ آٹے کی گولیاں بنا کر ان گولیوں میں یہ جنتر رکھ کر کسی بہتے پانی یا بڑے تالاب یا سمندر میں ڈال دیں۔ اس طرح ان کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ پھر اپنے پیر و مرشد کا تصور کر کے اس عمل کی تکمیل کریں۔ انشاء اللہ آپ ان جنتروں کے عامل ہو جائیں گے۔ اور پھر ان کا فائدہ محسوس کریں گے۔

یہ بات واضح رہے کہ ہم نے ان جنتروں کو بطور خاص اس لیے نقل کیا تھا

کہ جن حضرات کو عاملین قرآنی آیات کے نقوش کسی مصلحت کی بنا پر نہ دینا چاہیں تو انہیں یہ جنتر دے سکتے ہیں۔ ان جنتروں میں کسی طرح کی کوئی قباحت یا شرکیہ کلمات کی آمیزش نہیں ہے۔ ان جنتروں کو آپ اس یقین کے ساتھ تحریر کریں کہ کرنے والی ذات صرف اور صرف حق تعالیٰ کی ہے۔ ان کی مرضی اور حکم کے بغیر نہ جنتر منتر کام کرتے ہیں نہ تعویذ گنڈے اور نہ ہی کوئی دوا اور انجکشن۔ ایمان و یقین کا سہارا لے کر اور توحید خالصہ کے ساتھ اگر عاملین راہ عملیات پر چلیں گے تو اس کا عجیب اثر محسوس کریں گے اور اس طرح دنیا کے فائدے ان کے حصے میں آئیں گے۔ اور آخرت کی بہاریں بھی۔

## بستر پر پیشاب کا مسئلہ

**سوال:۔**

میری ایک بہن ہے جس کی عمر ۱۴ سال ہے جو ایسے مرض کی شکار ہے کہ روزانہ حالت نیند میں بستر پر پیشاب کر دیتی ہے خواہ وہ دن ہو کہ رات۔ اس کا یہ مرض کافی عرصہ سے یعنی بچپن سے ہی ہے۔ ادویات و پرہیز کا استعمال بھی کروایا لیکن اس مرض کو دور کرنے کے لیے یہ تمام نسخے غیر مؤثر ہے۔

برائے کرم آپ روحانی مرکز سے کوئی مؤثر علاج جو اس مرض کو بالکل ہی زائل کر دے۔ تجویز کریں۔

**جواب:۔**

ایک حل تو یہ ہے کہ چالیس دن تک روزانہ اپنی فرحانہ انجم کے دونوں کانوں میں جب وہ رات کو سو جایا کرے اذان دیں۔ آپ خود ہی یا گھر کا کوئی فرد خواہ وہ عورت ہو یا مرد اذان دے سکتا ہے۔ شرط یہ کہ عورت اذان دے تو



وہ اس صورتِ حال سے دوچار نہ ہو جس صورتِ حال میں نماز پڑھنا ممنوع ہے۔

دوسرا حل یہ ہے کہ سورۂ یٰسین پڑھ کر دونوں کانوں میں دم کر دیا جائے۔ یہ عمل بھی اسی حالت میں مؤثر ہوگا جب فرحانہ انجم سوگئی ہو۔

تیسرا حل یہ ہے کہ جب فرحانہ انجم سوگئی ہو اس کے کانوں میں سو مرتبہ "یا قابضُ" پڑھ کر دم کیا جائے گا۔ اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بھی پڑھ لیا جائے تو اس عمل کی افادیت میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

ان تینوں میں سے جسے بھی آپ یا آپ کے اہل خانہ آسان تصور کریں اُسے پابندی کے ساتھ چالیس روز تک انجام دیں۔ انشاءاللہ بستر پر پیشاب کی بیماری سے نجات مل جائے گی۔ خدانخواستہ اگر پھر بھی مسئلے کا حل نہ نکلے تو پھر رجوع کریں۔

## برائے پیغام شادی

**سوال:۔** (نام ندارد۔ ——— مالیگاؤں

میری عمر تقریباً ۲۵ سال ہوگئی ہے۔ پہلے کئی رشتے طے ہو کر ٹوٹ جاتے تھے۔ اس وجہ سے والدہ بہت پریشان رہتی ہیں۔ ہمارے بزرگوں سے معلوم ہوا کہ گھر میں کچھ اثرات ہیں اسی لیے ایک کتاب سے اثرات زائل کرنے کا عمل "سورہ جن کی چند آیتیں"، پڑھنے پر چند دن بعد میری طبیعت بُری طرح ناساز ہوگئی تھی۔ اس کے بعد یہ حال ہے کہ رشتے تو بہت آتے ہیں۔ مگر واپس پلٹ کر نہیں آتے۔ حالانکہ ماشاءاللہ خوبصورت۔ تعلیم یافتہ اور ہنر مند ہوں۔ اس سلسلے میں آپ سے مؤدبانہ و عاجزانہ گزارش ہے کہ کوئی ایسا وظیفہ تجویز کریں

کریں اس کڑی آزمائش سے نجات پا جاؤں۔

**جواب:۔**

جب تک کسی عامل سے اجازت حاصل نہ ہو محض کتابوں میں پڑھ کر عمل نہیں کرنے چاہئیں۔ ورنہ کبھی کبھی بڑے نقصان سے دوچار ہونا پڑ سکتا ہے خصوصیت کے ساتھ ایسے عمل جو اوپری اثرات سے تعلق رکھتے ہیں، انہیں بغیر کسی رہنمائی اور سرپرستی کے نہیں کرنا چاہیے۔

آپ نے سورۂ جن کی آیات کا جو ورد کیا ہے وہ آپ کے لیے نقصان دہ بنا۔ آئندہ آپ احتیاط برتیں۔ رشتے کے لیے بدھ کے دن سورۂ یوسف بعد نماز ظہر اور بعد نماز عصر سورۂ احزاب کی تلاوت کریں۔ چالیس دن تک لگاتار یہ عمل جاری رکھیں۔ گویا ۵ بدھوں تک یہ عمل کرتی رہیں۔ انشاءاللہ اسی عرصہ میں کسی جگہ بات بن جائے گی۔

## جریان کی بیماری

**سوال:۔** از محمد حفیظ الرحمٰن انصاری

مجھے پیشاب کے قطرے گرنے کی شکایت ہے۔ حالانکہ پیشاب کرتے وقت کھانستا اور کھنکارتا بھی ہوں۔ مگر پھر بھی قطرے گر جاتے ہیں جس سے ناپاکی ہو جاتی ہے اور نماز میں بھی دل نہیں لگتا۔

براہ کرم کوئی علاج بتائیں۔ نوازش ہو گی۔

**جواب:۔**

ایک بوتل پانی پر سورۂ حجرات پارہ ۲۶ تین مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں۔ پھر اس پانی کو رات کو سونے سے پہلے پی لیا کریں۔ لگاتار چالیس دن تک یہ



پانی پیتے رہیں اور ان چالیس دنوں میں روزانہ عصر کی نماز کے بعد سو مرتبہ یہ آیت پڑھیں۔

رَبَّنَآ اَتۡمِمۡ لَنَا نُوۡرَنَا وَاغۡفِرۡ لَنَا ۚ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ۔

اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف بھی ضرور پڑھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ جریان کی بیماری سے نجات ملے گی۔ اور پیشاب کے قطرے آنے بند ہوں گے۔

## مسلسل بیماری سے پریشان

**سوال:۔** از (ایضاً)

میری والدہ محترمہ کی طبیعت بہت زیادہ ناساز ہے۔ کئی بڑے سے بڑے ڈاکٹروں اور معالجوں سے علاج کروایا مگر فائدہ نہیں ہوا۔ ہر کوئی ٹی بی کا اثر بتایا ہے۔

براہ کرم کوئی آسان روحانی علاج بتائیں۔

**جواب:۔**

۴۱ ایک روپے والے سکوں پر سورہ علق پڑھیں، ایک سکے پر ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں۔ اس کے بعد ان سکوں کو اپنی والدہ کے اوپر سے سر سے پیر تک اتار دیں۔ ایک ایک کر کے اتاریں اور اس کے بعد ان سکوں کو فقیروں میں تقسیم کرا دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ آپ کی والدہ کو بیماری سے نجات ملے گی۔

---

## ہذیان کا مرض

**سوال :۔** از (ایضاً)

میرے بڑے ابا کا دماغی توازن کچھ بگڑا ہوا ہے۔ کچھ کام نہیں کرتے۔ عورت کو طلاق دیئے ہوئے کئی عرصہ ہوگیا۔ بات بات پر گالیاں بکنا شروع کر دیتے ہیں۔ وہ بھی خدائے پاک کو جب دماغ پر گرمی چھاتی ہے۔ جب ہی اول فول بکتے ہیں۔ ورنہ یوں سب سے سیدھے بات چیت کرتے ہیں۔

براہ کرم کوئی روحانی علاج جو بالکل آسان ہو بتائیں تاکہ ان کا دماغی توازن برابر ہو جائے۔

**جواب :۔**

جب آپ کے بڑے ابا سو جایا کریں ان پر "یا مقیت"، پانچ سو مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہذیان کی بیماری ختم ہوگی اور ہفتے میں ایک مرتبہ ایک گلاس پانی پر یہ کلمات سو مرتبہ دم کر کے پلانا بھی مفید ثابت ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## خدمت خلق کی خواہش

**سوال :۔** از محمد حسین ـــــــ مین سکیا

میں جھاڑ پھونک اور تعویذ گنڈے کے ذریعہ خلق اللہ کی خدمت کرنے کا بہت خواہش مند ہوں۔ مگر لوگ میری تعویذات اور جھاڑ پھونک سے متاثر نہیں ہوتے ہیں۔ کیا وجہ ہے؟

برائے کرم وہ طریقے بتائیے جس کے ذریعہ لوگ میرے اکثر تعویذات و



جھاڑ پھونک سے متاثر ہوں۔ اللہ آپ کو اپنے بندوں کی خدمت کے لیے سلامت رکھے۔

**جواب :۔**

صرف شوق اور خواہش سے دنیا میں کچھ نہیں ہوتا۔ ہر معاملے میں کچھ دوڑ دھوپ، لگن اور جدوجہد بھی ضروری ہے۔ اگر آپ خدمت خلق کا جذبہ عملیات کی لائن سے رکھتے ہیں تو پہلے اس لائن کی کچھ مشقتیں برداشت کیجیے۔ کسی کو اپنا رہنما بنا لیجیے۔ کسی کے آگے طالب علم کی حیثیت سے بیٹھیے اس کے بعد واجبی ریاضتیں برداشت کرنے کے بعد خدمت خلق کے لیے قدم اٹھائیے اور جب تک آپ ان تمام مراحل سے گزر نہ جائیں، اس وقت تک یہ یقین رکھیے آپ کا جھاڑ پھونک کرنا اور تعویذات کے لیے قلم و کاغذ سنبھالنا ایک طرح کا جرم ہے اور افسوس کی بات یہ ہے کہ اس جرم کے مرتکب آج کل بیشمار لوگ ہے۔

## فقر و فاقے کا علاج

**سوال :۔** از فاخرہ بیگم ـــــــ حیدر آباد

میرے شوہر ایک نحیف و کمزور انسان ہیں۔ ان کی معمولی سی دکان ہے دکان کپڑے کی ہے۔ کچھ تھوڑا بہت سامان اسکول کے بچوں کے لیے بھی رکھتے ہیں۔ ہمارے تین بچے ہیں۔ گھر کا ماحول دینی ہے۔ سب نماز کے پابند ہیں آپ ہمیں ایسا کوئی عمل یا وظیفہ بتا دیں جو ہماری غربت کو دور کر دے۔

**جواب :۔**

خوشی کی بات ہے کہ آپ کے گھر کا ماحول اسلامی ہے اور آپ سب

نماز کے پابند ہیں۔ اللہ تعالٰے آپ کو استقامت عطا کرے۔

ہم آپ کو ایک تاریخی واقعہ سناتے ہیں۔ ایک مرتبہ ایک شخص نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غربت کی وجہ سے میری کمر ٹوٹ گئی۔ آپ نے فرمایا کہ صبح صادق سے پہلے یعنی نماز فجر سے قبل سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ الخ۔ سو مرتبہ اور اس کے ساتھ استغفار بھی سو مرتبہ۔ یہ سن کر وہ شخص چلا گیا۔ چند روز کے بعد پھر آیا اور آکر اس نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے آپ کی ہدایت کے مطابق وہ تسبیح پڑھی اور خدا نے مجھے اتنا دیا کہ میرے گھر میں رکھنے کی جگہ نہ رہی۔

اس واقعہ کو نقل کرکے ہم آپ سے یہ اصرار کریں گے کہ آپ بھی اس تسبیح کو نماز فجر سے کچھ دیر پہلے پڑھا کریں۔ انشاءاللہ آپ کی غربت فراخی میں بدل جائے گی۔

## احساس کمتری

**سوال :۔** از جمال احمد

میں اس بات سے بہت پریشان ہوں کہ میں جب بھی کسی کے سامنے پڑھتا ہوں یا کسی محفل میں قرآن پاک کی تلاوت کرتا ہوں تو میرا دل بہت زور سے دھڑکنے لگتا ہے اور پڑھنے میں غلطی ہو جاتی ہے۔

آپ مجھے کوئی عمل یا کوئی دوا اپنے دواخانہ سے بتائیں بہت مہربانی ہوگی۔

**جواب :۔**

آپ احساس کمتری اور مرعوبیت کا شکار ہیں اور اس کے لیے آپ روزانہ



عشاء کی نماز کے بعد ۲۰۲۶ مرتبہ "یا قوی" پڑھا کریں۔

اس وظیفے کی برکت سے آپ کے دل و دماغ میں تقویت پیدا ہوگی اور رفتہ رفتہ آپ کی مذکورہ بیماری ختم ہو جائے گی۔

دواؤں کے سلسلے میں کسی حکیم یا ڈاکٹر سے رجوع کریں یہ ہماری لائن نہیں ہے ہم انسانی مسائل کا حل روحانی طریقے سے بتلاتے ہیں۔ وہ ہم نے بتادیا ہے۔

## گھر کی پریشانیاں

**سوال :۔** از زینب بی۔

ہمارے گھر میں سکون بالکل ختم ہوگیا ہے۔ گھر میں سب لوگ بیمار رہتے ہیں۔ کاروبار بالکل بند ہوگیا ہے۔ ہم لوگ تو بہت کوشش کرتے ہیں کاروبار کو چلانے کی لیکن آگے بڑھتا ہی نہیں۔ اس کے علاوہ ہمارے رشتے دار بہت حسد کرتے ہیں۔ ان میں سے کسی نے ہمارے گھر جادو کرادیا ہے۔

**جواب :۔**

**پہلا عمل :۔**

چالیس دن تک اپنے گھر میں صبح کو ایک مرتبہ سورۂ یٰسین اور تین مرتبہ سورہ مزمل کی تلاوت کریں۔ بعد نماز مغرب سورۂ واقعہ کی تلاوت کریں۔ آگے پیچھے سورتوں کی تلاوت کے ہمیشہ تین تین مرتبہ کم سے کم درود شریف پڑھیں۔

**دوسرا عمل :۔**

یہ عمل بطور خاص آپ کے لیے لکھ رہا ہوں۔ اس کو بھی کر گزریں۔ انشاءاللہ پریشانیاں رفع ہوں گی۔ اور گھر میں خیر و برکت کے سلسلے شروع ہوں گے۔ کاروبار میں دن دوگنی رات چوگنی ترقی ہوگی۔ اور اللہ کی رحمتوں کا نزول ہوگا۔

کسی بھی قمری مہینے کی نئی جمعرات سے شروع کریں۔ اور ۳ دن تک لگاتار ۳ روزے رکھیں۔ ایک گلاس پانی پر "اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ۔ ۱۲۵ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں۔ اور اسی پانی سے افطار کریں۔ مغرب کے بعد دودھ یا چائے پی لیں۔ عشاء کی نماز کے بعد تقریباً دو گھنٹے کے بعد بالکل تنہائی میں قبلہ رو کھڑے ہو کر باوضو گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور تین سو تیرہ مرتبہ سورۂ فلق کی تلاوت کریں۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سجدے میں چلی جائیں اور اپنی گھریلو پریشانیوں کی فریاد اپنے مالک سے کریں۔ جو آپ کی شہ رگ سے زیادہ آپ سے قریب ہے۔ اور جو مانگنے والے کو عطا کرتا ہے۔ تین دن تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ اس کے بعد اللہ کی رحمتوں کا انتظار کریں اور دیکھیں کن کن طریقوں سے آپ کی مدد ہوتی ہے

## احساس کمتری

**سوال:۔** از (ایضاً)

میں نے شاید ہی کوئی خوشی دیکھی ہو۔ ہر وقت کی بیماری سے دل گھبراتا ہے دل و دماغ و نظر میری کمزور ہے اور جسمانی کمزوری تو اتنی ہے۔ لگتا ہے کہ گویا ہڈیوں پر کھال لپیٹ رکھی ہے۔ پہلے ایسی نہیں تھی۔ دماغ چکراتا رہتا ہے۔ اب تو کچھ بھی پڑھا ہوا یاد ہی نہیں رہتا ہے۔ کسی سے بات کرتے ہوئے گھبراتی ہوں آپ اتنی مہربانی اور کریں۔ میرے لیے بھی کوئی ایسا وظیفہ بتائیں جس سے ہر خواہش پوری ہو۔ اور روحانی و جسمانی علاج کے لیے بھی وہ وظیفہ ٹھیک رہے۔ میری عمر ۲۱ یا ۲۲ سال کی ہے لیکن میرا ذہن ابھی بچپن کا ہے۔



**جواب:۔**

ہم نے اس دنیا میں جو بلاشبہ درد و غم سے بھری ہوئی ہے اور جس میں قدم قدم پر رنج و آلام انسان کا استقبال کرنے کے لیے کھڑے نظر آتے ہیں۔ آج تک کوئی ایسا بندہ یا بندی نہیں دیکھی جسے زندگی میں ایک خوشی بھی نہ ملی ہو۔ کسی کو دولت نہیں ملی تو اسے تندرستی عطا کی گئی ہے۔ کسی کو تندرستی نہیں ملی تو اس کو ماں باپ کا پیار میسر ہے۔ کوئی ماں باپ کے پیار سے محروم ہے تو اس کو بہن بھائی کی رفاقت نصیب ہے۔ ایسا ممکن نہیں ہوتا کہ دامن زندگی میں خوشی اور نعمت خداوندی کا کوئی ایک منبع بھی موجود نہ ہو۔

رہی یہ بات کہ آپ کافی پریشان ہیں اور جسمانی طور پر بھی بے حد نحیف لاغر ہیں تو یہ بات بے شک باعث تشویش ہے۔ اور اس کے لیے آپ کسی حکیم سے بھی رجوع کریں اور ہمارے بتائے ہوئے اس روحانی فارمولے کو بھی عمل میں لائیں۔ انشاء اللہ آپ کی کمزوری جو حد سے بڑھی ہوئی ہے رفع ہو گی اور زندگی کی دوسری الجھنیں بھی ختم ہو جائیں گی۔

آپ مغرب کی نماز کے بعد کھڑے ہو کر یہ پڑھیں۔ رُخ بیت اللہ کی طرف رکھیں۔

يَا بَاقِيُ۔ اَنْتَ الْبَاقِيُ۔

عمل کے اختتام پر اپنے اوپر دم کر لیا کریں۔ تین چلوں تک (وہ ایام چھوڑ کر جن میں آپ نماز نہیں پڑھتیں) عمل جاری رکھیں۔ انشاء اللہ آپ کی صحت میں بھی خوشگوار تبدیلی پیدا ہو گی۔ اور معاشی مسائل بھی حل ہوتے چلے جائیں گے۔

---

## جسمانی مرض

**سوال :۔** از چاند سلطانہ

میری پریشانی یہ ہے کہ میرے ایک پستان میں سے رائی کے برابر خون نکل آتا ہے۔ دو سال سے پریشان ہوں اور سر میں درد رہتا ہے۔ میں نے لیڈی ڈاکٹر کو بھی دکھایا تھا لیکن انہوں نے کہا اگر دونوں پستانوں میں سے خون نکلے تو پریشانی کی بات ہے۔ دو سال سے گولیاں کھا رہی ہوں مگر کچھ فائدہ نہیں ہوا۔ میری عمر ۲۸ سال ہے۔ آپ کوئی روحانی علاج یا وظیفہ بتا کر مجھے شکریہ کا موقعہ دیں۔

**جواب :۔**

ایک عمل تحریر کر رہا ہوں۔ اگر آپ خود نہ کر سکیں تو کسی سے کرا لیں۔ عمل آسان ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۷۸۶ مرتبہ اس طرح پڑھیں کہ ہر سینکڑے پر گیارہ مرتبہ "یاسلام" پڑھیں۔ مثلاً سو مرتبہ بسم اللہ پھر گیارہ مرتبہ "یاسلام" اس کے بعد پھر سو مرتبہ اور اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ "یاسلام" آخر میں ۸۶ مرتبہ بسم اللہ پڑھنے کے بعد گیارہ مرتبہ "یاسلام" پڑھیں۔ عمل کے شروع اور آخر میں حسب قاعدہ گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اور ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیں۔ یہ پانی روزانہ صبح و شام تین تین چمچے پی لیا کریں۔ انشاءاللہ مذکورہ بیماری سے آپ کو نجات مل جائے گی۔

اس کے علاوہ رات کو سونے سے پہلے "یاسلام" ۱۶۰ مرتبہ پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیا کریں۔ نماز کی پابندی رکھیں اور اگر قرآن پڑھ سکتی ہوں تو روزانہ تھوڑی بہت تلاوت ضرور کیا کریں۔ ان آسان سے اعمال کے بعد آپ کو



انشاءاللہ مرض رفع کرنے کے لیے کسی دوا اور غذا کی ضرورت نہ ہو گی۔

## بلیوں سے پریشانی

**سوال :۔** از نیلوفر

ہمارے گھر میں بلیاں بہت ہیں۔ ہم نے بلی پالی نہیں ہے اپنے آپ آ کر ہمارے گھر میں رہنے لگی ہیں۔ ان میں ایک بلی بالکل کالی ہے۔ کچھ دنوں سے ہمارے گھر میں بہت پریشانی ہے۔ دو سال پہلے ہماری والدہ کا انتقال ہو گیا ہے اور والد صاحب بھی بہت بیمار رہتے ہیں۔

گھر میں دو بڑی بہنیں ہیں ان کی شادی نہیں ہو پا رہی ہے۔ کئی بار شادی لگ کر چھوٹ چکی ہے۔ ان پریشانیوں کی وجہ سے دماغ بہت پریشان رہتا ہے۔

مہربانی فرما کر آپ بتائیں کہ ہماری پریشانیوں کی وجہ کیا ہے۔ یہ بلیاں کہیں بلیوں کی شکل میں بلائیں تو نہیں ہیں۔ ان کو بھگانے کے لیے ایسی دعائیں بتائیں کہ یہ اپنے آپ بھاگ جائیں اور ہماری ساری پریشانیاں بھی دور ہو جائیں ویسے میں نماز کی پابندی کرتی ہوں اور روز کلام پاک کی بھی تلاوت کرتی ہوں۔

**جواب :۔**

گھر میں بلیوں کا رہنا اچھا نہیں ہے۔ بلی وہ واحد جانور ہے جو انسان اور جنات میں یکساں طور پر اہم رہا ہے۔ اکثر جنات بھی بلیاں پالتے ہیں۔ اس لیے اس جانور سے اجتناب ہی میں فائدہ ہے لیکن یہ بات بھی یاد رکھیں کہ بلی کا مارنا بھی ٹھیک نہیں ہے۔ اس کو مارنے کی احادیث نبوی میں ممانعت آئی ہے اور اس کے مارنے سے نقصانات بھی سامنے آتے ہیں جبکہ اس کا گھر میں رہنا بھی نحوست

اور بے برکتی کا باعث بن جاتا ہے۔ بالخصوص کالی بلی کا وجود خطرے سے خالی نہیں ہے کیونکہ کالے رنگ کی بلی کو جنات پسند کرتے ہیں اور کالی بلی پر جن کا اثر ہو جاتا ہے اور کسی ایسی بلی کا گھر میں رہنا جو اثرات جن و آسیب کا شکار ہو اذیت ناک ہو سکتا ہے۔ اس لیے بلی کو بہرحال اپنے گھر سے باہر کر دینا چاہیے۔

لیکن علامہ ابن سیرین نے فرمایا ہے کہ بلی کو گھر سے نکالتے وقت کسی تشدد کا مظاہرہ نہیں کرنا چاہیے۔ تشدد کرنے سے انسان بلی کی بد دعا اور اس کی جناتی قوتوں کے غضب کا نشانہ بن سکتا ہے۔

روحانی فارمولا:۔

بلی کو گھر سے نکالنے کا روحانی فارمولا یہ ہے کہ الو کی کھال کو دباغت دینے کے اس پر مندرجہ ذیل عبرانی کلمات لکھ کر اس کھال کو گھر میں لٹکا دیا جائے تو انشاء اللہ بلی رفوچکر ہو جائے گی اور اس کے بعد پھر آپ کے گھر کا رخ نہیں کرے گی۔

کلمات یہ ہیں:۔

آیا ھلکیکا کا مطیعا ھا آیا ھلھطا آیا قلقہا ھیطاکا
ھقھطیا نطھقیا ھقھطا ھیہات ھیطعف آیا طہا ھبیطج
آلوطا داخرجرا طوھلیدہا ھلطلھجا ھلجا جولوط
یا قدُدُمُ یا طدُدُمُ یا ھدُھُوُمُ یا قدُنوُمُ طادُد
ھاقادوحا ھمطلیا میل یا قدُنومُ طادوحاقا ددحا
طمطلیا میلُ ھلمصطا میلُ ھطیکتا ھطوطما۔



## برائے روزگار

**سوال:۔** از (پتہ ندارد)

آپ سے ایک سوال پوچھ رہا ہوں۔ میں بالکل بے روزگار ہوں آپ مجھے کوئی نقش دیں جس سے مجھے روزگار مل جائے۔ آپ کی عین نوازش ہوگی۔

**جواب:۔**

نماز باجماعت کی پابندی رکھیں۔ کوشش کریں کہ ہر وقت باوضو رہیں۔ اور رات کو باوضو سوئیں۔ اس کے علاوہ ایک عمل جو بہت آسان ہے آپ کے لیے لکھا جا رہا ہے۔ اس کا اہتمام کرلیں۔ انشاء اللہ بہت جلد روزگار کا مسئلہ کسی بھی طرح حل ہو جائے گا۔ ملازمت مل جائے گی یا پھر کاروبار کے لیے کوئی وسیلہ پیدا ہوگا۔

عمل یہ ہے کہ روزانہ فجر کی سنتیں پڑھنے کے بعد گھر میں یا مسجد میں "یا رزاق" ایک سو مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف بھی تین تین مرتبہ پڑھیں اور فجر کے فرض ادا کرنے کے بعد یا غفار سو مرتبہ پڑھیں اور اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ نیت روزگار کی رکھیں۔ انشاء اللہ غیب سے مدد ہوگی اور ملازمت یا روزگار کے لیے اسباب پیدا ہوں گے۔

## رعشہ کی بیماری

**سوال:۔** از شکیل احمد

میری عمر تقریباً بھگ ۳۱ سال ہے اور آٹھ نو سال سے میرا ہاتھ کانپتا ہے میں ڈاکٹر کے پاس گیا تو ڈاکٹر نے کمزوری بتائی۔ میں نے کافی دوائی کھائی لیکن کچھ

فائدہ نہیں ہوا۔ یہ میرا ہاتھ کانپنا اس وقت چالو ہوا جب میں موٹر سائیکل کا کام کرتا تھا اسی وقت میں سوئچ کا وائرنگ کر رہا تھا۔ تبھی مجھے احساس ہوا کہ میرا ہاتھ کانپ رہا ہے تب سے آج تک میں کوئی بھی باریک کام کرتا ہوں تو میرا ہاتھ کانپتا ہے تو آپ مجھ کو ایسی کوئی دعا بتادیں کہ میں اس کو پڑھوں اور میرا ہاتھ کانپنا بند ہوجائے۔

**جواب:۔**

آپ اس نقش کو کسی عامل سے لکھوالیں یا خود ہی باوضو لکھ لیں۔ دو عدد نقش لکھوائیں۔ ایک نقش اپنے گلے میں ڈال لیں اور ایک نقش کو کھلا رکھیں۔ کسی فریم میں کرالیں یا ایسے ہی کسی گتے پر چپکالیں اور اس کو صبح و شام لگاتار پانچ پانچ منٹ تک دیکھا کریں۔ انشاء اللہ چند ہفتوں میں آپ فائدہ محسوس کریں گے اور اس بیماری سے نجات ملے گی۔ جس کا ذکر آپ نے کیا ہے۔

نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| ۳۱۷ | ۳۳۱ | ۳۲۸ | ۳۲۴ |
|---|---|---|---|
| ۳۲۹ | ۳۲۳ | ۳۱۸ | ۳۳۰ |
| ۳۲۲ | ۳۳۶ | ۳۲۳ | ۳۱۹ |
| ۳۳۲ | ۳۲۰ | ۳۲۱ | ۳۲۷ |

## خوف کا علاج

عرض یہ ہے کہ میرا بیٹا مسمی طارق احمد سرینگر کالج میں زیر تعلیم تھا۔ چھ برس قبل کا واقعہ ہے لڑکا بڑا ذہین تھا اور میڈیکل کا اسٹوڈنٹ تھا۔ اس کی



رہائش سرینگر میں ماموں کے گھر میں تھی۔ وہاں ایک ولی کامل کی درگاہ بھی ہے۔ کچھ عرصہ قبل اسے پڑھنے سے نفرت ہوئی اور پھر اس کی صحت اچانک بگڑ گئی۔ اکثر گم صم رہنے لگا۔ کھانے پینے میں بھی پرہیز کرنے لگا۔ کئی اعلیٰ پائے کے ڈاکٹروں کو دکھایا۔ ان کا علاج کرایا۔ چونکہ ہمارا خاندان دینی رہا ہے۔ جہاں کہیں کوئی بزرگ تھا ان سے دعا کرائی۔ نذر و نیاز کیا۔ اب الحمدللہ پہلے سے کافی افاقہ ہوا ہے۔ مگر یہ اب بھی اکثر گم صم رہتا ہے۔ باتیں بہت کم کرتا ہے اور ملنے جلنے سے کتراتا ہے۔

ایک دفعہ اس نے کہا کہ میں رات کے وقت سرینگر میں اس درگاہ سے متصل مسجد میں چلا گیا تھا وہاں اندھیرا تھا۔ کوئی موجود نہ تھا۔ وہاں اسے کسی جانور کی شکل دکھائی دی۔ بعد میں کتے نے پیچھا کیا۔ اس دن سے یہ تکلیف ہو رہی ہے جیسے عرض کر چکا ہوں یہ ابھی مکمل طور پر اس تکلیف سے فارغ نہیں ہوا ہے۔ اگرچہ پہلے سے افاقہ ہوا ہے۔

براہ کرم آپ اس بارے میں اپنے ذریں مشورہ سے نوازیں۔

**جواب:۔**

آپ طارق احمد پر صبح و شام تین تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کردیا کریں انشاء اللہ دس دن میں بالکل ٹھیک ہوجائے گا اور جو ڈر خوف دل میں بیٹھ گیا ہے وہ نکل جائے گا۔ اگر روزانہ صبح و شام اسی عمل کو کرنے کے بعد ایک گلاس پانی پر دم کر کے پلا دیا کریں تو جو اثرات جسم میں پیدا ہوگئے ہوں گے انشاء اللہ ان سے بھی نجات مل جائے گی۔ قرآنی آیات کی تاثیر عجیب و غریب ہے اور ان میں دواؤں سے زیادہ اثر ہے۔ شرط یہ ہے کہ یقین کامل کے ساتھ انہیں پڑھا جائے۔ جس درجے کا یقین ہوگا اسی درجے کی تاثیر سامنے آئے گی۔

## جوڑوں کے درد کا روحانی علاج

میری والدہ تقریباً چھ سال سے جوڑوں کے درد کا شکار ہیں۔ ہر طرح کا علاج اور ہزاروں روپے خرچ کر چکا ہوں لیکن فائدہ ندارد بلکہ مرض بڑھتا گیا۔ جوں جوں دوا کی، کیفیت پیدا ہو کر رہ گئی ہے اور اس وقت حال یہ ہے کہ انتہائی کرب و اضطراب کی حالت میں ایام زیست کو پورا کیا جا رہا ہے۔

آپ سے درخواست ہے کہ مذکورہ بالا حالات پر غور و فکر فرما کر کوئی کارآمد نسخہ سے نوازیں۔ میں آپ کا بے حد مشکور ہوں گا۔

**جواب:۔**

زیتون کے تیل پر ۱۲۵ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور جسم کے جس جس حصے میں درد ہوتا ہو وہاں وہاں روزانہ رات کو اس تیل کی مالش کریں پرہیز یہ ہے کہ جس رات جسم ناپاک ہو یا بیوی کے پاس جانے کا ارادہ ہو اس رات اس تیل کی مالش نہ کریں۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی کریں تو دوہرا مؤثر رہے گا کہ ایک بوتل پانی پر یہی عمل کر کے دم کر لیں اور مالش کے بعد چند گھونٹ یہ پانی بھی پلا دیا کریں۔ ان شاء اللہ جلد ہی جوڑوں کے درد سے نجات مل جائے گی۔

## چوری سے حفاظت

**سوال:۔** از مقبول احمد ڈار

ہمارے گھر اکثر چوری ہو جاتی ہے۔ نقدی اور زیورات کئی مرتبہ چوری ہو گئے ہیں۔ لڑکی کی شادی کے لیے کچھ روپیہ جمع کیا تھا وہ بھی چوری ہو گیا



امید ہے کہ آپ ہمیں ایسا کوئی عمل بتا دیں گے جس کو پڑھ کر ہم چوری اور نقصانات سے محفوظ ہو جائیں۔

**جواب:۔**

اتوار یا منگل کو باغ میں جائیں۔ ایسے باغ میں جس میں انار کے درخت ہوں انار کے جس پھول کا رخ مشرق کی طرف ہو اس سے کہیے کہ میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے تجھے اپنے مال کی حفاظت کے لیے لے جا رہا ہوں۔ یہ کہہ کر پھول یعنی انار کے پھل کو توڑ لے اور رومال میں لپیٹ کر یا تھیلے میں ڈال کر اس کو گھر لے جائیں اور عصر اور مغرب کے درمیان ایک سو اکیس مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر اس پھول پر دم کر دیں اور پھر اس پھول کو اس بکس یا الماری میں رکھ دیں جہاں رقم اور زیورات رہتے ہوں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چوری سے حفاظت رہے گی۔ انار سوکھ جائے گا تو بھی اسے وہیں رہنے دیں۔

کلمات یہ ہیں۔

یا طاھمیر یا طاھمیر یا طاھمیر بحق ھمشا ئیل کشما ئیل مشما ئیل۔

اس عمل کے ذریعہ مال کا حصار ہو جائے گا اور مال چوری اور نقصان سے ان شاء اللہ محفوظ رہے گا۔

## گیس کی شکایت

**سوال:۔** از رعنا شیریں ـــــ حیدرآباد

میرے شوہر کو گیس کی شکایت بہت رہتی ہے۔ زیادہ دیر تک دفتر سے نہیں رہ سکتے اور کھانا جلد ہضم نہیں ہوتا اور نہ ہی اجابت صاف ہوتی ہے بمشکل

پیٹ بھاری اور پھولا ہوا رہتا ہے۔ کوئی وظیفہ بتایئے جو میں ادا کر سکوں۔ ان کو کاروبار کی وجہ سے وقت نہیں ملتا۔

**جواب:۔**

ایک بوتل پانی پر گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کریں۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ۔

یہ پانی صبح کو نہار منہ انہیں کم سے کم تین گھونٹ پلا دیا کریں اور اس پانی کو ایک ہفتے تک چلائیں۔ اگلے ہفتے پھر اسی طرح ایک بوتل تیار کریں۔ لگاتار ۲ ماہ تک یہ عمل جاری رکھیں۔ اس طرح کل ۸ بوتلیں آپ انہیں پلائیں گی اور اس عرصے میں انہیں گیس، اپھارہ، بدہضمی نیز پیٹ کی دوسری بیماریوں سے نجات مل جائے گی۔ انشاءاللہ۔

## بلڈ پریشر کا علاج

**سوال:۔** از (ایضاً)

دوسری شکایت P - B زیادہ ہونا ہے۔ ہر روز ایک گولی لینی پڑتی ہے خدا کے لیے یہ گولی لینے کی ضرورت نہ پڑے۔ ایسا وظیفہ بتا دیجیے۔ حالانکہ ان کے باپ کو P - B زیادہ ہوتی تھی۔

**جواب:۔**

روزانہ نہار منہ لہسن کا ایک جوا اپنے شوہر کو کھلائیں، تھوڑا سا چبا کر وہ اُسے نگل لیں اور چاہیں تو اوپر سے پانی بھی پی سکتے ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ عمل بھی کریں کہ سو گرام سونف اور سو گرام ثابت دھنیے پر ۲۱ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں۔ دن میں تین مرتبہ دونوں چیزیں برابر برابر وزن کے ساتھ اپنے



شوہر کو کھلائیں۔ یہ دونوں عمل لگاتار دو ماہ تک کریں۔ انشاءاللہ بلڈ پریشر نارمل رہے گا۔ اور گولی کھانے کی عادت بھی چھوٹ جائے گی۔

## دل کی کمزوری

**سوال:۔** از (ایضاً)

تیسری شکایت ان کے دل میں گھبراہٹ بہت ہے۔ دیکھنے کو تندرست ہیں۔ عمر ۴۵ سال ہے۔ گھبراہٹ کی وجہ سے اکیلے سفر نہیں کرتے۔ حالانکہ کام کی وجہ سے انہیں روز گاؤں جانا پڑتا ہے۔

خدا کے واسطے ہماری یہ تمام مشکل حل ہو جائے کوئی بھی کیسا بھی وظیفہ ہو بتایئے میں کرنے کو تیار ہوں۔

**جواب:۔**

دل کی کمزوری دور کرنے کے لیے ایک عمل تو خود آپ کے شوہر کو کرنا پڑے گا۔ جو بہت آسان ہے۔

روزانہ سونے سے پہلے سو مرتبہ "یا قوی" پڑھیں۔ نماز کی پابندی رکھیں ترک نماز سے بھی مسلمان کا دل کمزور ہو جاتا ہے۔ عبادت اور توجہ الی اللہ دل و دماغ میں نہ صرف تراوٹ بلکہ طاقت بھی پیدا کرتی ہے۔ اور عبادت سے غفلت انسان کے جسم میں سستی اور نیستی پیدا کرتی ہے۔

دوسرا عمل:۔

ہر روز ایک گلاس پانی پر ۲۵ مرتبہ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

پڑھ کر دم کر کے انہیں پلایا کریں۔ انشاءاللہ چند ماہ میں ان پر اس عمل کے

خوشگوار اثرات مرتب ہوں گے اور بے وجہ کے ڈر اور خوف سے نجات ملے گی اور خواہ مخواہ کی دہشت اور سوچ و فکر سے جو وہ دگیر رہتے ہیں اس سے انہیں چھٹکارا نصیب ہو گا۔

## پاؤں کی تکلیف

**سوال :۔** از طفیل احمد انصاری

میرے دونوں پاؤں تھوڑا سا چلنے سے ہی سوج جاتے ہیں۔ اور پھر ان میں شدید درد ہونے لگتا ہے۔ کافی دوائیں کھا چکا ہوں لیکن ابھی تک اس بیماری سے نجات نہیں ملی ہے۔ تعویذ بھی کرائے ہیں ان سے بھی کوئی فائدہ نہیں ہوا ہے۔

امید ہے کہ آپ کوئی روحانی علاج تجویز فرما کر شکریہ کا موقعہ دیں گے۔

**جواب :۔**

زیتون کے تیل پر گیارہ مرتبہ یہ آیات قرآنی پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور اس تیل سے روزانہ رات کو سوتے وقت دونوں پیروں کی مالش کریں۔ انشاءاللہ ایک ماہ مالش کرنے سے پیروں کی مذکورہ بیماری سے آپ کو ہمیشہ کے لیے نجات مل جائے گی۔

آیات یہ ہیں۔

اَفَمَنْ يَّمْشِيْ مُكِبًّا عَلٰى وَجْهِهٖٓ اَهْدٰٓى اَمَّنْ يَّمْشِيْ سَوِيًّا عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا ۝ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ



كُفُوًا اَحَدٌ ؁

## شوہر کی بدمزاجی

**سوال :۔** از (نام ندارد)

میرے شوہر حد سے زیادہ غصے والے ہیں۔ بات بات پر غصہ کرتے ہیں۔ میں غصہ بھی برداشت کر لیتی۔ اگر وہ عام حالات میں محبت بھی کرتے لیکن ان کا حال یہ ہے کہ میرے حقوق تو ادا نہیں کرتے اور اگر ذرا سی بھی کوئی غلطی ہو جاتی ہے تو تمام گھر سر پر اٹھا لیتے ہیں۔ اور دل کو چھلنی کر دینے والے الفاظ کہتے ہیں۔ بچے ہو چکے ہیں وہ بھی ہم میاں بیوی کی آپس کی اور ہر وقت کی رنجش سے بے حد پریشان ہیں۔

آپ ایسا کوئی عمل بتا دیں جس کو میں آسانی سے کر لوں اور میرے شوہر کے دل میں میری محبت پیدا ہو جائے۔

**جواب :۔**

آج کل شوہروں کی بے راہ روی عام ہو گئی ہے۔ مردوں نے صرف یہ سبق یاد رکھا ہے کہ وہ مجازی خدا ہیں۔ اور ان کی بیویوں کی فلاں فلاں ذمہ داریاں ہیں۔ ان کی اپنی ذمہ داریاں کیا ہیں۔ یہ سبق انہوں نے کلیتہً فراموش کر دیا ہے۔ آپ کے لیے ایک روحانی عمل پیش ہے۔ اگر آپ نے اس کو انجام دے لیا تو انشاءاللہ آپ کے شوہر کے مزاج میں زمین و آسمان کا فرق پیدا ہو گا۔ اور ان کی زبان آپ کے حق میں رفتہ رفتہ گنگ ہو جائے گی۔

چاند کی ۳ تاریخ سے ۱۴ تاریخ تک جو جمعرات پڑے اس میں صبح کو غسل کریں اور پاک صاف کپڑے پہن لیں۔ اس کے بعد دو نفل پڑھیں اور گیارہ

مرتبہ درود شریف پڑھیں اور قرآن پاک جتنا بھی ممکن ہو پڑھ کر پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور تمام ازواج مطہرات کو ایصال ثواب کریں۔ اس کے بعد ایک سو اکیس مرتبہ یہ عمل پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ سُبْحٰنَكَ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا رَبِّ يَا رَاحِمُ

اور کسی میٹھی چیز پر دم کر کے شوہر کو کھلا دیں۔ اگر چینی وغیرہ پر دم کریں تو اور بھی بہتر ہے۔ پھر اس چینی کو دودھ میں، شربت میں یا چائے وغیرہ میں گھول کر اپنے شوہر کو وقتاً فوقتاً پلاتی رہیں۔ انشاءاللہ زبردست تبدیلی ان کے رویے میں پیدا ہوگی۔ اور وہ انشاءاللہ آپ کے حق میں نرم ہوتے چلے جائیں گے۔

## تہہ در تہہ مسائل

میں تفصیلات سے بچتے ہوئے صرف اتنا عرض کروں گا کہ عرصہ تین سال سے زندگی دکھ اور درد میں گذر رہی ہے۔ گھر میں طرح طرح کی بیماریاں پیدا ہوتی ہیں۔ ہر ماہ قرض کا بوجھ پہلے سے بڑھ جاتا ہے۔ آمدنی پہلے قابل رشک تھی اور اب کبھی کبھی فقر و فاقے کی بھی نوبت آ جاتی ہے۔

دکان بھی بالکل نہیں چل رہی ہے۔ لوگوں کا قرض ادا نہیں ہوتا تو ان سے نیا مال لینے میں دشواری ہوتی ہے اور جب سے آمدنی کم سے کم ہوئی ہے گھر میں جھگڑے بھی رہنے لگے ہیں۔ بیوی بھی بات بات پر روٹھتی ہے اور بچے بھی بدگمان سے رہتے ہیں۔

میں آپ سے دست بستہ یہ درخواست کرتا ہوں کہ کوئی ایسا عمل مجھے بتا دیں جو آسان بھی ہو اور مؤثر بھی۔



**جواب:۔**

آپ کے لیے بہت ہی آسان اور بے حد مؤثر عمل یہ ہے کہ آپ روزانہ صبح کی نماز کے بعد تین مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر سورۂ یٰسین کی تلاوت کریں۔ آپ کو معلوم ہے کہ سورۂ یٰسین میں سات مبین آتے ہیں۔ آپ ہر مبین پر ایک مرتبہ سورہ مزمل اور سات مرتبہ سورۂ فیل (الم ترکیف) پڑھیں۔ اس طرح ساتوں مبین پر ایک مرتبہ سورۂ مزمل اور سات مرتبہ سورۂ فیل پڑھیں۔ سورۂ یٰسین کے ختم ہونے پر ۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عمل ختم کر دیں اور پریشانیوں سے نجات کے لیے دعا کریں۔ اس عمل کو لگاتار چالیس دن تک کریں۔ انشاءاللہ آپ کی ہر پریشانیاں دور ہوں گی۔ مشکلات دفع ہوں گی اور رحمت خداوندی کی ہوائیں ضرور چلیں گی۔ یقین کامل اور اعتماد کلی کے ساتھ اس عمل کو انجام دیں۔ اللہ تعالیٰ کامیابی سے ضرور ہمکنار کریں گے۔ وہ کسی بھی محنت کرنے والے کی محنت کو رائیگاں نہیں کرتے اور کسی امیدوار کی امید نہیں توڑتے۔

## رزق میں ترقی

**سوال:۔** (ازالیضاً)

کوئی عمل کاروبار اور رزق کی ترقی کا بھی عنایت کریں۔ موجودہ دکان چلے یا پھر اور کوئی ذریعہ بنے تاکہ آمدنی میں اضافہ ہو اور ہر وقت کی پریشانی اور غربت سے چھٹکارا مل جائے۔

**جواب:۔**

ایک عمل روزگار کے لیے بطور خاص آپ کو بتایا جاتا ہے۔ اس عمل کو ایمان و یقین کے ساتھ شروع کریں اور دیکھیں کہ اللہ تعالیٰ بند دروازوں کو

کس طرح کھولتا ہے۔

روزانہ بعد نماز مغرب ایک سو مرتبہ یہ پڑھیں۔

یَا بَاقِیُ اَنْتَ الْبَاقِیُ۔

تین تین مرتبہ شروع اور آخر میں درود شریف بھی پڑھیں۔ انشاء اللہ چند ہفتوں میں ہی آمدنی میں اضافہ ہوگا اور رزق ایسی جگہ سے بھی نصیب ہوگا جہاں سے پہلے کبھی گمان بھی نہیں ہوگا۔ اور انشاء اللہ دکانداری بھی بڑھے گی اور یہ نحوست اور نیستی جو کسی وجہ سے پیدا ہوگئی ہے عمل کی برکت سے انشاء اللہ رفع ہو جائے گی۔

## خارش اور کالے داغ

**سوال:۔** از نورالحق ——— دھلی

مجھے چار پانچ سال پہلے دوائی ری ایکشن کر گئی تھی جس سے میرے جسم میں کالے کالے داغ پڑ گئے ہیں اور وہ نشان مٹتے ہی نہیں۔ ساتھ میں خاص کر گرمی کے موسم میں بدن میں دانے اور پھنسیاں نکل آتی ہیں اور بہت زیادہ خارش ہوتی ہے۔ اگر نوچ دیں تو جلن اور کھجلی داد کی شکل اختیار کر لیتی ہے جب انگلش دوا استعمال کرتا ہوں تو دس پندرہ دن کے لیے ٹھیک ہو جاتی ہے پھر دوبارہ شروع ہو جاتی ہے۔ میں دوا کرتے کرتے تنگ آچکا ہوں برائے کرم اس کا روحانی علاج بتائیں۔

**جواب:۔**

خارش اور پھنسی پھوڑوں سے بچنے کے لیے نیز سیاہ داغوں سے نجات کے لیے دو عمل تحریر کیے جا رہے ہیں ان کی برکت سے انشاء اللہ



آپ کو مذکورہ بیماریوں سے نجات مل جائے گی اور رفتہ رفتہ آپ کے سیاہ داغ بھی مٹ جائیں گے۔

ایک بوتل پانی پر سات مرتبہ سورۂ قدر پارہ ۳۰ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور صبح و شام یہ پانی پابندی کے ساتھ ایک ماہ تک پئیں اور ناریل کے تیل پر یہ آیت:۔

فَكَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْمًا ثُمَّ اَنْشَاْنَاهُ خَلْقًا اٰخَرَ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ۔

اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں اور روزانہ رات کو سوتے وقت جسم کے متاثر حصوں پر یہ تیل لگا کر اس حصے کو کچھ دیر تک ملتے رہیں۔ انشاء اللہ کچھ ہی دنوں میں خارش سے بھی نجات ملے گی۔ اور پھوڑے پھنسیوں سے بھی اسی تیل کو جسم کے کالے داغوں پر بھی لگاتے رہیں۔ انشاء اللہ وہ بھی آہستہ آہستہ مفقود ہو جائیں گے یا اتنے ہلکے ہو جائیں گے کہ دور سے محسوس نہیں ہوں گے۔

## قوت حافظہ متاثر

**سوال:۔**

چھ سات سال پہلے میں جب پڑھتا تھا یا مطالعہ کرتا تھا تو جلد یاد ہو جاتا تھا اور یادداشت بھی بہت ہی اچھی تھی۔ قوت حافظہ تیز تھا۔ ایک بار پڑھ لینے کے بعد وہ چیز یاد ہو جاتی تھی لیکن اب میرا حال یہ ہے کہ اگر کسی چیز یا کتاب کو پڑھتا ہوں تو یاد ہوتی ہی نہیں، چاہے پچیس بار کیوں نہ پڑھوں۔ اگر کسی طرح یاد بھی کر لیا تو دوسرے ہی دن بھول جاتا ہوں۔

برائے مہربانی اس کا علاج بتائیں، عین نوازش ہوگی۔

**جواب:۔**

قوت حافظہ کے لیے ایک بوتل پانی پر سو مرتبہ الم نشرح پوری سورۃ پڑھ کر دم کرکے رکھ لیں اور نہار منہ اس پانی کو ایک ہفتے تک استعمال کریں۔ اگلے ہفتے پھر ایک بوتل پانی پر اسی طرح اسی تعداد میں الم نشرح پڑھ کر دم کرکے اور رکھ لیں اور پھر ایک ہفتہ تک نہار منہ اس پانی کو پیتے رہیں۔ اس طرح لگاتار ۲ ماہ تک یعنی ۸ ہفتوں تک یہ عمل کریں۔ اور روزانہ فرض نماز کے بعد تین مرتبہ سورۃ الم نشرح پڑھتے رہیں ان شاء اللہ قوت حافظہ بحال ہوگی اور اس کے بعد جو بھی یاد کریں گے ذہن میں محفوظ رہے گا۔

عام دنوں میں ایک تسبیح جو یہ ہے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

بھی پڑھا کریں۔ اسکی پابندی سے وساوس شیطانی سے نجات ملے گی اور احساس کمتری سے بھی چھٹکارا حاصل ہوگا۔

## جنس کی تبدیلی

**سوال:۔ اب ت ——— پنجاب**

ایک لڑکا جس کی عمر ۳۸ سال ہے ایک مکمل مرد ہے اور ۴ بچوں کا باپ ہے۔ نہایت ذہین اور صوم وصلوٰۃ کا پابند، اعلیٰ چال چلن رکھنے والا ہے۔ اس میں ایک کمزوری ہے وہ یہ ہے کہ جب چلتا ہے ہیجڑے کی چال چلتا ہے۔ نہ اس کو پسند آتا ہے نہ لوگوں کو۔ کبھی کبھی لوگ شک کرتے ہیں کہ شاید یہ ہیجڑا ہے۔ اس لڑکے کو روحانی تکلیف پہنچتی ہے۔ مختلف ڈاکٹروں سے بھی ملا، لیکن



دوائی کھانے کے بعد بھی کوئی اثر نہ ہوا۔

امید ہے کہ کوئی نسخہ بتائیں گے کہ یہ مصیبت دور ہو جائے۔

بچپن سے اسے اس قسم کی شکایت نہ تھی لیکن جوں جوں عمر گزرتی جاتی ہے یہ تکلیف بڑھتی جا رہی ہے۔

**جواب:۔**

مولی کے بیج پر تین سو مرتبہ

اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَی النِّسَآءِ

پڑھ کر دم کرکے یہ بیج رکھ لیں اور روزانہ ایک گرام کے بقدر گائے کے دودھ کے ساتھ اس لڑکے کو کھلائیں ان شاء اللہ اکیس دن میں مذکورہ بیماری سے نجات ملے گی اور اس کا ہیجڑا پن دور ہوگا۔

## نظر بد کا علاج

**سوال:۔ از زیب النساء ——— مراد آباد**

میرے چار لڑکیوں پر ایک لڑکا ہوا تھا۔ ہمارا پورا خاندان اس لڑکے پر جان چھڑکتا ہے، لیکن اس لڑکے کی مشکل یہ ہے کہ اس کو بار بار نظر لگتی ہے جب نظر لگتی ہے ایک دم نڈھال ہو جاتا ہے۔ اس وقت اس کی عمر ۴ سال ہے اور اس کا نام جاوید اختر ہے۔

برائے مہربانی اس کے لیے نقش بھجوائیں یا اس کا کوئی علاج بتائیں۔ بہت مہربانی ہوگی۔

**جواب:۔**

جب بھی جاوید کو نظر ہو ہلدی کے تین ٹکڑے لیں اور ہر ایک ٹکڑے پر

۲۱ مرتبہ

اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْکُفْرُ بَاطِلٌ

پڑھ کر پھونک دیں۔ اس کے بعد ان تینوں ٹکڑوں کو جلتے ہوئے کوئلوں میں رکھ کر جاوید کو دھونی دیں۔ انشاء اللہ نظر فوراً اتر جائے گی۔ اس عمل کو ہمیشہ عصر اور مغرب کے درمیان کریں۔

## پریشانیاں

**سوال :۔** سہیل احمد قریشی ـــــــ احمدآباد

ہم لوگ طرح طرح کی مشکلات کا شکار ہیں۔ اور دو تین مقدمے ہم پر ایسے مسلط کر دیے گئے ہیں کہ بس اللہ کی پناہ۔

بعض احباب کے مشورے سے آپ سے رجوع کر رہے ہیں۔ امید کرتے ہیں کہ آپ کوئی ایسا روحانی فارمولا عطا کریں گے جس کے ذریعہ ہمیں مشکلات اور مصائب سے نجات مل جائے۔

**جواب :۔**

ایک عمل آپ کے لیے تجویز کر رہے ہیں انشاء اللہ اس کے ذریعہ آپ کو مشکلات اور مصائب و آلام سے نجات مل جائے گی۔

ایک آدمی یا کچھ آدمی یا عورتیں مل کر ایک مجلس میں سورۂ یٰسین کو ۴۱ مرتبہ پڑھیں۔ ہر پڑھنے والا اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھے اور سوا دو سیر چاولوں کے میٹھے چاول سفید رنگ کے پکالیں اور ان میں سے کچھ بھی چاول استعمال نہ کریں۔ ان چاولوں کو کسی طباق میں نکال کر رکھ دیں اور ان کی سطح برابر کر دیں۔ اس کے بعد ان پر کپڑا ڈھانپ دیں۔ اور اسی جگہ رکھ دیں۔



جہاں سورۂ یٰسین پڑھی جارہی ہے۔ عمل کی تکمیل پر کپڑا اٹھا کر دیکھیں۔ ان چاولوں پر کسی کا ہاتھ لگا ہوا محسوس ہوگا۔ اگر ہاتھ لگا ہوا محسوس ہو تو سمجھ لیں کہ عمل کامیاب ہوا اور دعا قبول ہوگئی۔ اس کے بعد چاولوں کو کھا سکتے ہیں اور غریبوں میں تقسیم بھی کرا سکتے ہیں۔ عمل سے پہلے کچھ بھی ان میں سے نہیں کھانا چاہیے۔

اگر کپڑا اٹھانے پر یہ اندازہ ہوا کہ ہاتھ کسی نے نہیں لگایا تو سمجھیں کہ عمل ناکام رہا اور دعا قبول نہیں ہوئی۔ اس صورت میں چالیس دن کے بعد اس عمل کو پھر دہرائیں۔ انشاء اللہ دوسری مرتبہ ضرور کامیابی نصیب ہوگی اور آپ کی تمام مشکلات رفع ہو جائیں گی۔

## شوہر کی حالتِ زار

**سوال :۔** ز ع ﴿ خاتون ـــــــ حیدرآباد

میرے شوہر مجھ سے بالکل محبت نہیں کرتے۔ شادی کے ابتدائی دنوں میں چند سالوں تک تو وہ میری طرف ملتفت رہے۔ اس کے بعد رفتہ رفتہ انہوں نے بے توجہی والی روش اختیار کرلی۔ اور اب تو حال یہ ہے کہ صبح آفس جاتے بھی وہ مجھ کلام نہیں کرتے اور رات کو بھی مجھ سے مخاطب نہیں ہوتے۔ ہمارے پانچ بچے ہیں اور میرے شوہر کا حال یہ ہے کہ انہیں اپنے بچوں سے بھی لگاؤ نہیں ہے۔ بچے بھی باپ کی بے اعتنائی کے شاکی ہیں۔

جب کہ میرا حال یہ ہے کہ میں ان سے بے حد محبت کرتی ہوں اور ہر دم یہ خواہش کرتی ہوں کہ وہ میری محبت کا جواب محبت سے دیں۔

ازراہ کرم کوئی ایسا مؤثر عمل بتا دیں کہ میں پڑھوں اور میرے شوہر میری

محبت میں گرفتار ہوجائیں۔ ورنہ پھر مجھے صبر آجائے۔ میں اپنے شوہر کا اور اپنا نام اور شوہر کا نام ازراہ مصلحت نہیں لکھ رہی ہوں۔ میں آپ کی عنایات کی منتظر رہوں گی۔

**جواب:۔**

آپ نے برے حالات میں بھی امید کا دامن ہاتھوں سے دبا رکھا ہے۔ اور شوہر کی بے اتفاقی پر بھی آپ شوہر کی محبت اور چاہت کی متلاشی ہیں۔ یہ بات خوش آئند بھی ہے اور لائق اجر بھی۔ انشاء اللہ آپ کی شرافت اور وفا شعاری رنگ لائے گی اور ایک دن آپ کے شوہر کو آپ کی محبت اور وفاداری کے آگے گھٹنے ٹیکنے پڑیں گے۔

مندرجہ ذیل آیت قرآنی کو عروج ماہ کی جمعرات میں مندرجہ ذیل طریقے سے تین مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ کے شوہر کے دل میں آپ کی تڑپ پیدا ہوگی۔ اور ان کی بے رخی توجہ اور التفات میں بدل جائے گی۔

آیت کو اس طرح پڑھیں:۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الرَّب حَسْبِیْ مِنْ فلاں ابن فلاں اَعْطِفْ قَلْبَہٗ۔

فلاں ابن فلاں کی جگہ اپنے شوہر اور ان کی والدہ کا نام لیں اور اس طرح تین مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ کے شوہر کے قلب میں محبت کی آگ بھڑک اٹھے گی۔ اور آپ کی ازدواجی زندگی کا سناٹا رونق میں بدل جائے گا۔

---



## بچے بھی سبحان اللہ

**سوال:۔** از (ایضاً)

میرے بچے بھی سرکش اور نافرمان ہیں۔ آپس میں ہر وقت دست وگریباں رہتے ہیں اور پڑھنے سے بھاگتے ہیں۔ شرارتیں اتنی کرتے ہیں کہ میں رو پڑتی ہوں۔ ان کی اصلاح کے لیے بھی کوئی عمل بتائیں۔

**جواب:۔**

ایک بوتل پانی پر سورہ یٰسین کی آیت

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ۔

چودہ سو مرتبہ پڑھ کر دم کرلیں اور پھر اس پانی کو صبح وشام تین تین گھونٹ بچوں کو پلائیں۔ اس پانی کو ان کے بستروں پر بھی چھڑکیں اور ان کے چہروں پر بھی ملیں۔ ایک بوتل ایک ہفتے تک چلائیں۔ اگلے ہفتے پھر دوسری بوتل تیار کریں۔ انشاء اللہ بچوں کی اصلاح ہوگی اور انشاء اللہ ان کی شرارتیں رفتہ رفتہ ختم ہوجائیں گی۔

## بدہضمی کا قرآنی علاج

**سوال:۔** از خورشید اختر ——— جبل پور

میں اکثر بدہضمی کا شکار ہوجاتا ہوں۔ موسم گرما میں یہ مرض آئے دن مجھے پریشان کرتا ہے۔ اور بظاہر اس کی کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آتی۔ کھانے پینے میں مکمل احتیاط کے باوجود اکثر بدہضمی ہوجاتی ہے اور دوائیں بھی اپنا پورا اثر نہیں دکھاتیں۔

میں آپ کو یہ خط لکھ رہا ہوں امید ہے کہ آپ کوئی آسان نسخہ اس سلسلے میں تجویز فرما کر شکریے کا موقع دیں گے۔

**جواب:۔**

جب بھی آپ بدہضمی کا شکار ہوں اس وقت دو روحانی فارمولوں پر عمل کریں اور قرآن حکیم کی آیات کا کرشمہ ملاحظہ کریں۔

ایک بوتل میں پانی بھریں پھر اس پر باوضو سورۂ قدر
اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ۔
پوری سورۃ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں۔

اس کے بعد سات نمک کے دانے چنے کے برابر لیں اور ہر دانے پر سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کریں۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا

اس کے بعد روزانہ صبح کو ناشتے سے پہلے ایک نمک کا دانہ چوسیں اور اوپر سے پڑھا ہوا پانی پی لیں۔ لگاتار سات دن ایسا کریں انشاء اللہ اس عمل کے بعد ایک سال تک آپ کو بدہضمی کی شکایت نہیں ہوگی۔

## پیشاب کا عارضہ

**سوال:۔** از محمد اسماعیل

میرے چھوٹے بھائی کو پیشاب کی بندش کا عارضہ ہے۔ اکثر اس کا پیشاب بند ہو جاتا ہے اور جب بھی ایسا ہوتا ہے اسے بے حد تکلیف ہوتی ہے اور اسکی تکلیف سے سارا گھر پریشان ہو جاتا ہے۔



ازراہ کرم اس کا کوئی علاج بتائیں۔

**جواب:۔**

پیشاب کی رکاوٹ دور کرنے کے لیے اور بند پیشاب کو جاری کرنے کے لیے کئی روحانی فارمولے ہیں، لیکن راقم الحروف نے جس فارمولے پر خود سب سے زیادہ عمل کیا ہے اور جسے سب سے زیادہ مؤثر پایا ہے وہ فارمولہ یہ ہے۔

آپ ایک بوتل پانی پر سورۂ اخلاص (قل ہو اللہ احد) پوری سورۃ گیارہ مرتبہ دم کر کے رکھ لیں اور یہ پانی روزانہ سونے سے پہلے اپنے چھوٹے بھائی کو پلائیں انشاء اللہ ایک بوتل پلانے کا فائدہ یہ ہوگا کہ دس مہینے تک اس کو بندش پیشاب کی شکایت نہیں ہوگی اور پیشاب رک رک کر بھی نہیں آئے گا تمام ضرورت مندوں کو اس عمل کی اجازت عام دی جاتی ہے۔

## بواسیر کا علاج

**سوال:۔** از خالدہ خانم ــــــ بلند شہر

میرے شوہر کو خونی بواسیر کی بیماری ہے۔ بے شمار علاج کروا چکے ہیں، وقتی فائدے کے سوا کچھ نہیں ہوتا۔

امید کرتی ہوں کہ آپ کوئی آسان اور مؤثر نسخہ اس بارے میں تجویز فرما کر ممنون فرمائیں گے۔

**جواب:۔**

آپ کے شوہر نماز تو پڑھتے ہی ہوں گے۔ ان سے کہہ دیں کہ وہ مغرب کی سنتوں میں فاتحہ کے بعد سورہ الم نشرح اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ

کے بعد سورۂ فیل (الم ترکیف) پڑھا کریں۔

اس عمل کو تا زندگی کریں اور ۴۱ روز تک اسم باری "یا مالک" بعد نماز مغرب سات سو مرتبہ روزانہ پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ بواسیر ختم ہو جائے گی۔

یہ دونوں عمل بار ہا کے آزمائے ہوئے ہیں اور اس طرح کے عملیات درحقیقت قرآن حکیم کا اعجاز ہیں۔ جن کا انکار کوئی کافر ہی کر سکتا ہے۔ آپ بھی آزمائیں اور خود اندازہ کریں کہ قرآن حکیم میں کیسے کیسے خزانے مدفون ہیں۔

---

# صحت کے اصول

## اپنی بیماری، اپنا علاج :۔

یہاں پر کچھ قدرتی اصول صحت کی دیکھ بھال کے لیے اور عام جانکاری کے لیے دیے جا رہے ہیں۔ جو ہر انسان کے لیے فائدہ مند ہیں۔

- صبح سویرے اُٹھ کر کلی کر کے ایک گلاس تازہ پانی پیئیں۔ سورج نکلنے سے پہلے اٹھیں اس سے صحت اچھی رہتی ہے۔
- رات کو کسی تانبے کے برتن میں پانی رکھ دیں۔ صبح کو بیت الخلا جانے سے قبل روزانہ اس پانی کو پیتے رہنے سے قبض نہیں ہوتا۔
- رفع حاجت کے وقت دانتوں کو خوب دبا کر بیٹھنے سے دانت زندگی بھر نہیں ہلتے۔ اور نہ ہی لقوہ کی بیماری ہوتی ہے۔
- ہاتھ منہ دھوتے وقت منہ میں ایک گھونٹ پانی بھر کر آنکھوں پر چھینٹے ماریں



اس سے آنکھوں کی روشنی بڑھے گی۔

- کھانا کھاتے وقت پانی نہ پیئیں اگر خاص ضرورت ہو تو ایک گھونٹ لے سکتے ہیں۔ کھانے کے ایک گھنٹہ کے بعد ہی پیئیں۔ اس سے کھانا آسانی سے ہضم ہو جاتا ہے۔
- کھانے کے بعد ٹہلنا ضروری ہے۔ کھانے کے بعد بایاں سر بند کرنے سے ہاضمے کی طاقت میں اضافہ ہوتا ہے۔ رات میں سونے سے پہلے پانی پینا نقصان دہ ہے۔
- ہفتے میں کم از کم ایک بار سرسوں کے تیل کی مالش ضرور ہی ہونی چاہیے۔ فکر کرنے سے جتنی صحت کی بربادی ہوتی ہے۔ اتنی کسی بیماری سے نہیں ہوتی۔
- شوگر کے مریض جنہیں پیشاب میں شکر آتی ہے۔ اگر صبح شام روزانہ دوڑ لگائیں تو کسی دوا کے بغیر ہی پیشاب میں شکر آنا رک جاتا ہے۔
- اگر آپ نے آم زیادہ کھا لیے ہوں تو اوپر سے دو چار جامن کھا لینے سے نقصان نہ ہوگا۔ اگر جامن کھا لیے ہوں تو اوپر سے ایک دو آم کھا لینے سے نقصان نہ ہوگا۔
- سوتی، اونی، سلک، ٹیریکاٹ وغیرہ کیسا بھی کپڑا ہو اس پر لیموں کا رس لگانے سے داغ دھبے دور ہو جاتے ہیں۔ پیتل کے برتن کے داغ بھی دور ہو جاتے ہیں۔
- آدھا پاؤ گرم پانی میں ۲ گرام تازہ ہینگ ملا کر دن میں ایک دو مرتبہ پیئیں یا کھانے والا میٹھا سوڈا گرم پانی میں گھول کر پیئیں۔ پیٹ کا درد ختم ہو جائیگا۔
- ایک کچا پیاز روزانہ کھانا کھانے کے بعد کھا لینے سے قبض کا مریض صحت مند ہو جاتا ہے۔

- تین لونگ پتھر پر گھس کر تین بوند شہد کے ساتھ صبح سویرے اور رات میں سونے سے پہلے دس دن تک کھائیں۔ اس سے پیٹ کے کیڑے، گیس اور قبض ختم ہو جائے گا۔
- تلسی کی پتی کو شکر کے ساتھ کھلانے سے ہچکی دور ہو جاتی ہے۔
- آنتوں میں زخم ہو جانے پر روزانہ بیب کا رس پینے سے زخم ٹھیک ہو جاتا ہے۔
- اگر بچے بستر پر پیشاب کرتے ہوں تو کچھ دن تک انہیں چھوہارے کھلائیں بستر پر پیشاب کرنا بند کر دیں گے۔
- آدھا کپ اُبلتے پانی میں ۳، ۴ لونگ اور تھوڑا سا نمک ڈال کر چھان کر پئیں نزلہ ٹھیک ہو جائے گا۔ اور اگر نزلہ سردی سے ہو تو ادرک کے رس میں شہد ملا کر چاٹیں تو فائدہ ہوگا۔
- گلاب کے پھول پیس کر رات کو منہ پر لگانے سے مہاسے ٹھیک ہو جاتے ہیں۔
- زیرے کو اُبال کر اس پانی سے منہ کو دھونے سے جلد کی خوبصورتی میں اضافہ ہوتا ہے۔
- سفید چاول کو پانی میں بھگو کر اس پانی سے منہ دھونے سے چہرے کی چھائیاں مٹ کر رنگ صاف ہو جاتا ہے۔
- بطخ کا گوشت کھانے سے قوت باہ میں اضافہ ہوتا ہے۔ اور چہرہ بھی صاف ہو جاتا ہے۔
- ہُدہُد کی زبان اپنے پاس رکھنے سے عزت و عظمت میں اضافہ ہوتا ہے اور طبیعت ہشاش بشاش رہتی ہے۔



# طبّی ٹوٹکے

سر سے لے کر پاؤں تک ہر مرض کے لیے بے ضرر گھریلو مفید طبّی نسخہ جات۔ جن سے گھر بیٹھے اپنی مدد آپ کے تحت علاج کیا جاتا ہے

## ہر مرض کے لیے

یہ نسخہ فالج اور لقوہ اور نقرس اور درد مفاصل سرد بلغمی کو بہت مفید ہے۔

تخم حنظل، شبرم، قنطوریون۔ دقیق ماہی، زیرہ ہر ایک ۱۶ ماشہ۔ ایارج ۲ تولہ۔ فرفیون ۷ ماشہ۔ جند بیدستر، زنجبیل، سکبینج، ہینگ۔ جاؤشیر، شیطرج خردل۔ فلفل سیاہ ہر ایک ساڑھے ۳ ماشہ۔ ان سب کو کوٹ چھان کر پانی میں گولیاں بنا کر بقدر احتیاج دیں۔

## عورت کا دُودھ بڑھانے کیلئے

تلوں کو کوٹ کر شراب انگوری میں ملا کر چھان لیں اور عورت کو پلائیں دودھ زیادہ ہو گا۔

**دیگر** تخم گندر، تخم پیاز، تخم شلغم، تخم مولی، تخم سونف۔ ان سب کو برابر وزن لے کر کوٹ چھان کر بھنے ہوئے چنے ملا کر رکھ دیں صبح کو نہار منہ بقدر ڈیڑھ تولہ تازہ دودھ کے ساتھ کھائیں۔

## نسخہ پیچش

بارتنگ۔ ۱ تولہ، اسپغول، تخم ریحاں، ہر ایک ایک تولہ، ان سب کو گل میں ملا کر آپ سرد کے ساتھ کھائیں
انشاءاللہ پیچش ٹھیک ہو جائے گا۔



## قولنج کے لیے

**حب فالج** ایسے شخص کے واسطے کہ فالج جانب راست ہو اور کلام نہ کر سکتا ہو اور زبان اس کی ثقل ہو گئی ہو۔

تربد موصوف۔ ایارج فیقرا، ہر ایک ڈھائی تولہ، سورنجاں، حب النیل ہر ایک ۱۴ ماشہ۔ حنظل شیطرج ہر ایک نو ماشہ۔ بوزیدان، روج۔ عاقر قرحا فلفل ہر ایک سات ماشہ، سکبنج۔ جاؤشیر، مقل ازرق۔ فرفیون۔ ہر ایک سوا دو ماشہ۔ ان سب کو کوٹ کر صمغ عربی کے پانی میں گولیاں بنائیں۔

مقدار :۔ ۳ درم

**دیگر** سونٹھ، نمک ہندی، سداب، انزروت۔ جاؤشیر، مقل ازرق، صابون تخم سپند۔ ان دواؤں کو برابر لے کر کوٹ چھان کر شیافہ بنائیں۔

حقنہ کو قولنج بلغمی اور ریحی کو فوراً فائدہ دیتا ہے۔ بوڑہ انزروت و نمک ہر ایک ۵ مثقال۔ آب سنداب یا چقندر، یا آب کرنب سات مثقال۔ روغن زردہم مثقال۔ روغن بادام ملا کر شیر گرم کے ساتھ پئیں۔

## درد اعصاب و مقوی باہ و ممسک

روغن چریرہ، روغن مالکنگنی، روغن گل۔ روغن بادام، روغن بابونہ۔ چربی شیر سب روغنوں کو ہم وزن لے کر چربی شیر کی حل کر لیں۔

بعد ازاں عاقر قرحا۔ لونگ کنگی، شیطرج۔ تخم کرفس، کلنجن، رائی۔ ہر ایک ایک تولہ کوٹ کر پانی گرم میں بھگو کر رہنے دیں اور صبح کو ان سب دواؤں کو جوش دے کر پانی چھان لیں پھر اس میں گل روغن مذکورہ بالا ڈال کر جب پانی جل

جائے صرف روغن رہ جائے تب اس میں عقرب ۳ عدد، کنکھجورہ ۳ عدد خراطین خشک ایک تولہ لے کر داخل کریں اور ۶ ماشہ افیون بھی شامل کریں جب یہ سب جل جاوے تب روغن مذکور نتھار کر ایک شیشی میں رکھ چھوڑے اور مقام درد پر نیم گرم مالش کریں۔ اور خوب سینکیں پھر تھوڑا سا روغن بنگلہ پان یا برگد کے پتے پر مل کر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔

## خشک و تر کھانسی

رب السوس، مغز بیدانہ، تخم خطمی، گوند ببول، کتیرا اسفید، خشخاش، تخم خرفہ مقشر، قند سفید ہر ایک ساڑھے سترہ ماشہ۔ ان سب کو باریک پیس کر اسپغول کے پانی میں گولیاں بنائیں۔

مقدار :۔ ایک گولی منہ میں رکھیں۔

## بلغم و رطوبت فاسدہ کیلئے

شکر تیغال، صمغ عربی، رب السوس، کتیرہ سفید، ہر ایک ۹ ماشہ۔ ان سب کو باریک پیس کر پوست خشخاش کے پانی میں گولیاں بنائیں۔

مقدار :۔ ایک گولی منہ میں رکھیں۔

## مجرب برائے نزلہ

رب السوس، مصطگی سفید گیرو دھویا ہوا۔ اجوائن خراسانی، گوند ببول، گل گاؤزبان، تخم خیارین، افیون، گاوروتی، ہر ایک ۹ ماشہ۔ لفاخ کی جڑ، کیسر ہر ایک ساڑھے چار ماشہ۔ ریوند خطائی پونے سات ماشہ کوٹ چھان کر پوست



خشخاش کے پانی میں گوندھ کر گولیاں کالی مرچ کے برابر بنائیں۔

خوراک :۔ ایک سے دو گولی تک

## خون اور دستوں کیلئے

دانہ مویز ساڑھے دس ماشہ، پوست انار پونے ۲ ماشہ، صمداق ساڑھے ۲ ماشہ، مازو ساڑھے ۳ ماشہ، تخم مورد ۳ تولہ۔ ان سب کو کوٹ چھان کر گولیاں بنائیں۔ اور سایہ میں خشک کریں۔ بہی کے پانی کے ساتھ کھائیں اور اوپر سے انڈہ تازہ بھون کر اور سرکہ میں آلودہ کر کے کھائیں۔

**دیگر** گل ارمنی ۱۷ ماشہ، تخم مورد ۱۰ ماشہ، تخم خرفہ بریاں، تخم خشخاش بریاں ہر ایک ۱۰ ماشہ، کوٹ پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدار :۔ ایک سے دو گولی۔

## بواسیر کا مجرب علاج

(بواسیر دمیہ اور ریحیہ کیلئے نافع ہے۔

صندل سرخ۔ مردار سنگ۔ زیرہ سفید، ہلیلہ سیاہ، کتھ سفید، گیرو رسوت، پھٹکری بریاں، آملہ چھلا ہوا پوست ہلیلہ کلاں۔ سب اجزا کوٹ چھان کر آٹھ پہر نیم کے عرق میں کھرل کریں۔ پس گولیاں باندھ کر سایہ میں خشک کریں۔ اور دو ماشہ اس میں سے روزانہ تناول کریں۔

## خونی بواسیر کے لیے

مونگے کی جڑ اور گھونگا جلا کر ہر ایک پونے دو ماشہ۔ تخم گندنا ساڑھے

دس ماشہ۔ کالی ہریٹر پیٹرہ۔ ہرایک ساڑھے سترہ ماشہ۔ گوگل ۳ تولہ کوٹ چھان کرگوگل کو گندنا کے پانی میں یا برگ سرد کے عرق میں گھول کر گولیاں تیار کریں۔ اور ترشی بادی۔ مرچ سرخ اور تیل وغیرہ سے پرہیز لازم ہے۔

## دانتوں کے لیے منجن

نیلہ تھوتھا بھونا ہوا۔ دھنیا بھنا ہوا۔ زیرہ سفید کوٹ کر سونٹھ۔ کوٹھ شیریں کالی مرچ۔ کوٹھ ہندی، نمک سیاہ۔ نمک ہندی۔ نمک سونچر کسیس رومی مصطگی کوٹ کر منجن بنائیں۔

## آدھا سیسی و نزلہ کیلئے

صندل سفید، سونٹھ، ارنڈ کی جڑ۔ تینوں دوا کو پانی میں حل کر کے سر پر طلا کریں۔

**دیگر** سمندر پھل پانی میں پیس کر دو قطرے صبح کو ناک میں ٹپکائیں اور مریض کو لازم ہے کہ اوپر کو سانس کھینچے۔

## مجرب برائے مرگی

پلاس پاپڑہ پانی میں پیس کر ناک میں ٹپکائیں۔ اسی وقت مرگی والا ہوش میں ہوگا۔

**دیگر** مونگے کی شاخ آگ میں سرخ کر کے درمیان دو بھوؤں کے داغ دیں۔



## نکسیر کے لیے

سریس کو پگھلا کر کپڑے کی دو پٹی پر طلا کریں۔ ایک کو ناک کے سرے سے تالو تک کھینچ دیں۔ دوسرے کان کی لو تک لپیٹیں اس طور پر کر پہلے بطن دماغ کو لپیٹ لے جبکہ خون بند ہو جائے۔ تین چار قطرے گائے کے گھی کے ناک میں ٹپکا دیں پھر ان کپڑوں کو پانی سے تر کر کے اتاریں۔

**دیگر** ببٹ کٹائی۔ پانی میں پیس کر تالو پر ضماد کریں یا ماش کے آٹے کا لیپ کریں۔

## خارش اور داد کے لیے

توتیائے کرمانی۔ پنواڑ۔ ہر ایک ایک تولہ۔ مغز تخم خربوزہ۔ مغز تخم خیارین۔ کالی زیری۔ ہر ایک ایک تولہ۔ سرکہ اور روغن گل ہر ایک پانچ پانچ تولہ۔ آٹھ ماشہ اضافہ کر کے کھرل کریں۔ جب شکل مرہم کے ہو جائے دھوپ میں بیٹھ کر مالش کریں پھر غسل کریں۔

**دیگر** پھٹکری۔ مردار سنگ۔ ہنسل۔ گندھک۔ کمیلہ۔ کتھہ سفید۔ سہاگہ نیلہ تھوتھا۔ ہر ایک ۶ ماشہ۔ خوب باریک پیس کر سرسوں کے تیل میں ملا کر مالش کریں۔ بعد دو گھنٹے کے سرد پانی سے نہا لیں۔

**دیگر** تخم خشخاش ڈیڑھ تولہ۔ کاغذی لیموں کے عرق میں کھرل کر کے ملیں پھر نہا لیں۔

انشاء اللہ صحت ہوگی۔

## چیچک کے لیے

درنا سفتہ، ماميران چینی ہر ایک ساڑھے چار ماشہ، کانچ چوڑی سبز ایک تولہ ہلدی ۲ ماشہ، سفیدی مرغ کے بیٹ کی، چھلکا مرغ کے انڈے کا، اول کانچ مذکور کو تین دن پانی میں کھرل کریں۔ بعد اس کے اور دوائیں پیس کر ڈالیں اور کھرل کریں۔ ایک دن میں دو بار آنکھ میں لگائیں۔ رات کو سرس کی پتی ابال کر آنکھ پر باندھیں۔ انشاءاللہ پھلی آنکھ کی جاتی رہے گی۔

## برائے روشنی چشم

دار چینی، سنگ بصری، آملہ، مغز گٹھلی، بہیڑا، ملٹھی، مغز گٹھلی ہڑ۔ ان سب کو عرق گلاب میں کھرل کر کے گولیاں باندھیں، اور ایک گولی گھس کر آنکھ میں لگایا کریں۔

## مقوی بصارت و دافع نزلہ

سونف سات ماشہ، مصری سفید ۷ ماشہ۔ ان دونوں کو باریک کوٹ کر رات کو کھائیں۔

## ڈھلکہ اور رطوبت چشم کیلئے

ایلوا، مرچ سیاہ۔ ہر ایک ۵ ماشہ، سنگ بصری، زرد ہڑ ہر ایک ۷ ماشہ کوٹ چھان کر آنکھ میں لگا دیں۔



## برائے غبار چشم

جس کی آنکھ میں بسبب گرمی کے غبار رہتا ہو یا ترمرے سے پھرتے ہوں چیچڑہ سبز کی پتی کا عرق نکال کر آنکھ میں ڈالے فوراً غبار جاتا رہے گا بلکہ تمام امراض چشم دور ہوں گے۔

## برائے شب کوری

نمک سنگ، ہلدی، دار چو، زنجبیل، پیپل، مرچ سیاہ، تخم کرنجوہ، چھال بیخ اونڈ سنگہ۔ ان اجزا کو برابر لے کر بکری کے دودھ میں باریک پیس کر آنکھ میں لگائیں۔

## برائے سرخی و درد چشم

ہلدی، لودھ، پھٹکری، ہر ایک چھ چھ ماشہ۔ لونگ ایک عدد، شیرہ املی۔ کہ جس میں سونا چاندی بجھلاتے ہیں اور ملتے ہیں۔

ان دواؤں کو کوٹ کر اس پانی میں ملا کر پوٹلی باندھیں۔ اور لحظہ بہ لحظہ آنکھ پر پھیریں۔

## درد چشم کے لیے

پھٹکری بھنی ہوئی اور افیون لوہے کے توے پر رکھ کر لوہے کے دستہ سے گھسیں، تھوڑا تھوڑا عرق لیموں ڈالتے جائیں، جب سیاہ ہو جائے آنکھ کے اوپر لیپ کریں۔

## کان درد کے لیے

رسوت ایک ماشہ، بکرے کا دودھ ایک تولہ لے کر رسوت ڈال کر گرم کریں۔ اور نیم گرم کان میں ٹپکائیں۔

**دیگر** آک کا زرد پتہ لے کر اس کے دونوں طرف گھی ملیں اور گرم توے پر رکھ دیں۔ جب گرم ہو جائے دو تین قطرے نیم گرم کان میں ٹپکائیں۔

## داد کے لیے مفید

تخم پنواڑ ایک تولہ، پارہ ۳ ماشہ، پہلے پنواڑ کے بیجوں کو پانی میں پیس لیں پھر پارہ ملا کر کھرل کریں، جبکہ مثل مرہم کے ہو جاوے داد کو کھجلا کر اس پر لگائیں۔ انشاءاللہ صحت ہو گی۔

**دیگر** مدار کے پھول، آملہ، تخم پنواڑ۔ کھٹے دہی میں پیس کر لگائیں اور دھوپ میں بیٹھیں۔

## چھائیوں کے لیے

زیرہ سفید، کالی تل، سرسوں، مسور، ان سب کو برابر لے کر دنبے یا بھیڑ کے دودھ میں پیسے پھر داغ پر لگائیں۔

**دیگر** پان کی جڑ جس کو کلیجن کہتے ہیں پانی میں گھس کر ۲ مرتبہ دن میں لگائیں اور پانی سے احتیاط رکھیں۔

انشاءاللہ جلد صاف ہو جائے گی۔



## ہچکیاں بند کرنے کیلئے

کاسنی ۹ ماشہ، سیاہ مرچ ۲۱ دانہ، سونف ۹ ماشہ، یہ سفوف تیار کرکے پھانکیں۔

**دیگر** خاک مور کے پر کی۔ خاک پرانے ٹاٹ کی۔ دونوں بمقدار ۲ ماشہ لے کر پانی میں ملا کر دیویں۔ فوراً ہچکی بند ہو گی۔

## سُرخ بادہ کیلئے

نیلوفر، صندل، سرخ، صندل سفید، برگ خرو، جوالسہ، رسوت چاکسو، برم ڈنڈی، برگ نیم، برگ شاہترہ، ہر ایک ۶ ماشہ، چھان کر شاہترہ کے عرق میں گولیاں بنائیں۔

## ذات الجنب کیلئے

پوست خشخاش، گل بابونہ، بنفشہ، السی اکلیل الملک، سبوس گندم ان سب اجزا کو ہم وزن لے کر کوٹ چھان کر گیہوں کے آٹے میں حلوے کی طرح پکائیں اور نیم گرم درد کے مقام پر لیپ کریں۔

## عورت کی چھاتی میں دودھ جم جائے

گوگل، مونگ، ساٹھی کے چاول، ربر کل اجزا ہم وزن لے کر پانی میں پیس اور نیم گرم کر کے چھاتیوں پر باندھ دے انشاءاللہ صحت ہو گی۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔

## رسولی کے لیے

سجی، چونہ سفید، چڑوں کی بیٹ میں پیس کر صابون بقدر ضرورت ملا کر رسولی کی جڑ پر ملیں۔ اور پر اس کے چار داغ دیں۔ جس وقت رسولی پھوٹ جائے گائے کا مسکہ مل کر پیپل کے نرم نرم پتے باندھ دیں۔

## آشوب چشم کے لیے

گیرو ایک ماشہ، افیون ایک ماشہ، سونٹھ ۶ رتی۔ ہر بڑ کے پانی میں گولیاں بنا کر رکھیں۔ اگر آنکھ میں کسی وجہ سے ورم آگیا ہو تو آب کشنیز یا آب مکوئیں گھس کر لگائیں۔ اگر ورم نہ ہو تو پوست خشخاش کے پانی میں گھس کر لگائیں۔

**دیگر** افیون ایک ماشہ، مصری ایک ماشہ۔ ان سب کو پیس کر پوست خشخاش کے پانی میں گولیاں بنائیں۔ ضرورت کے وقت آنکھ میں لگائیں انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## سفوف ہاضم

سونف، ہریڑ، سونٹھ، نمک سلیمانی، نمک سنگ ہر ایک ایک تولہ، ہینگ، مڑوڑ پھلی، دار چینی، ہم وزن لے کر کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں۔ اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## درد شکم اور قبض

سیاہ مرچ ۶ ماشہ۔ پیپل ۶ ماشہ۔ ہلیلہ ۶ ماشہ، گل سرخ ۶ ماشہ، شیطرج



۶ ماشہ، بادیان ۶ ماشہ۔ برگ سناء ۹ ماشہ، تربد ۶ ماشہ۔ نمک سیاہ ۴ ماشہ نمک سانبھر ۴ ماشہ۔ ان سب دواؤں کو عرق لیموں میں پیس کر گولیاں بنائیں۔

## بچوں کی پیچش کے لیے

مغز بیل، دھنیا، گل دھاوا، لودھا، ہر ایک ایک ماشہ۔ ان سب کو جوش کر کے کپڑے میں چھان لیں۔ موافق عمر کے شہد میں ملا کر دیں۔

## دست بند کرنے کیلئے

آم کی چھال، سونف، انار کی کلی، یا کچا انار، ہر ایک ۶ ماشہ، لے کر کوٹ چھان کر پرانی شکر میں ملا کر کھلائیں، صحت ہوگی۔

## بچوں کے پیٹ کے کیڑے

پلاس، پاپڑہ، مغز کونج، بابرنگ، اجوائن ہر ایک ساڑھے ۳ ماشہ باریک پیس کر گڑ ملا کر دیں۔ جوان کے لیے یہ سب کافی ہے۔ اور بچہ کو ان سب کی گولیاں کر کے دیں۔ مگر سوتے وقت گولی بتاشے کے ساتھ کھلائیں اللہ صحت دے گا۔

## خشک و تر خارش کے لیے

ہڑتال، گندھک، نیلا تھوتھا، پارہ ہر ایک بوزن برابر لے کر دو چنداں سرسوں کے تیل میں کھرل کر کے لگائیں۔

---

## مجرب سوزاک

بٹر بہیٹرہ ۔ الائچی ۔ پیپل ۔ پکھان بید ۔ آنولہ ۔ ہر ایک ساڑھے ۱۰ ماشہ سلاجیت ساڑھے دس ماشہ ، سب کو کوٹ چھان کر ببکائن کے پتوں کے عرق میں پیسیں اور گولیاں بناکر ہر روز ساڑھے تین ماشہ کھائیں اور جس وقت سوراخ ذکر سے مانند جالہ مکڑی کے کچھ نکلنا شروع ہو ۔ دوا موقوف کریں ۔

تنبیہ :۔

ایسے مریض کو ترشی اور بادی چیزوں سے پرہیز کرنا چاہیے ۔

**دیگر** کباب چینی ڈیڑھ تولہ ، باریک کر کے چھٹانک دہی کو ایک کپڑے میں باندھ کر لٹکائیں ، جب اس کا کل پانی ٹپک جائے ، پھر اس میں کباب چینی پسی ہوئی ملائیں ۔ اور مثل چٹنی کی چاٹیں ۔

یہ دوائی خون کے پیشاب والے کو بھی مفید ہے ۔ بقدر ایک درم کھائیں ۔

کھٹی بادی چیز سے پرہیز رکھیں ۔

**دیگر** کنیر ، تخم تالمکھانہ ، ہر ایک ایک تولہ ۔ ان دونوں چیزوں کو باریک پیس کر شکر خام ملا کر ایک کفدست بھر کر کھلائیں ۔ گائے کے دودھ کے ہمراہ کھائیں ۔

## آتشک کے لیے

کالی ہریڑ آٹھ تولہ چار ماشہ ۔ نیلا تھوتھا ۴ تولہ ۲ ماشہ ۔ کالی مرچ ۴ تولہ ۲ ماشہ ان سب کو باریک پیس کر عرق لیموں میں جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں ۔



اجمود ۔ مالکنگنی ۔ اجوائن خراسانی ۔ کچلا ۔ گیرو ۔ کلونجی ، ہر ایک ساڑھے سات تولہ تخم دھتورہ ۹ ماشہ ، سوائے گیرو کے سب کو کوٹ کر مٹی کے برتن میں بھونیں ۔ مگر جلنے نہ پائے ۔ پس باریک کر کے ۹ ماشہ افیون خالص پانی میں حل کر کے دوا مذکور میں ملائیں اور مقدار جنگلی بیر کی گولیاں بنا کر کھائیں ۔ غذا گھی روٹی ، گوشت کے سوا کچھ نہ کھائیں ۔

پرہیز مضر چیزوں سے ضرور رکنا چاہیے ۔

## آتشک اور گنٹھیا کے لیے

موصلی سیاہ ایک تولہ ، موصلی سفید ایک تولہ ، اجوائن جنگلی ۳ ماشہ ۔ اجوائن خراسانی ایک تولہ ، تل ایک تولہ ، مصطگی ایک تولہ ۔ عقرقرحا ایک تولہ ، بھلانواں ۲ عدد ۔ مازو ایک تولہ ۔

ان سب کو باریک پیس کر گڑ میں ۴۰ گولیاں بنالیں اور ایک رومال میں دہی باندھ کر لٹکائیں اس کا کل پانی جمع کر کے ایک گولی اُسی دہی میں ملا کر کھائیں اور اوپر سے دہی کا پانی پی لیں ۔

## بانجھ عورت کیلئے

مشک خالص ۲ رتی ، افیون ا ماشہ ، جائفل ا ماشہ ، زعفران ایک ماشہ ۔ بھنگ ۲ ماشہ ، چھالیہ گجراتی ۳ عدد ، قند سیاہ ساڑھے تین ماشہ ، کوٹ چھان کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا کر بعد حیض کے تین دن برابر کھائیں ۔

جنگلی دہ دہی لا کر سایہ میں خشک کرے ۔ کوٹ چھان کر بعد فراغ حیض کے ایک تولہ ہر روز گائے کے گھی کے ساتھ کھائے ۔ بعد تین روز کے اپنے

شوہر سے ہم بستر ہو۔ انشاء اللہ حاملہ ہوگی۔

## پرانے ناسور کا علاج

انار کا چھلکا جلا کر بڑھ کے دودھ میں ملا کر روئی میں لت پت کر کے ناسور پر لگائیں۔ تین روز کے بعد لیپ اتاریں انشاء اللہ صحت ہوگی۔

## داد دنبل اور پھوڑے کو پکانیوالی

پینہل پانی میں پیس کے گرم کر کے گرد دنبل کے طلا کریں۔ اور سر پر اس کے گندہ بیروزہ رکھیں۔ دنبل کو تحلیل کر دے گا۔

## بند پیشاب کھولنے کیلئے

بھینس کے کان کا میل۔ یا شورہ قلمی کا پھایا ناف پر رکھنے سے پیشاب جاری ہوگا۔

## تاپ تلی کے ورم کی دوا

سہاگہ خام۔ نانخواہ۔ کلونجی۔ نوشادر۔ سجی۔ ان سب کو باریک پیس کر لعاب گھیگوار میں گولیاں بنائیں۔ ایک گولی روزانہ کھائیں۔

## گنجے بچوں کے لیے

کافور۔ چارجو۔ گلنار۔ ہلدی۔ ہر ایک ساڑھے ۳ ماشہ۔ گلاب کے پھول ۷ ماشہ۔ سفیدہ کاشغری ۱۰ ماشہ۔ ان سب کو موم میں ملا کر طلا کریں۔



## افیون کا تریاق

اس امر میں اول تو قے بہتر ہے۔ شہد اور تخم سویا۔ نمک ہندی۔ اس کو پانی میں حل کر کے دیں۔ فوراً قے ہوگی۔ پھر بقدر دو ماشہ۔ ہینگ تین دفعہ کھلانا مفید ہے اور سر کا گرم رکھنا اور سونے نہ دینا بھی مفید ہے۔

جند بیدستر بھی افیون کا تریاق ہے۔

## بانجھ عورت کے لیے

نربسی سوا دو ماشہ پانی میں گھول کر پینا سانپ اور بچھو کے زہر کو دور کرتا ہے مدار کی جڑ کا پینا بھی نفع دیتا ہے۔

پوست سرس سیاہ کی جڑ اور تخم اور پھول۔ ان چاروں کو ساڑھے تین تین ماشہ پیس کر ایک چمچہ گائے کے گھی میں تین دفعہ پلائیں۔

## پرانے ناسور کا علاج

لہسن کے عرق کا بچھو کے کاٹے پر ملنا مفید ہے۔

چڑچڑہ کی جڑ اور پتے بچھو کے کاٹے ہوئے کو چباوے اس کو خدا چاہے صحت ہوگی۔

## فالج، رعشہ وباہ وامساک

برادہ مس ۵ تولہ کسیس ۱ تولہ۔ لونگ ۱ تولہ۔ ہلیلہ زنگی ایک چھٹانک۔ طباشیر کبود ۶ ماشہ۔ مازو کلاں پاؤ سیر۔ روغن گنجد میں بریاں کر کے جب سرخ ہو جائے

کپڑے میں لے کر روغن اوس کا دور کرے پھر کڑہائی آہنی میں حل کر کے سب ادویہ ملا کر گولیاں بنائیں۔ وقت حاجت آملہ کے پانی میں گھس کر لگائیں اور برگ ارنڈ باندھیں۔ ایک گھنٹہ کے بعد صفا کریں۔

**دیگر** برگ حنا ا تولہ۔ زاج ۶ ماشہ۔ مازو ۳ عدد۔ صمغ عربی ۳ ماشہ۔ لوہے کا میل ۳ ماشہ۔ نرکچور ۳ ماشہ۔ ہر ایک کو جدا جدا کوٹ کر سرکہ میں ملا کر خمیر کریں۔

**دیگر** پھٹکری۔ آملہ۔ برگ نیل۔ برگ حنا۔ بھنگرہ۔ نمک اندرانی۔ مازو بے سوراخ بھونے ہوئے۔ لوہے کا میل۔ ہر ایک ایک جزو۔ دمہ دو جزو۔ سرکہ میں خمیر کر کے لگائیں۔

**دیگر** مازو ۱۵ تولہ۔ طوطیا ۱۱ رتی۔ نمک لاہوری ۷ رتی۔ مازو کو بھونیں۔ بعدہ سب دواؤں کو ایک کڑاہی میں ڈال کر لوہے کے دستہ سے گھوٹیں پھر بالوں پر ملیں۔ تین چار گھڑی میں بال سیاہ ہو جائیں گے۔ پھر آملہ کے پانی سے دھو ڈالیں۔

## تیل دافع بہرا پن

مغز تخم آلو بخارا ا تولہ۔ ۴ تولہ زہرہ گاؤ میں پیس کر روغن گل میں پکائیں۔ جب پانی جل جائے روغن گل صاف کر لیں۔ پھر گل بابونہ سرکہ میں جوش دے کر کان کو بھپارا دیں پھر چند قطرے روغن مذکور کے کان میں ٹپکا دیں۔

## روغن مقوی باہ

کینر سفید کی جڑ۔ شیر کی چربی۔ کینچوے اور آدمی کے کان کا میل۔ ہر ایک



۴ ا ماشہ۔ روغن گاؤ ۶ تولہ۔ مثل مرہم کے بنائیں اور سات روز تک ذکر پر طلا کریں عورت سے پرہیز رکھیں۔ پھر قوت باہ کا تماشہ دیکھیں۔

## برائے رفع سستی

سمندر پھل۔ لونگ۔ عاقر قرحا۔ جائفل۔ کچلہ۔ ہم وزن سب دواؤں کو پانی میں پیس کر طلا کریں۔ اوپر سے ارنڈ کے پتے باندھیں۔ ایک ہفتہ میں صحت ہو۔ پرہیز شرط ہے۔

---

